# تیسری جنگِ عظیم اور دجال

جدید تحقیق و اضافہ شدہ ایڈیشن

تالیف
مولانا عاصم عمر




الهجره پبلیکیشن کراچی۔
0322-2586855

| | |
|---|---|
| کتاب کا نام | تیسری جنگ عظیم اور دجال |
| از قلم | مولانا عاصم عمر |
| ناشر | الهجره پبلیکیشن کراچی۔ |
| طبع ششم | اپریل 2007 |
| تعداد | 4000 |

ملنے کے پتے

- مدرسہ تعلیم القرآن باغ آزاد کشمیر
- اسلامی کتاب گھر خیابان سرسید راولپنڈی فون: 051-4847585
- قاری طلحہ محمود ہمدانی ملت ٹاؤن فیصل آباد فون: 0321-6633744
- حافظ کتب خانہ نزد دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک
- مدنی کتب خانہ نزد مدنی مسجد مانسہرہ
- لاثانی اسٹیشنرز کالج روڈ کیہال ایبٹ آباد
- اسلامی کتب خانہ نزد جامعہ العلوم اسلامیہ بنوری ٹاؤن کراچی فون: 021-4927159
- مکتبہ فاروقیہ نزد جامعہ فاروقیہ شاہ فیصل کالونی، کراچی۔ فون: 021-4594114

آپ کی رائے اور مفید مشورے کیلئے
asimumareditor@yahoo.com
Mobile: 0322-2327689

# انتساب

ان اسیروں کے نام جنھوں نے دجالی قوتوں کے سامنے سر جھکانے سے انکار کردیا اور مشرق سے مغرب تک، شمال سے جنوب تک کفر کے تمام زندانوں کو آباد کیا اور آنکھوں دیکھی آگ کا انتخاب کر کے، اللہ کی جنتوں کے حقدار بن گئے،۔ اور وہ ہم سب کی دھڑکنوں کے ساتھ دھڑکتے ہیں۔

ان ماؤں کے نام جنھوں نے محمد عربی ﷺ کا دین بچانے کے لئے اپنے جگر کے ٹکڑوں کو اللہ کے راستے میں پیش کردیا۔

ان بہنوں کے نام جنکے سہاگوں سے زندانوں میں تکبیر کی صدائیں گونجیں۔ شہداء کے ان بچوں کے نام جنھوں نے امت کے بچوں کی خاطر اپنے "ابو" کی جدائی برداشت کر کے خود "یتیمی" کو گلے لگالیا۔

# فہرست

- دوسرا باب

# تقریظ

حضرت مولانا ڈاکٹر شیر علی شاہ صاحب استاذ الحدیث جامعہ دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

بسم اللہ الرحمن الرحیم

**الحمد للہ و کفیٰ و سلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ اما بعد**

محترم و مکرم حضرت مولانا عاصم عمر صاحب (حفظہ اللہ تعالیٰ) کی گرانقدر زرین تالیف ''تیسری جنگِ عظیم اور دجال'' کے اہم چیدہ چیدہ موضوعات کے مطالعہ سے دل و دماغ منور و معطر ہوئے ایمانی احساسات میں ایک عجیب حرارت محسوس ہوئی۔ دل سے بے اختیار دعائیں نکلیں۔ رب العالمین حضرت مولانا عاصم عمر صاحب کی اس عظیم علمی، تحقیقی، محنت و مشقت کو شرف پذیرائی عطا فرما کر اس کا صلہ مولانا موصوف کو دارین میں عطا فرمائے۔ اور فرزندانِ توحید کو اس بیش بہا، روح پرور کتاب سے استفادہ کی توفیق عطا فرمائے۔

آج جبکہ ظلم و استبداد، جبر و ستم، وحشیانہ بربریت کے علمبرداروں اور انسانیت کے خونخواروں نے تمام عالمِ اسلام کو نمرودی آتشکدہ بنا دیا ہے۔ محسنِ انسانیت، رحمۃ للعالمین ﷺ کی امتِ مرحومہ پر چاروں طرف سے آگ برسا رہے ہیں اور تمام سربراہانِ مملکت خاموش تماشائیوں کی طرح یہ انسانیت سوز درندگی دیکھ رہے ہیں۔ ایسے مایوس کن جانگداز ماحول میں مولانا موصوف کی یہ مایہ ناز کتاب عامۃ المسلمین کے لئے عموماً اور شیدایانِ جہاد اور سرفروشانِ اسلام کے لئے خصوصاً حوصلہ افزائی کا مؤثر علاج ہے۔

ماشاءاللہ قرآن وسنت اور اقوالِ سلف وصالحین کی روشنی میں نزولِ حضرتِ عیسیٰ علیہ السلام خروجِ حضرتِ مہدی اور خروجِ دجال کے اہم موضوعات کو نہایت ہی دلکش، روح پرور جامع محققانہ پیرایہ میں ذکر فرمایا ہے۔ اور موجود دشمنانِ اسلام کے دجل وفریب کو دجالی فتنوں کے

تناظر میں سیر حاصل تبصروں کے ساتھ جوڑ دیا ہے۔

یقیناً مولانا موصوف نے پوری جانفشانی اور عرق ریزی سے ان علمی تحقیقی جواہر پاروں کو حدیث، سیرت و تاریخ کے مستند مصادر و مراجع کے ہزار ہا صفحات سے جمع فرما کر پورے ربط وضبط کے ساتھ زیب قرطاس فرما کر علمی دنیا کو ایک انمول تحفہ پیش کر دیا ہے۔ آخر میں جہاد کی فضیلت و اہمیت اور مجاہدین کے کارنامہ ہائے نمایاں کو سراہا ہے۔ اور اہل اسلام کو یاس و ناامیدی کے مہلک جراثیم سے بچنے کی تلقین فرمائی ہے۔

اللہ تعالیٰ اس بے لوث، للہی مساعی جمیلہ کو قبول فرمائے۔ آمین

**واللہ تعالیٰ من وراء القصد وھو یجزی المحسنین.**

کتبہ: شیر علی شاہ خادم طلبہ جامعہ دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تقریظ

## حضرت مولانا فضل محمد صاحب استاذ الحدیث جامعہ علوم اسلامیہ بنوری ٹاؤن کراچی

محترم جناب مولانا عاصم صاحب مدظلہ مجاہدین کے جانے پہچانے خطیب اور عملی جہاد میں شریک پرعزم نوجوان مجاہد ہیں۔ انھوں نے حضور اکرم ﷺ کی پیشن گوئیوں کو اکٹھا کیا ہے جو حضرت محمد ﷺ نے قیامت تک آنے والے واقعات سے متعلق فرمائی ہیں۔ مولانا نے ان تمام پیش گوئیوں کو بہت ہی اچھے انداز میں جمع کیا ہے اور پھر ان پیش گوئیوں کی روشنی میں موجودہ دنیا اور اس میں رونما ہونے والے واقعات پر گہری نگاہ ڈالی ہے اور پھر امت کے ہر صاحب دل مرد و خواتین اور چھوٹوں بڑوں کے دلوں کو جھنجوڑا ہے۔ خواب غفلت میں پڑے ہوئے مسلمانوں کو جگانے کی کوشش کی ہے۔ اور انکو میدانِ جہاد کی طرف آنے کی پوری پوری دعوت دی ہے۔ اور مستقبل کے تمام خطرات سے ان کو آگاہ کیا ہے۔

اس وقت مسلمانوں کو ایسی کتاب کی اشد ضرورت تھی۔ میرے خیال میں یہ کتاب انشاء اللہ تمام مسلمانوں کے لئے نہایت مفید ثابت ہوگی۔ میں نے اس کتاب کے چند مقامات کو سرسری نظر سے دیکھا ہے۔ پیش گوئیوں کا معاملہ بہت نازک ہے۔ کیونکہ اس کو واقعات پر چسپاں کرنا آسان کام نہیں ہے۔ مولانا عاصم صاحب نے پیش گوئیوں کا ایک بڑا ذخیرہ اکٹھا کیا ہے۔ امید ہے کہ مولانا نے اس میں احتیاط سے کام لیا ہوگا۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کتاب کو ہر خاص و عام کے لئے مفید بنائے اور خود مؤلف کے لئے ذخیرہ آخرت بنائے۔ آمین یارب العالمین

فضل محمد بن نور محمد یوسف زئی استاذ جامعہ علوم اسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن کراچی
۱۱ ذوالقعدہ ۱۴۲۵ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# گذارشات برائے مطالعہ کتاب

اس موضوع کا حق تو یہ تھا کہ اس پر علماء کبار کی ایک مجلس موجودہ دور کے حالات کو سامنے رکھتے ہوئے تحقیقی کام کرتی، اور حدیثوں کی چھان پھٹک کرتی۔ ہمارے اسلاف نے اس موضوع پر بہت کچھ تحقیق کی ہے، تاہم ضرورت اس بات کی ہے کہ اس مواد کو عوام کے سامنے لایا جائے۔

اس موضوع پر لکھنے کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ غافل مسلمانوں کو حالات کی نزاکت کا احساس دلایا جائے، مایوس نوجوانوں کے دلوں میں امید کی کرنیں جگائی جائیں اور ان کو ابھی سے آنے والے حالات کے لئے تیار کیا جائے۔ اسی مقصد کو مدنظر رکھتے ہوئے اس باب میں ان حالات پر کھل کر بحث کی گئی ہے جن کے بارے میں نبی کریم ﷺ اپنی امت کو بار بار ڈرایا کرتے تھے۔

تاہم اسلاف کی اتباع کرتے ہوئے اس بات کا خیال رکھا گیا ہے کہ حدیث کو کھینچ تان کر حالات کے موافق نہ ڈھالا جائے بلکہ حدیث کی تشریح میں صرف انہی حالات کو بیان کیا جائے جو اب بالکل واضح ہو چکے ہیں۔

اس کے باوجود یہ خیال رکھنا چاہئے کہ ضروری نہیں کہ یہ وہی حالات ہوں جو حدیث میں بیان کئے گئے ہیں، بلکہ اس کے علاوہ بھی کچھ اور صورتِ حال ہو سکتی ہے۔ اور احادیث میں بیان کردہ حالات جو ابھی واضح نہیں ہیں ان کو زیادہ چھیڑ چھاڑ سے گریز کیا گیا ہے۔

کتاب میں بیان کردہ احادیث کے حوالے سے اس بات کی پوری کوشش کی گئی ہے کہ تمام احادیث کی تخریج کی جائے، چنانچہ بہت حد تک اس کو مکمل کیا ہے، اس کے باوجود اگر اہلِ علم حضرات کسی حدیث کے بارے میں کوئی تحقیق رکھتے ہوں تو براہِ کرم ضرور مطلع فرمائیں، تاکہ آئندہ اس کی اصلاح کی جاسکے۔ نیز اگر کسی حدیث کی تخریج کہیں اور نہیں مل سکی تو وہاں مرجع کا حوالہ دیا ہے، اس میں مزید تحقیق کرنا علماء حدیث کا کام ہے۔



بعض جگہ ضعیف حدیث کو صرف اس لئے نقل کیا گیا ہے کہ عوام کے سامنے جب مختلف احادیث آئیں تو وہ سمجھ سکیں کہ کون سا بیان مستند ہے۔ کیونکہ ایسا دیکھنے میں آیا ہے کہ اس بارے میں ایک صحیح حدیث اگر کسی سے بیان کی جائے تو وہ اسکے مقابلے میں دوسری حدیث سناتا ہے۔ جسکی وجہ سے لوگوں کے ذہن میں صورت حال مکمل واضح نہیں ہو پاتی۔

ان احادیث کا مطالعہ کرتے وقت یہ بات ذہن میں رکھنی چاہئے کہ خروج مہدی اور دجال کے بارے میں نبی کریم ﷺ نے کبھی تو تمام حالات کو مختصر الفاظ میں بیان کیا ہے اور کبھی تفصیل بیان کی اور کبھی بہت زیادہ تفصیل بیان کی ہے۔ جس چیز کے بارے میں صحابہ کرامؓ نے سوال کیا ہے آپ ﷺ نے بعض مرتبہ اسی کا جواب دینے پر اکتفا فرمایا۔ جس کی وجہ سے بعض مرتبہ احادیث میں تضاد محسوس ہوتا ہے حالانکہ درحقیقت وہاں تضاد نہیں ہوتا۔

آپ ﷺ نے حضرت مہدی کے خروج کے سال کو متعین نہیں فرمایا۔ اور نہ ہی حضرت مہدی اور دجال کے باب میں واقعات کو ترتیب وار بیان فرمایا ہے۔ اس لئے اپنی طرف سے واقعات کو ترتیب وار بیان کرنا اور پھر اس کو لوگوں کے سامنے اس طرح سنانا گویا نبی کریم ﷺ نے اس کو اسی ترتیب کے ساتھ بیان فرمایا ہے بالکل مناسب نہیں۔

البتہ کچھ نشانیاں آپ ﷺ نے خود اس طرح بیان فرمائیں جن سے بعض واقعات کی ترتیب کا پتہ چلتا ہے۔ اس کے علاوہ اگر کتاب میں کہیں کوئی ترتیب قائم کی گئی ہے تو وہ صرف ایک امکان ہے لہٰذا اس کو کسی سے بیان کرتے وقت اس بات کی وضاحت ضرور کر دینی چاہئے۔

اسی طرح جب ہم مختلف لشکروں کے بارے میں حدیث کا مطالعہ کرتے ہیں تو ہم دیکھتے ہیں کہ حضور ﷺ فرما رہے ہیں کہ تم رومیوں سے جنگ کرو گے اللہ تمہیں فتح دیدیگا پھر تم قسطنطنیہ فتح کرو گے۔ کہیں آپ ﷺ فرماتے ہیں کہ مسلمانوں کا لشکر دمشق میں ہوگا، تم ہندوستان کے خلاف جہاد کرو گے، بیت المقدس میں تمہارا محاصرہ کیا جائے گا، تم فرات کے کنارے قتال کرو گے۔ جب پڑھنے والا یہ دیکھتا ہے کہ یہ لشکر کبھی قسطنطنیہ میں ہے تو کبھی ہندستان میں جہاد کر رہا ہے، پھر وہ اپنے ذہن سے ان میں تطبیق پیدا کرنے کی کوشش کرتا ہے۔

حالانکہ نبی کریم ﷺ نے مختلف مجلسوں میں مختلف لشکروں کے بارے میں ذکر فرمایا ہے۔ ضروری نہیں کہ ساری فتوحات ایک بار میں ہی ہو جائیں، اور ایک ہی لشکر کے ہاتھوں ہو جائیں۔ اس کتاب میں اس صورت حال کو وضاحت کے ساتھ سمجھانے کی ایک ادنیٰ سی کوشش کی گئی ہے

جس سے صورتِ حال کافی حد تک واضح ہو جاتی ہے۔ نیز خاص خاص مقامات کے نقشے کتاب میں دئے گئے ہیں تا کہ قارئین نقشوں کے ذریعے مزید آسانی کے ساتھ واقعات کو ذہن نشین کر لیں۔

چونکہ محدثین نے احادیث میں بیان کردہ الفاظ کو صرف انکے حقیقی معنیٰ میں ہی مراد نہیں لیا ہے بلکہ مجاز کا احتمال بھی وہاں بیان کیا ہے۔ سو اس کتاب میں بھی اسی مسلک کو اختیار کیا گیا ہے۔ خصوصاً ان جگہوں پر تو مجاز ہی کو ترجیح دی ہے جہاں قرائن خود مجاز کی جانب اشارہ کر رہے ہیں۔

دجال کے بیان کا حق یہ ہے کہ اس کو سننے والا اور پڑھنے والا خوف میں مبتلا ہو جائے۔ اس فتنہ کو سن کر خوف میں مبتلاء ہونا ایمان کی علامت ہے۔ سو ہم نے اس بات کی کوشش کی ہے کہ احادیث میں بیان کی جانے والی دجال کی قوت کو موجودہ حالات کی روشنی میں سمجھا جائے تا کہ فتنہ کی اس ہیبت اور ہمہ گیریت کا اندازہ ہو سکے، جس کو آپ ﷺ بار بار بیان فرمایا کرتے تھے۔

اس کتاب کو ضخامت سے بچانے کے لئے بعض جگہ اختصار سے کام لیا گیا ہے، اس لئے مطالعہ کا ذوق رکھنے والے حضرات مزید مطالعہ کے لئے متعلقہ کتابوں سے رجوع کر سکتے ہیں۔ جن کتب سے استفادہ کیا گیا ہے انکے حوالے کتاب کے آخر میں دئے ہیں۔

اس مواد کو جمع کرنے اور احادیث کی تخریج میں کچھ انتہائی عزیزوں نے بہت زیادہ تعاون کیا ہے اور انہی کی محنت اور دعاؤں کی وجہ سے یہ مواد آپ کی خدمت میں پیش کیا جا رہا ہے۔ لہٰذا آپ جب بھی اپنے لئے فتنہ دجال سے حفاظت کی دعا کریں تو ہم سب کو ضرور یاد فرمالیا کریں۔

اللہ سے دعا ہے کہ وہ اسکو تمام ایمان والوں کے لئے نفع کا ذریعہ بنائے اور اپنی بارگاہ میں اس کو قبول فرمائے۔ اور، ہم سب کو فتنہ دجال سے بچائے۔ آمین



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیش لفظ

چھٹا ایڈیشن

تمام تعریفیں اس پروردگار کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کے تمام معاملات کو چلاتا ہے اور جو اس نظام کو چلانے میں کسی کا محتاج نہیں۔ اور درود وسلام ہو ان نبی آخر الزماں، محمد عربی ﷺ پر جنکو دنیا میں اسلئے بھیجا گیا کہ وہ تمام دنیا سے جاہلی تہذیبوں کو مٹا کر اسلامی تہذیب کا بول بالا کریں اور جنکے بعد کوئی نبی نہیں آئیگا۔ اور نور کی بارشیں ہوں ان پاک ہستیوں پر جنھوں نے اس مشن میں، امامِ انسانیت، رحمۃ اللعالمین ﷺ کا ساتھ دیا اور اپنے امام وقائد کے حکم پر اپنا سب کچھ قربان کر دیا۔ اور رحمتیں نازل ہوں ان علماءِ حق پر جو اسلام کے اس شجر کو ہر دور میں اپنے خون سے سیراب کرتے رہے، نیز بادشاہِ حقیقی کی مدد و نصرت ہو ان مجاہدین پر جو علماءِ حق کی قیادت میں، اپنے جگر کا لہو جلا کر، فرعونوں کے خوف سے ٹھٹرتی امت کو حرارت بخش رہے ہیں اور امت کو عزت سے جینے اور مرنے کا طریقہ سکھلا رہے ہیں۔ اور تباہی و بربادی ہو ان تمام لوگوں پر جو اسلام اور مجاہدینِ اسلام کے خلاف سازشوں میں شریک ہیں۔

محض اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے طبع پنجم کے بعد طبع ششم آپکے ہاتھوں میں ہے۔ بہت سے دوستوں نے کتاب کی تشہیر و تقسیم میں دل و جان سے محنت کی ہے۔ اس غریب کے پاس انکے لئے اس سے بہتر کوئی اور کلمہ نہیں کہ سچا خدا ان دوستوں کو جھوٹے اور کانے خدا کے فتنے سے بچا کر اپنے مقرب بندوں میں شامل فرما دے۔ آمین

حالات جس تیزی کے ساتھ تبدیل ہو رہے ہیں اور دجال کے ایجنٹ جس یکسوئی کے ساتھ امتِ محمدیہ ﷺ پر یلغاریں کر رہے ہیں، ایسے وقت میں اس بات کی سخت ضرورت ہے کہ دشمنوں کی مکاریوں سے مسلمانوں کو آگاہ کیا جاتا رہے۔ محمدِ عربی ﷺ کے وارثوں پر یہ فرض بنتا ہے کہ وہ اپنی تقریروں میں ان موضوعات پر گفتگو کریں جنکو بیان کرنا ان پر فرض ہے اور بیان نہ کرنا کتمانِ حق (حق کو چھپانے) کے زمرے میں آتا ہے، جو کہ اللہ کے نزدیک سنگین جرم اور باعثِ

لعنت ہے۔اسی طرح اہلِ قلم حضرات رسالوں، کتابچوں اور پمفلٹ کے ذریعے باطل قوتوں کی سازشوں کو بے نقاب کریں اور عام مسلمانوں کی یہ ذمہ داری ہے کہ وہ ان کتابوں اور پمفلٹوں کو عوام میں خوب پھیلائیں۔گھروں میں بھی انکی تشہیر کی جائے۔

حق کو بیان کرنے میں کسی کی ناراضگی یا ملامت کی پرواہ نہیں کرنی چاہئے خواہ سامنے جابر بادشاہ ہو یا کوئی اپنا ہم مسلک یا رشتہ دار۔عوام تو عوام آجکل خواص بھی بعض دفعہ اس لئے حق کو چھپا جاتے ہیں کہ اس کو بیان کرنے سے انکے ہم مسلک یا حکمران وقت ناراض ہو جائینگے۔سو یاد رکھنا چاہئے کہ اللہ کی ناراضگی تمام بادشاہوں، تمام حکمرانوں اور تمام ہم مسلکوں سے زیادہ سخت ہے۔

ہر مسلمان کو اس بات سے ڈرنا چاہئے کہ وہ دجال کے فتنے کا شکار ہو جائے اور اسکو خبر تک نہ ہو یا وہ حضرت مہدی کے لشکر میں شامل ہونے یا اسکی مدد سے محروم رہ جائے اور لشکر دور نکل چکا ہو۔

یہ عاجز احادیث کے مطالعے اور دنیا کے حالات دیکھنے کے بعد یہ بات یقین سے کہہ سکتا ہے کہ حضرت مہدی کے خروج کے بعد بھی بہت سے مسلمانوں کو خبر تک نہیں ہوگی کہ جہاد کی قیادت خود حضرت مہدی سنبھال چکے ہیں۔بلکہ لوگ اس وقت بھی مجاہدین کے جہاد کو اسی نظر سے دیکھ رہے ہونگے جس نظر سے میڈیا انکو دکھا رہا ہوگا۔ہر طبقے اور مکتبِ فکر کی رائے اپنی سوچ کے مطابق ہوگی، سوائے ان لوگوں کے جنکے دل حق کو قبول کرنے میں دیر نہیں کرتے۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ تمام مسلمانوں کو اس دین کے لئے جینے اور مرنے والا بنادے اور دنیا کے تمام خداؤں کا باغی بنا کر صرف اپنے فرمانبرداروں کے ساتھ شامل فرمادے۔خواہ اسکے لئے تن، من، دھن سب کچھ قربان کرنا پڑے۔آمین

عاصم عمر



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## مقدمہ

الحمد للہ رب العالمین و الصلوٰۃ و السلام علی سید المرسلین

و علیٰ آلہ و اصحابہ اجمعین

تاریخ عالم میں ایسا بار ہا ہوتا رہا ہے کہ اپنے وقت کی طاقتور قومیں کمزور قوموں کو فتح کر کے انکو اپنا غلام بناتی رہی ہیں۔ لیکن جیسے جیسے فاتح قوموں کی طاقت کا سورج ڈھلتا جاتا تھا ویسے ہی غلامی کی زنجیریں بھی ڈھیلی پڑتی جاتی تھیں۔ لیکن دورِ جدید میں طاقتور قومیں کمزور قوموں کو بغیر انکے علاقے فتح کئے ہی اپنا غلام بنالیتی ہیں، اور یہ غلامی اتنی بدترین ہوتی ہے کہ فاتح قوم کے مٹ جانے کے بعد بھی، جوں کی توں باقی رہتی ہے۔

اگر دیکھا جائے تو جسمانی غلامی اتنی نقصان دہ اور معیوب نہیں جتنی کہ ذہنی غلامی ہے۔ کیونکہ اگر کسی قوم کی فکر اور سوچ آزاد ہو تو وہ کبھی بھی شکست تسلیم نہیں کرتی، اور موقع پاتے ہی خود کو آزاد کرالیا کرتی ہے۔ جبکہ کسی قوم کا ذہنی غلامی میں مبتلاء ہو جانا اسکے اندر سے سوچنے تک کی صلاحیت کو ختم کر کے رکھ دیتا ہے۔

ذہنی غلامی کا شکار قومیں نہ تو اپنے ذہن سے سوچتی ہیں اور نہ ہی حالات کو اپنی نظروں سے دیکھتی ہیں بلکہ انکے آقا جس طرف چاہتے ہیں انکی سوچوں کا رخ موڑ دیتے ہیں، پھر اس پر ستم بالائے ستم کہ یہ بے چارے غلام یہی سمجھ رہے ہوتے ہیں کہ ہم آزاد سوچ کے مالک ہیں۔

اسلام کی چودہ سوسالہ تاریخ میں مسلمانوں پر نازک سے نازک حالات آئے۔ آقائے مدنی ﷺ کے وصال کے فوراً بعد اٹھنے والا ارتداد کا فتنہ کوئی معمولی فتنہ نہ تھا۔ اگر اسلام کے بجائے دنیا کا کوئی اور مذہب ہوتا تو اس کا نام و نشان بھی باقی نہ رہتا۔ لیکن اس خطرناک فتنے سے مسلمان سرخرو ہو کر نکلے۔

1258 میں فتنۂ تا تار درحقیقت ساری دنیا سے مسلمانوں کا وجود مٹا دینے کی سازش تھی۔ تاتاری ایک کے بعد ایک مسلم علاقہ فتح کرتے جاتے تھے، یوں لگتا تھا کہ اس تباہی مچاتے سیلاب کو اب کوئی نہیں روک سکے گا۔ کیونکہ کسی قوم کے لئے اس سے بڑی مایوسی اور خوف کی بات کیا ہوگی کہ اس کے دارالخلافہ کی اینٹ سے اینٹ بجادی جائے، اور خلیفۂ وقت کو چٹائی میں لپیٹ کر، گھوڑوں کے سموں تلے روند ڈالا جائے۔ لیکن اس سب کے باوجود بھی مسلمانوں نے ہمت نہیں ہاری اور تاتاریوں کے خلاف میدانِ جہاد میں نکل آئے اور بالآخر انکو شکست دی۔ غرض یہ کہ جب تک مسلمانوں میں خلافت رہی مسلمان کبھی کسی قوم کے ذہنی غلام نہیں بنے۔ بلکہ انکی سوچیں ہمیشہ آزاد رہیں۔ لیکن خلافت ٹوٹنے کے بعد جہاں ایک طرف مسلم علاقوں پر کافر قبضہ کرتے چلے گئے وہیں انکے ذہن بھی کافروں کی غلامی میں جاتے رہے۔ اس غلامی کے اثرات اتنے مؤثر اور دیرپا ثابت ہوئے کہ جسمانی آزادی کے باوجود بھی مسلمان ذہنی طور پر کافر طاقتوں کے غلام ہی رہے۔

ذہنی غلامی کی سب سے بڑی نحوست (Adversity) یہ ہوتی ہے کہ ذہنی طور پر غلام قوم اچھے کو برا، برے کو اچھا، نفع کو نقصان اور نقصان کو نفع، دشمن کو دوست اور دوست کو دشمن سمجھ رہی ہوتی ہے۔

اسی کو علامہ اقبال نے فرمایا:

بھروسہ کر نہیں سکتے غلاموں کی بصیرت پر
جسے زیبا کہیں آزاد بندے ہے وہی زیبا

اسی ذہنی غلامی کے زہریلی اثرات نے مسلمانوں کے ذہنوں میں یہ بات بٹھادی کہ اس دور میں اسلامی خلافت کی کوئی ضرورت نہیں، اور اب جمہوریت کا دور ہے۔ اس طرح جمہوریت کو اسلامی خلافت کا نعم البدل (Alternative) قرار دیدیا گیا۔

اسی ذہنی غلامی نے مسلمانوں کو قرآن وحدیث کے مطابق سوچنے کی صلاحیت سے دور کر کے رکھدیا کہ وہ حالات کا قرآن وحدیث کی روشنی میں تجزیہ (Analysis) کرتے۔ بلکہ آج اکثر پڑھے لکھے لوگ بھی حالات کو مغربی میڈیا کی نظر سے دیکھ کر تجزیہ کرتے ہیں۔ موجودہ دور میں نام نہاد دانشور (Intellectuals) اور مفکرین (Thinkers) اور ادیب حضرات اپنے قلم کو انہی راستوں پر دوڑاتے ہوئے نظر آتے ہیں جو خود مغربی مفکرین نے اپنے ہاتھ سے

بنائے ہوتے ہیں۔اور یہ دانشور انہی راستوں پر اپنے قلم کو دوڑا کر جب منزل تک پہنچتے ہیں تو یہ وہی منزل ہوتی ہے جو مغربی مفکرین پہلے سے طے کرچکے ہوتے ہیں۔حالانکہ یہ حضرات یہ سمجھ رہے ہوتے ہیں کہ وہ بہت دور کی کوڑی لائے ہیں۔موجودہ دور میں آپ اکثر یہی بات دیکھیں گے۔مثال کے طور پر روس کا افغانستان میں آنا،اور افغان مجاہدین کا جہاد اور فتح،طالبان کی اسلامی حکومت اور امریکہ کا افغانستان پر حملہ،امریکہ کا خلیج میں آنا اور عراق پر قبضہ،اسرائیل کے فلسطینیوں پر مظالم،گیارہ ستمبر کے امریکہ پر حملے اسی طرح کے دیگر واقعات میں ان دانشوروں کے تجزیوں کے نتیجوں کا خلاصہ ایسا ہوگا جس میں مسلمانوں کی حوصلہ افزائی کے بجائے حوصلہ شکنی ہوتی ہوگی،اللہ تعالیٰ کی طاقت کو سپر پاور ثابت کرنے کے بجائے،کسی کافر ملک کو سپر پاور ثابت کیا جائے گا،کہ جو کچھ بھی ہوتا ہے بس کافروں کی مرضی کے مطابق ہی ہوتا ہے۔

روس کے خلاف افغان جہاد کو مکمل امریکی امداد اور سیاست کی نظر کر کے مسلمانوں کے بڑھتے حوصلوں کو دبانے کی کوشش کی گئی۔حالانکہ اتنی بھی تحقیق گوارا نہیں کی گئی کہ روس کو شکست امریکی اسلحے سے دی گئی یا آسمان سے اترتے فرشتوں کے ذریعے یہ فتح حاصل کی گئی۔اگر یہ امریکی مفاد کی جنگ ہوتی،تو اس جنگ سے پھر اللہ رب العزت کو بھلا کیا غرض ہوسکتی تھی،لیکن یہ بات تحقیق شدہ ہے کہ مکمل افغان جہاد میں مجاہدین کے ساتھ فرشتے آتے رہے،جنکو خود روسی افسروں نے بھی بار ہا دیکھا۔

جب یہ ثابت ہوگیا کہ اس جہاد میں مکمل اللہ کی مدد تھی تو پھر ہمارے کالم نگار حضرات اس جنگ کو مکمل امریکہ کی جھولی میں کیوں ڈالدیتے ہیں؟ کیا صرف اسلئے کہ اس طرح کا مضمون سب سے پہلے کسی امریکی نے لکھا تھا،کہ امریکہ سوویت یونین کو ختم کرنے کے لئے افغان مجاہدین کی مدد کررہا ہے۔

اسی طرح امریکہ کی عالمِ اسلام کے خلاف صلیبی جنگ کو مکمل اقتصادیات کی جنگ قرار دیا جارہا ہے۔حالانکہ عالمِ کفر خود اس جنگ کے مذہبی ہونے کا اعلان کررہا ہے۔

نام نہاد مسلم دانشوروں کے بقول عراق پر قبضہ تیل کی دولت پر قبضہ کرنے کے لئے کیا گیا جبکہ افغانستان پر قبضہ وسط ایشیاء کے معدنی وسائل (Mineral Resources) پر قبضہ کرنے کے لئے کیا گیا۔

یہ وہی تجزیے ہیں جو خود یہودی اپنے کالم نگاروں کے ذریعے اپنے اخبارات ورسائل میں

تحقیقی رپورٹ کے نام پر شائع کراتے ہیں، اور ہمارے نام نہاد دانشور اور مفکرین جن کی تمام دانش اور تمام فکر میڈ اِن یو ایس اے ہوتی ہے، ان تحقیقی رپورٹوں کو پڑھ کر انکے پیچھے اپنے قلم کو گھسنا شروع کر دیتے ہیں۔

ایسے دانشوروں کے بارے میں ''یہودی پروٹوکولز میں لکھا ہے کہ'' یہ لوگ ہمارے ہی ذہن سے سوچتے ہیں جو رخ ہم ان کو دیتے ہیں یہ اسی پر سوچنا شروع کر دیتے ہیں''

جہاں تک تعلق وسائل پر قبضے کا ہے تو اگر آج سے پچاس سال پہلے جنگوں کے بارے میں یہ کہا جاتا کہ یہ دنیا کے وسائل پر قبضہ کرنے کے لئے ہیں، تو کسی حد تک درست تھا، لیکن اس دور میں ان جنگوں کو تیل اور معدنی وسائل کی جنگ کہنا اسلئے درست نہیں کہ امریکہ پر حکمرانی کرنے والی اصل قوتیں اب تیل اور دیگر دولت کے مرحلے سے بہت آگے جا چکی ہیں۔ اب انکے سامنے آخری ہدف ہے اور وہ اپنی چودہ سو سالہ جنگ کے آخری مرحلے میں داخل ہو چکی ہیں۔

دنیا کے تمام وسائل پر اگر چہ امریکہ کا قبضہ نہیں ہے لیکن ان تمام وسائل پر ان یہودیوں کا قبضہ ہے جنکے قبضے میں امریکہ ہے۔ جبکہ یہ حقیقت بھی کھل کر سامنے آچکی ہے کہ افغانستان و عراق پر چڑھائی کرانے والی وہی قوتیں ہیں، تو پھر ایک ایسی چیز جو پہلے سے انکے پاس ہے اس کو حاصل کرنے کے لئے جنگ کرنے کی بھلا انکو کیا ضرورت پیش آسکتی ہے۔

ہمارے کہنے کا یہ مقصد بالکل نہیں کہ امریکہ کو ان وسائل سے کوئی سروکار نہیں۔ سروکار ہے لیکن ان جنگوں کا پہلا مقصد یہ وسائل نہیں بلکہ پہلا مقصد وہ ہے جو محمد عربی ﷺ نے چودہ سو سال پہلے بیان فرمادیا ہے۔

یہودی کالم نگار جب ان جنگوں کو اقتصادی جنگ کا نام دیتے ہیں تو انکا مقصد یہ ہوتا ہے کہ مسلمان ان جنگوں کو مذہبی جنگ نہ سمجھنے لگیں کہ یہ چیز انکے اندر جذبۂ جہاد اور شوقِ شہادت کو زندہ کر دیگی۔

یہ ٹھیک وہی طریقۂ کار ہے جو برہمن بھارت کے اندر مسلمانوں پر مظالم ڈھانے کے بعد ان مسلم کش فسادات کو بی جے پی کی سیاست کا نام دے کر مسلمانوں کو ٹھنڈا کر دیتا ہے، اور مذہبی تعصب کو سیاست اور ووٹ پالیٹکس کی بھینٹ چڑھا دیتا ہے۔

سوچوں میں اس تبدیلی کی بنیادی وجہ یہ ہے کہ مسلمان موجودہ حالات کو قرآن و حدیث کی روشنی میں سمجھنے کی کوشش نہیں کرتے بلکہ انکی بنیاد مغربی میڈیا کے تجزیے اور تبصرے ہوتے

ہیں۔ ہمیں اس حقیقت کو تسلیم کر لینا چاہئے کہ آج اکثر پڑھے لکھے لوگوں کے سوچنے کا انداز مغربی ہے۔ اور لوگ مغرب کی ذہنی غلامی کا شکار ہیں۔

جبکہ یہ مسلمہ حقیقت ہے کہ جب تک کسی قوم کا اپنے عقیدے اور نظریے، اپنی بنیادوں اور اصولوں سے گہرا تعلق رہے گا وہ قوم اس وقت تک کسی کی ذہنی غلام نہیں بن سکتی۔ دنیا کی کوئی بھی قوم اسی وقت تک اپنا وجود برقرار رکھ سکتی ہے جب تک اسکا اپنے افکار و نظریات، عقیدے اور اصولوں کے ساتھ گہرا تعلق رہتا ہے۔ کسی نظریے اور عقیدے کے بغیر کوئی بھی قوم اس قافلے کی طرح ہوتی ہے جو ڈاکوؤں کے ہاتھوں لٹنے کے بعد صحراء میں حیران و پریشان بھٹکتا پھر رہا ہو۔ اور ایسے قافلے کی بدنصیبی یہ ہوتی ہے کہ یہ ہر رہزن کو رہبر سمجھ کر اسکے پیچھے چلنا شروع کر دیتا ہے۔ بار بار دھوکہ کھانے کے بعد بھی ان کا یہی خیال ہوتا ہے کہ اس بار انکا سفر صحیح سمت میں ہو رہا ہے۔ اس طرح یہ قافلہ اس وقت تک بھٹکتا ہی رہتا ہے جب تک یہ قافلے والے اس راستے کا پتہ نہیں چلا لیتے جہاں ان کو لوٹا گیا تھا۔

چنانچہ اگر آج بھی ہم اپنی منزل کو پانا چاہتے ہیں اور حالات کو درست انداز میں سمجھنا چاہتے ہیں تو ہمیں اپنے اصولوں اور بنیادوں کی طرف لوٹنا ہوگا۔ جب تک ہم یہ پتہ نہیں لگا لیتے کہ موجودہ دور کے بارے میں قرآن وحدیث کیا کہتے ہیں، تب تک ہم صورتِ حال کو بالکل بھی نہیں سمجھ سکتے۔

مسلمانوں کو قرآن وحدیث کی روشنی میں اپنا لائحہ عمل بنانا ہوگا اور مغربی میڈیا کی نام نہاد تحقیقی رپورٹیں پڑھکر تجزیے کرنے سے چھٹکارا حاصل کرنا ہوگا۔ ورنہ قیامت تک ہم حالات کا صحیح اندازہ نہیں کر سکیں گے اور اچانک قیامت ہمارے سروں پر پہونچ جائے گی۔ اگر ہم یوں ہی تجزیے کرتے رہے، تو نہ ہی ماضی کا آئینہ درست تصویر دکھائے گا اور نہ مستقبل کی تصویر واضح ہوگی۔ نہ یورپ کی نشاۃ ثانیہ(The Renaissance) کی وجہ سمجھ پائیں گے، نہ پہلی اور دوسری جنگِ عظیم کی حقیقت کا سراغ ملے گا، اور نہ ہی امریکہ اور سوویت یونین کے مابین سرد جنگ کے ڈرامے کی ہوا لگے گی۔ اسی طرح اب امریکہ چین یا بھارت چین دشمنی کی حقیقت تک بھی نہیں پہنچ پائیں گے۔

اس کتاب کو لکھنے کا بنیادی مقصد یہی ہے کہ نبی کریم ﷺ کی احادیث کی روشنی میں حالات کو سمجھا جائے اور پھر مستقبل کی منصوبہ بندی کی جائے۔ جب تک تشخیص (Diagnosis) درست نہیں ہوگی، علاج کیونکر ممکن ہو سکتا ہے؟



تیار کریں ۔ایک طے شدہ حقیقت سے نظریں چرانے کے بجائے اس سے مقابلے کی تیاری کریں۔

اللہ تعالیٰ امتِ مسلمہ کو دین کی سمجھ عطا فرمائے اور ہم سب کو دین و دنیا میں کامیابی سے ہمکنار فرمائے ۔آمین





پہلا باب

# نبی کریم ﷺ کی پیشن گوئیوں اور حضرتِ مہدی کے بیان میں

حضرت مہدی کے خروج کے بارے میں اہل سنت والجماعت کا چودہ سو سالہ یہ نظریہ ہے کہ وہ آخری دور میں تشریف لائینگے۔ اور امت مسلمہ کی قیادت کرینگے۔ اللہ کی زمین پر قتال فی سبیل اللہ کے ذریعے اللہ کا قانون نافذ کریں گے۔ جسکے نتیجے میں دنیا میں امن وانصاف کا بول بالا ہوجائے گا۔

عقیدہ خروج مہدی کے بارے میں مدلّل و مفصل مطالعہ کے لئے حضرت **مفتی نظام الدین شامزئی** شہید رحمہ اللہ کی کتاب ''**عقیدہ ظہور مہدی احادیث کی روشنی میں**'' کا مطالعہ یقیناً فائدہ مند ثابت ہوگا۔

البتہ یہ بات ذہن نشیں رہے کہ یہ وہ مہدی نہیں ہونگے جنکے بارے میں اہلِ تشیع نے یہ عقیدہ گھڑ رکھا ہے کہ وہ مہدی حسن عسکری ہیں جو سامرا کی پہاڑیوں سے نکلیں گے۔ اس بارے میں علماء امت نے بے شمار کتابیں لکھی ہیں جن میں اس نظریہ کو غلط ثابت کیا گیا ہے۔

## حضرت مہدی کا نسب

عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ اَلْمَهْدِىُّ مِنْ عِتْرَتِىْ مِنْ وَلَدِ فَاطِمَةَ. (ابو داؤد)[۱]

ترجمہ: حضرت امّ سلمہؓ فرماتی ہیں کہ میں نے رسولِ کریم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ''مہدی میرے خاندان میں سے حضرت فاطمہؓ کی اولاد سے ہونگے۔

حاشیہ ۱ علامہ ناصر الدین البانی نے اس کو صحیح کہا ہے۔ (صحیح وضعیف ابی داؤد ۴۲۸۴)

حضرت ابو اسحق کہتے ہیں کہ حضرت علیؓ نے اپنے صاحبزادے حضرت حسنؓ کی طرف دیکھ کر کہا میرا بیٹا جیسا کہ رسولِ کریم ﷺ نے اس کے بارے میں فرمایا، سردار ہے۔ عنقریب اس کی پشت سے ایک شخص پیدا ہوگا جس کا نام تمہارے نبی کے نام پر ہوگا، وہ اخلاق و عادات میں حضور ﷺ کے مشابہ ہوگا، ظاہری شکل وصورت میں آپ ﷺ کے مشابہ نہ ہوگا۔ پھر حضرت علیؓ نے زمین کو عدل وانصاف سے بھر دینے کا واقعہ بیان فرمایا۔ (ابو داؤد) [1]

حضرت ابوسعید خدریؓ فرماتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا مہدی میری اولاد میں سے ہونگے، روشن وکشادہ پیشانی اور اونچی ناک والے۔ وہ روئے زمین کو عدل وانصاف سے بھر دینگے جس طرح وہ ظلم وستم سے بھری ہوئی تھی، وہ سات برس تک زمین پر برسر اقتدار رہینگے۔ (ابو داؤد) [2]

فائدہ: حضرت مہدی والد کی طرف سے حضرت حسنؓ کی اولاد میں سے ہونگے اور ماں کی طرف سے حضرت حسینؓ کی اولاد سے ہونگے۔ (عون المعبود شرح ابو داؤد کتاب المهدی)

## حضرت مہدی سے پہلے دنیا کے حالات اور نبی کریم ﷺ کی پیشن گوئیاں

حضرت حذیفہؓ فرماتے ہیں کہ میں خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ مجھے نہیں معلوم کہ میرے یہ رفقاء (صحابہ کرامؓ) بھول گئے ہیں یا (وہ بھولے تو نہیں لیکن کسی وجہ سے وہ) ایسا ظاہر کرتے ہیں کہ وہ بھول گئے ہیں۔ خدا کی قسم رسول کریم ﷺ نے کسی بھی ایسے فتنہ پرداز کو ذکر کرنے سے نہیں چھوڑا تھا جو دنیا کے ختم ہونے تک پیدا ہونے والا ہے، اور جسکے ماننے والوں کی تعداد تین سو یا تین سو سے زیادہ ہوگی۔ آپ ﷺ نے ہر فتنہ پرداز کا ذکر کرتے وقت ہمیں اس کا، اس کے باپ کا اور اسکے قبیلہ تک کا نام بتایا تھا۔ (ابو داؤد) [3]

عن حذيفة قال قام فينا رسول ﷺ قائما فما ترك شيأ يكون في مقامه ذالك الى قيام الساعة الا حدثه حفظه من حفظه نسيه من نسيه قد علمه اصحابه هؤلاء

---

حاشیہ [1] علامہ ناصر الدین البانیؒ نے اس کو ضعیف کہا ہے۔ (صحیح وضعیف ابی داؤد ۴۲۸۵)

حاشیہ [2] علامہ ناصر الدین البانیؒ نے اس کو حسن کہا ہے۔ (صحیح وضعیف ابی داؤد)

حاشیہ [3] علامہ ناصر الدین البانیؒ نے اس کو ضعیف کہا ہے۔ (صحیح وضعیف ابی داؤد)

وانہ لیکون منہ الشی فأذکرہ کما یذکرہ الرجل وجہ الرجل اذا غاب عنہ ثم اذا رآہ عرفہ (ابو داؤد)

## مدینہ منورہ سے آگ کا نکلنا

حضرت ابو ہریرہؓ کہتے ہیں کہ رسولِ کریم ﷺ نے فرمایا ''قیامت اس وقت تک نہیں آئے گی جب تک کہ حجاز سے ایک آگ نہ بھڑک اٹھے، جو بصریٰ کے اونٹوں کی گردن روشن کردے گی۔ (بخاری ومسلم)

فائدہ: اس حدیث میں جس آگ کا ذکر آیا ہے اس آگ کے بارے میں حافظ ابن کثیرؒ اور دیگر مورخین کا کہنا ہے کہ اس آگ کے نمودار ہونے کا حادثہ پیش آچکا ہے۔ یہ آگ جمادی الثانی ۶۵۰ھ جمعہ کے دن مدینہ منورہ کی بعض وادیوں سے نمودار ہوئی اور تقریباً مہینہ تک چلی۔ راویوں نے اس کی کیفیت یہ لکھی ہے کہ اچانک حجاز کی جانب سے وہ آگ نمودار ہوئی اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ آگ کا پورا ایک شہر ہے اور اس میں قلع یا برج اور کنگورے جیسی چیزیں موجو ہیں۔ اس کی لمبائی چار فرسخ اور چوڑائی چار میل تھی۔ آگ کا سلسلہ جس پہاڑ تک پہنچتا اس کو شیشے اور موم کی طرح پگھلا دیتا۔ اس کے شعلوں میں بجلی کی کڑک جیسی آواز اور دریا کی موجوں جیسا جوش تھا۔ اور یہ محسوس ہورہا تھا جیسے اس کے اندر سرخ اور نیلے رنگ کے دریا نکل رہے ہوں۔ وہ آگ اسی کیفیت کے ساتھ مدینہ منورہ تک پہنچی مگر عجیب بات یہ تھی کہ اس کے شعلوں کی طرف سے جو ہوا مدینہ منورہ کی طرف آرہی تھی وہ ٹھنڈی تھی۔ علماء نے لکھا ہے کہ اس آگ کی لپٹیں مدینہ کے تمام جنگلوں کو روشن کئے ہوئے تھیں، یہاں تک کہ حرمِ نبوی اور مدینہ کے تمام گھروں میں سورج کی طرح روشنی پھیل گئی تھی، لوگ رات کے وقت اس کی روشنی میں اپنے سارے کام کاج کرتے تھے، بلکہ ان دنوں میں اس علاقے کے اوپر سورج اور چاند کی روشنی ماند ہوگئی تھی۔

مکہ مکرمہ کے بعض لوگوں نے یہ شہادت دی کہ وہ اس وقت یمامہ اور بصریٰ میں تھے تو وہ آگ انھوں نے وہاں بھی دیکھی۔

حاشیہ ۱: علامہ ناصر الدین البانیؒ نے اس کو صحیح کہا ہے۔ (صحیح ابی داؤد علامہ البانیؒ)

اس آگ کی عجیب خصوصیات میں سے ایک یہ تھی کہ یہ پتھروں کو تو جلا کر کوئلہ کر دیتی تھی لیکن درختوں پر اس کا کوئی اثر نہیں ہوتا تھا۔ کہتے ہیں جنگل میں ایک بہت بڑا پتھر تھا جس کا آدھا حصہ حرم مدینہ کی حدود میں تھا اور آدھا حصہ حرم مدینہ سے باہر تھا۔ آگ نے اس آدھے حصہ کو جلا کر کوئلہ کر دیا جو حرمِ مدینہ سے باہر تھا لیکن جب آگ اس حصہ تک پہنچی جو حرم میں تھا تو ٹھنڈی پڑ گئی۔ اور پتھر کا وہ آدھا حصہ بالکل محفوظ رہا۔

بصریٰ کے لوگوں نے اس بات کی گواہی دی کے ہم نے اس رات آگ کی روشنی میں جو حجاز سے ظاہر ہو رہی تھی، بصریٰ کے اونٹوں کی گردنوں کو روشن دیکھا۔ (البدایہ والنہایۃ ابن کثیر)

## سرخ آندھی اور زمین کے دھنس جانے کا عذاب

حضرت علیؓ بن ابی طالب سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا "جب میری اُمت پندرہ خصلتوں کا ارتکاب کرے گی تو اُن پر بلائیں نازل ہوں گی۔ پوچھا گیا کہ یا رسول اللہ! وہ کون سے افعال ہوں گے؟ فرمایا جب مالِ غنیمت کو اپنی دولت سمجھا جائے گا اور امانت کو غنیمت کی طرح سمجھا جائے اور زکوٰۃ کو تاوان سمجھا جائے اور آدمی اپنی بیوی کی اطاعت کرے گا اور اپنی ماں کی نافرمانی کرے گا اور اپنے دوست کے ساتھ احسان کرے گا اور اپنے باپ کے ساتھ بے وفائی کرے گا اور مساجد میں آوازیں بُلند کی جائیں گی اور قوم کا سب سے ذلیل آدمی قوم کا حاکم ہو گا اور آدمی کا اکرام اس کے شر سے بچنے کے لئے کیا جائے گا اور شراب پی جائے گی (کثرت سے) اور (مرد) ریشم پہنیں گے اور گانے والیاں اور گانے بجانے کے آلات بنا لئے جائیں گے اور اس امت کے بعد کا طبقہ پہلے لوگوں پر لعنت کرے گا پس اس وقت انتظار کرنا سُرخ آندھی کا یا زمین کے دھنس جانے کا یا چہرے مسخ ہو جانے کا۔ (مجمع الزوائد ج: ٤ ص: ٤٩٤ ـ المعجم الاوسط ج: ١ ص: ١٥٠)

فائدہ: اس حدیث میں مالِ غنیمت کو اپنی دولت سمجھنے کے بارے میں آیا ہے۔ اس سے مجاہدین کو بہت ہوشیار رہنا چاہئے۔ مالِ غنیمت میں بغیر امیر کی اجازت کے کوئی تصرف نہیں کرنا چاہئے۔ ابلیس ہر انسان کو اسکی نفسیات کے اعتبار سے ہی گمراہ کرنا چاہتا ہے۔ سو اس بارے میں

اللہ کی راہ میں جہاد کرنے والے کو بہت احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ بلکہ بیت المال میں بھی بغیر اجازت کے کوئی دست درازی نہیں کرنی چاہئے۔ اسی طرح مجاہدین شیطان کے دھوکہ سے بچ کر اپنے جہاد کو مقبول بنا سکتے ہیں۔ ورنہ کتنے ہی لوگ برس ہا برس تک جہاد کرتے رہتے ہیں لیکن تھوڑی سی مالی خیانت کی وجہ سے اپنا جہاد خراب کر بیٹھتے ہیں۔ اسلئے اس راستے کی نزاکتوں کو ہر ساتھی کو سمجھنا چاہئے۔

شراب اس وقت بھی عام ہے۔ پاکستان اگر چہ ابھی اس سے محفوظ ہے لیکن جس روشن خیالی کی جانب اسکو لیجایا جارہا ہے تو اسکا حال تیونس اور ترکی جیسا کرنے کی کوشش کی جارہی ہے۔ جہاں مسجد کے باہر شراب کی دکان ہوتی ہے۔

## پہلی امتوں کی روش اختیار کرنا

عن ابی سعید الخدریؓ قال قال رسول اللہ لتتبعن سنن الذین من قبلکم. شبراً بشبر وذراعاً بذراع حتیٰ لو دخلوا فی جحر ضب لاتبعتموھم قلنا یا رسول اللہ الیھود والنصاریٰ قال فمن . (بخاری ج: ۳ ص: ۱۲۷٤۔ مسلم ج: ٤ ص: ۲۰۵٤ صحیح ابن حبان ج: ۱۵ ص: ۱۹۵)

ترجمہ: حضرت ابو سعید خدریؓ سے منقول ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا تم ضرور پہلے لوگوں کی روش اور طریقہ کی مکمل طور پر اتباع کروگے۔ یہاں تک کہ اگر وہ کسی گوہ کے سوراخ میں داخل ہوئے تو تم بھی اُن کی اتباع میں اُس میں داخل ہوگے۔ حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ آپ ﷺ سے ہم نے دریافت کیا یا رسول اللہ (پہلے والوں سے مراد) یہود و نصاریٰ ہیں؟ ۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا تو اور کون ہیں؟ (یعنی وہی ہیں)۔

فائدہ: اس وقت مسلمانوں کے اندر اکثر وہ بیماریاں پائی جاتی ہیں جن میں پہلی امتیں مبتلاء تھیں، زنا، شراب، جوا، بے ایمانی، ناحق قتل کرنا، اللہ کی کتاب میں تحریف کرنا، نبی ﷺ کی سیرت وتعلیمات کو مسخ کر کے پیش کرنا، یہودیوں کی طرح دین کی ان باتوں پر عمل کرنا جو نفس کو اچھی لگتی ہیں اور ان باتوں کو پس پشت ڈالدینا جو نفس پر دشوار ہوں، یتیموں اور بیواؤں کا مال کھانا، طاقتور



کے خوف یا مالدار سے پیسہ لینے کے لئے احکامِ الٰہی میں تحریف وتاویل کرنا وغیرہ۔

## مساجد کو سجانے کا بیان

عن أنس بن مالک قال قال رسول اللہ ﷺ لا تقوم الساعة حتی یتباھی الناس فی المساجد. (صحیح ابو داؤد ج:۲ ص: ۲۸۲ صحیح ابن حبان ج:٤ ص: ٤٩٣)

ترجمہ: حضرت انس ابن مالکؓ فرماتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا قیامت اس وقت تک نہیں آئے گی جب تک کہ لوگ مسجدوں (میں آنے اور بنانے) میں ایک دوسرے کو دکھاوا نہ کرنے لگیں۔

فائدہ: مطلب یہ ہے کہ لوگ مسجدوں میں آتے وقت بھی ایسے انداز میں آئینگے کہ ایک دوسرے کو اپنی دولت وسطوت دکھانا مقصود ہوگا، اور مسجدیں بنانے میں بھی دکھاوا ہوگا۔ ہر علاقے والے ایک دوسرے سے خوبصورت مساجد بنانے کی کوشش کرینگے۔

عن أبی الدرداءؓ قال اذا زخرفتم مساجدکم وحلیتم مصاحفکم فالدمار علیکم (رواہ الحکیم الترمذی نوادر الاصول عن ابی الدرداء ووقفہ ابن المبارک فی الزھد وابن ابی الدنیافی المصاحف عن ابی الدرداء) (کشف الخفاء ج:۱ ص: ۹۵)

ترجمہ: حضرت ابودرداءؓ سے روایت ہے انھوں نے فرمایا جب تم اپنی مساجد کو سجانے لگو گے اور اپنے قرآن کو (زیور وغیرہ سے) آراستہ کرنے لگو گے تو تمہارے اوپر ہلاکت ہوگی۔

عن ابن عباسؓ قال ما کثرت ذنوب قوم الا زخرفت مساجدھا وما زخرفت مساجدھا الا عند خروج الدجال. فیہ اسحاق الکعبی ولیث بن ابی سلیم وھما ضعیفان (الفتن الواردۃ فی الفتن ج: ٤ ص: ۸۱۹)

ترجمہ: حضرت عبداللہ ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا جب کسی قوم کے گناہ زیادہ ہوجاتے ہیں تو انکی مسجدیں بہت زیادہ خوبصورت بنائی جاتی ہیں۔ اور خوبصورت

مساجد دجال کے خروج ہی کے وقت میں بنائی جائیں گی۔

(اس روایت میں اسحاق الکلبی اور لیث ابن ابی سلیم دونوں راوی ضعیف ہیں)

فائدہ: ٹھیک کہتے ہیں کہ غلامی میں قوموں کی سوچیں بھی الٹ جاتی ہیں۔آج اگر کسی علاقے میں خوبصورت مسجد نہ ہوتو اس علاقے والوں کو یوں سمجھا جاتا ہے جیسے اللہ کے ساتھ ان کا کوئی تعلق نہیں ہے، جبکہ جہاں مسجد خوبصورت بنی ہوان کو کہا جاتا ہے کہ یہ بڑے دین دار لوگ ہیں، لیکن یہ کسی کو پتہ نہیں کہ اللہ کی نظر میں ان کی کیا حقیقت ہے؟

اگر کوئی اہلِ دل ان احادیث کا عملی تجربہ کرنا چاہتا ہے تو کچھ دن ان علاقوں کی مسجدوں میں سجدے کر کے دیکھے جہاں مسجدیں کچی اور سادہ ہوتی ہیں، پھر اس کو سجدوں کی حلاوت کا احساس ہوگا۔

عَن عَلِيٍ ؓ أنه قال يأتِي عَلى النَّاسِ زَمانٌ لَا يَبْقىٰ مِنَ الِاسلامِ اِلّا اِسْمُه وَلَا مِنَ القرآنِ اِلّا رَسْمُه يَعْمُرُونَ مَسَاجِدَهُم وَهِي مِن ذِكرِ اللهِ خَرابٌ شَرُّ أهْلِ ذٰلک الزَّمَنِ عُلَما ئُهم مِنهم تَخرُجُ الفِتنةُ وإلَيهم تعُود.

([illegible] ج ۱۲ ص ۲۸۰)

ترجمہ: حضرت علیؓ سے منقول ہے کہ قریب ہے کہ لوگوں پر ایسا وقت آئے گا کہ اسلام کا صرف نام باقی رہ جائے گا اور قرآن کے صرف الفاظ رہ جائیں گے وہ مسجدیں تعمیر کریں گے حالانکہ وہ اللہ کے ذکر سے خالی ہونگی۔ اس زمانے میں لوگوں میں سب سے بدترین علماء ہوں گے۔ انہی سے فتنے نکلیں گے اور اُن ہی میں واپس لوٹیں گے۔

فائدہ ا: اگر چہ اس وقت مسلمانوں کی تعداد ایک ارب چالیس کروڑ تک ہے لیکن اسلام کی حالت کیا ہے کہ کسی ایک ملک میں بھی اسلامی نظام نہیں ہے، زبان سے تو سب کلمہ پڑھ رہے ہیں کہ اللہ تیرے سوا کسی کو حاکم نہیں مانیں گے لیکن عملاً صورتِ حال یہ ہے کہ اللہ کو چھوڑ کر سیکڑوں معبود (حاکم) بنا رکھے ہیں۔ سجدے میں گر کر اللہ کی برتری کا اعلان کرنے والوں کی تعداد تو بہت ہے پر حقیقت یہ ہے کہ انھوں نے اللہ کی حاکیت اعلیٰ کو انسانوں کے بنائے ہوئے کفر یہ جمہوری

نظام کے ہاتھوں فروخت کردیا ہے۔ جوکلمہ مسلمان پڑھتا ہے وہ اسکا اللہ کے ساتھ ایک معاہدہ ہے کہ اب وہ اللہ کے علاوہ ہر قوت کا، ہر نظام کا اور ہر طاغوت کا انکار کریگا اور نہ تو زبان سے اور نہ ہی اپنے عمل سے اس معاہدے کی خلاف ورزی کریگا۔ لیکن آج کے مسلمان اللہ کو بھی راضی رکھنا چاہتے ہیں اور طاغوت کو بھی ناراض نہیں کرنا چاہتے۔ قرآن نے ایسے لوگوں کے بارے میں فرمایا **ذلک بانّھم قالوا لِلّذینَ کَرِھُوا مَا نزّ لَ اللہُ سَنُطِیْعُکُم فِی بَعْضِ الاَمرِ** ۔ یہ (گمراہی) اس وجہ سے ہے کہ انھوں نے ان (کافر) لوگوں سے جنھوں نے اللہ کے نازل کردہ (یعنی قرآن) سے نفرت کی، یہ کہا کہ ہم بعض باتوں میں تمہاری پیروی کرینگے۔ (یعنی قرآن کی ساری باتیں نہیں مانیں گے کچھ تمہاری بھی مانیں گے)۔

فائدہ ۲: اس روایت میں علماء سے مراد علماء سوء ہیں۔ علماء سوء کے بارے میں حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ فرماتے ہیں کہ اگر بنی اسرائیل کے علماء کا حال دیکھنا ہو تو علماء سوء کو دیکھ لو (الفوز الکبیر)

## سود کا عام ہوجانا

**عَن أبی ھریرۃؓ أنّ رسولَ اللہِ ﷺ قَالَ یاتِی عَلَی النّاسِ زَمانٌ یاکُلُونَ فِیهِ الرِّبا قال قِیلَ لہ اَلنّاسُ کُلُّھُم قال مَنْ لَمْ یَاکُلہ مِنھُم نَالہ مِن غُبارِہ** ۔(ابو داؤد ج: ۳ ص: ۲۴۳ ـ [illegible] ج: ۲ ص: ۴۹۴ [illegible] ج: ۱۱ ص: ۱۰۶)

ترجمہ: حضرت ابوہریرہؓ سے منقول ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ لوگوں پر ایسا زمانہ آئے گا کہ اُس میں لوگ سُود کھائیں گے۔ حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ کسی نے پوچھا کیا تمام لوگ (سُود کھائیں گے)؟ تو حضرت محمد ﷺ نے فرمایا "ان لوگوں میں سے جو شخص سود نہیں کھائے گا اس کو سُود کا کچھ غبار پہنچے گا۔

فائدہ: یہ حدیث اس دور پر کتنی صادق آتی ہے۔ آج اگر کوئی سود کھانے سے بچا ہوا بھی ہے تو اسکو سود کا غبار ضرور پہنچ رہا ہے۔ اور نام نہاد دانشوروں کے ذریعے سودی کاروبار پر اسلام کا لیبل لگا کر امت کو سود کھلانے کی کوشش کی جارہی ہے۔

## منافق بھی قرآن پڑھے گا

**عن أبي هريرةؓ عن رسولِ اللهِ ﷺ قال سَيَأتي على أمّتي زمانٌ تكثُرُ فيهِ القُرّاءُ وَتَقِلُّ الفُقَهاءُ ويُقبَضُ العِلمُ ويَكثُرُ الهَرْجُ قالوا وَمَا الهَرْجُ يا رَسولَ اللهِ قال القَتلُ بَينكم ثُمّ يأتي بَعدَ ذلك زمانٌ يَقرأُ القرآنَ رِجالٌ لا يُجاوِزُ تَرَاقِيهم ثُمّ يَأتي مِن بَعدِ ذلك زَمانٌ يُجادِلُ المُنافِقُ الكافرُ المُشركُ باللهِ المُؤمنَ بِمثلِ ما يقول** هذا حديث صحيح الاسناد ولم يخرجاه . وافقه الذهبيؒ (المستدرك على الصحيحين ج:٤ ص:٥٠٤)

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہؓ نبی کریم ﷺ سے روایت کرتے ہیں آپ ﷺ نے فرمایا میری امت پر ایک ایسا زمانہ آئیگا کہ ان میں قراء بہت ہونگے اور دین کی سمجھ رکھنے والے کم ہونگے ۔ علم اٹھالیا جائیگا اور ہرج بہت زیادہ ہوجائیگا ۔ صحابہؓ نے پوچھا یہ ہرج کیا ہے؟ فرمایا تمہارے درمیان قتل ۔ پھر اسکے بعد ایسا زمانہ آئیگا کہ لوگ قرآن پڑھینگے حالانکہ قرآن انکے حلق سے نہیں اتریگا، پھر ایسا زمانہ آئیگا کہ منافق، کافر اور مشرک مومن سے (دین کے بارے میں) جھگڑا کرینگے ۔ حاکمؒ نے اس کو صحیح کہا ہے اور علامہ ذہبیؒ نے اس سے اتفاق کیا ہے ۔

فائدہ: اس وقت ہر طرح کے پڑھے لکھے لوگ کثرت سے موجود ہیں، مختلف علوم میں تخصص اور ماسٹر کرایا جارہا ہے ۔ لیکن دین کی سمجھ رکھنے والے خال خال ہی نظر آتے ہیں، جو شان ہمارے اسلاف میں نظر آتی تھی کہ باطل کو ہزار پردوں میں بھی پہچان لیا کرتے تھے اب وہ بات بہت کم دیکھنے میں آتی ہے ۔ قرآن کی سمجھ اور قرآن کا علم اہلِ علم طبقے میں بھی مفقود نظر آتا ہے حالانکہ اور علوم میں انتہائی توجہ صرف کی جاتی ہے ۔ معلومات کا سمندر تو بہت نظر آتا ہے لیکن علم کا فقدان ہے ۔

منافق اور مشرک قرآن کی آیات کو آڑ بنا کر اہلِ حق سے بحث و مباحثہ کرتے نظر آتے ہیں اور اپنے باطل اقدامات کو قرآن و سنت سے ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں ۔

حضرت ابو عامر اشعریؓ نبی کریم ﷺ سے نقل کرتے ہیں کہ نبی علیہ السلام نے فرمایا میں جن باتوں کا اپنی امت پر خطرہ محسوس کرتا ہوں ان میں زیادہ خوف والی بات یہ ہے کہ ان کیلئے مال کی زیادتی

ہو جائے گی جس کی وجہ سے ایک دوسرے سے حسد کریں گے اور آپس میں لڑیں گے اور اُن کیلئے قرآن کا پڑھنا آسان ہو جائے گا۔ چنانچہ اس قرآن کو ہر نیک، فاسق و فاجر اور منافق پڑھے گا اور یہ لوگ فتنے پھیلانے اور اس کی تاویل کی غرض سے اس کے ذریعہ مومن سے جھگڑا کریں گے۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ کے سوا اس کی تاویل وتفسیر کو کوئی نہیں جانتا (یعنی وہ آیات جن کا علم صرف اللہ ہی کو ہے) اور جو علم میں پختہ کار ہوں گے وہ بھی (ان آیات کے بارے میں) یوں کہیں گے کہ ہم اس قرآن پر ایمان لائے۔ (الآحاد والمثانی ج ٤ ص ٤٥٣)

فائدہ: مال کی زیادتی اس وقت عام ہے اور عرب ممالک میں مال کی ریل پیل ہے جسکی وجہ سے تمام فتنے جنم لے رہے ہیں۔ قرآن کا پڑھنا اتنا آسان ہو گیا کہ اب اسکو مختلف ٹی وی چینلز پر عربی رسم الخط کے ساتھ انگلش رسم الخط میں بھی پیش کیا جا رہا ہے۔ اس طرح اگر کسی کو عربی میں قرآن نہیں پڑھنا آتا تو وہ انگریزی رسم الخط میں پڑھ سکتا ہے۔ ہر فاسق و منافق آج قرآن پڑھتا نظر آتا ہے بلکہ اس میں بغیر علم کے اپنی رائے زنی کرتا ہوا نظر آتا ہے۔ ترکی، مصر، تیونس اور امارات کے بعد اب ہمارے ملک میں بھی قرآن کی تفسیر وہ لوگ کر رہے ہیں جنکو ذرہ برابر بھی علم نہیں۔ یہ وہ لوگ ہیں جو ایک طرف فلموں اور ڈراموں میں کام کرتے ہیں اور امت کو بے حیائی اور بے شرمی کا درس دیتے ہیں اور دوسری جانب اللہ کی کتاب کی ان آیات میں رائے زنی کرتے ہیں جسکا علم اللہ نے اپنے پاس رکھا ہے۔

## سب سے پہلے خلافت ٹوٹے گی

عن أبي أمامةَ الباهلي ؓ عن رسولِ الله ﷺ قال لَتُنْتَقَضَنَّ عُرَى الإسلامِ عُرْوَةً عُرْوَةً فكُلَّما انْتَقَضَتْ عُروةٌ تَشَبَّثَ النّاسُ بالّتِي تَلِيْهَا فأوَّلُهنَّ نَقْضاً الحُكْمُ وآخِرُهنَّ الصَّلاةُ. (مسند احمد ج: ٤ ص: ٣٢٦ المعجم الكبير ج: ٨ ص: ٩٨۔موارد الظمآن ج: ١ ص: ٨٧)

ترجمہ: حضرتِ ابوامامہ باہلیؓ نبی کریم ﷺ سے روایت کرتے ہیں آپ ﷺ نے فرمایا اسلام کی کڑیاں ضرور ایک ایک کرکے ٹوٹیں گی، چنانچہ جب ایک کڑی ٹوٹے گی تو لوگ اسکے بعد والی

کڑی کو پکڑ لینگے۔ ان میں سب سے پہلے جو کڑی ٹوٹے گی وہ اسلامی نظام عدالت کی کڑی ہوگی اور سب سے آخر میں ٹوٹنے والی کڑی نماز کی ہوگی۔

فائدہ: یعنی مسلمان جس چیز کو سب سے پہلے چھوڑ ینگے وہ اسلامی عدالتی نظام ہوگا۔ ایک دوسری روایت میں ہے کہ سب سے پہلے ٹوٹنے والی کڑی "امانت" کی ہوگی۔ شریعت کی اصطلاح میں لفظِ امانت بہت وسیع مفہوم میں استعمال ہوتا ہے۔ جیسا کہ قرآن میں ہے

**انا عرضنا الامانة علیٰ السمٰوات والارض والجبال (الایة)**

ترجمہ: بیشک ہم نے "امانت" کو زمین وآسمان اور پہاڑوں کو پیش کیا پر انھوں نے اسکا بار اٹھانے سے انکار کردیا اور وہ اس (اہم ذمہ داری کے بار) سے ڈر گئے اور اسکو انسان نے اٹھالیا۔ حضرت قتادہؒ نے یہاں امانت کی تفسیر یوں فرمائی ہے۔

**الدّین والفرائض والحدود۔[1]**

یعنی حقوق، فرائض، اور حدود اللہ یعنی اسلام کے عدالتی نظام سے متعلق احکامات۔ اور یہ سب اسلامی خلافت کے تحت صحیح طور پر انجام پاتے ہیں۔ چنانچہ پہلی چیز جو اس امت سے اٹھے گی وہ خلافت ہوگی جب خلافت اٹھ جائے گی تو اسلامی عدالتی نظام بھی ختم ہوجائے گا اور آخری ٹوٹنے والی کڑی نماز کی ہوگی۔

## دجال کی آمد کا انکار

**عن بن عباس ؓ خطب عمرؓ فقال انه سیکون فی هذه الامة قوم یکذبون بالرجم ویکذبون بالدجال ویکذبون بعذاب القبر ویکذبون بالشفاعة ویکذبون بقوم یخرجون من النار (فتح الباری ج: ۱۱ ص: ۴۲۶)**

ترجمہ: حضرت عبداللہ ابن عباسؓ نے فرمایا کہ حضرت عمرؓ بن خطاب نے خطبہ دیا اور یہ بیان فرمایا اس امت میں کچھ ایسے لوگ ہونگے جو رجم (سنگسار) کا انکار کرینگے، عذاب قبر کا انکار

---

حاشیہ [1] تفسیر قرطبی ج:۲۲ص: ۵۶

کریں گے اور دجال ( کی آمد ) کا انکار کریں گے اور شفاعت کا انکار کرینگے، اور ان لوگوں (یعنی گنہگار مسلمانوں) کے جہنم سے نکالے جانے کا انکار کریں گے۔

فائدہ: یہودیوں کے مال پر پلنے والی این جی اوز اپنے آقاؤں کے اشاروں پر آئے دن اسلامی قوانین کا مذاق اڑاتی رہتی ہیں اور انکو ختم کرنے کی باتیں کرتی ہیں۔

اس وقت حدود آرڈیننس کی بحث چل رہی ہے اور اس کو اس طرح پیش کیا جارہا ہے گویا یہ کسی انسان کے بنائے ہوئے قوانین ہیں۔اسی طرح کئی عرب مفکر ہیں جو رجم اور دیگر اسلامی قوانین کو اس دور میں (نعوذ باللہ) از کار رفتہ (Old Fashioned) قرار دے چکے ہیں۔

نیز دجال کی آمد کا انکار کرنے والے لوگ بھی موجود ہیں۔اور آنے والے دنوں میں اس مسئلے کو اختلافی بنادیا جائے گا۔

## علماء کے قتل کا بیان

قال رسولُ اللهِ ﷺ لَيَاتِيَنَّ عَلَى العُلَماءِ زَمانٌ يُقْتَلون فِيه كَمَا يُقْتَلُ اللُّصُوصُ فَيَالَيتَ العلماءَ يومئذٍ تَحامَقُوا (رواه ابو عمر الداني في السنن الواردة في الفتن ج: ٣ ص: ٦٦١) ضعيف۔ في سنده الوضين بن عطاء وهو خزاعي صدوق سئ الحفظ (التقريب ج: ٢ ص: ٣٣١ و الميزان ج. ٤ ص: ٣٣٤)

ترجمہ: حضرت محمد ﷺ نے فرمایا علماء پر ضرور ایسا زمانہ آئے گا کہ اُن کو ایسے قتل کیا جائے گا جیسے چوروں کو قتل کیا جاتا ہے، تو کاش کہ اس وقت علماء جان بوجھ کر انجان بن جائیں۔''

فائدہ: آج کس وحشت و بربریت، بے دردی اور بے حسی کے ساتھ ان عظیم ہستیوں کو قتل کیا جارہا ہے، جو کائنات کے نظام کو فساد اور ظلم سے پاک کرنے کا درس دیتے ہیں۔جنکی ساری زندگی انسانیت کی فلاح اور کامیابی کا پرچار کرتے گذر جاتی ہے، اللہ کی زمین کو انسانیت کے دشمنوں سے پاک کرنا ہی جنکا مشن ہوتا ہے، انسانیت حیران ہے، عقل محوِ تماشا ہے، علم کے مینارے خاموش ہیں، دانشور سناٹے میں ہیں، کہ آخر امت کے اس طبقہ سے کسی کو کیا دشمنی ہوسکتی



ہے، جو دنیا میں حق اور باطل، خیر اور شر، ظلم اور انصاف کے درمیان طاقت کا توازن رکھنے میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔ اگر یہ طبقہ نہ ہو تو کائنات کا نظام ہی درہم برہم ہو جائے، زمین و فضاء میں طاقت کا توازن بگڑ کر رہ جائے، شر خیر پر غالب آنے لگے اور حق و باطل کے معرکے میں باطل سر چڑھ کر بولنے لگے، انسانیت، ابلیسیت کی لونڈی بن کر رہ جائے، خباثت کے ہاتھوں شرافت کا دامن تار تار کر دیا جائے۔

علماء امت کے قتل کو ہر ایک اپنے زاویہ نظر سے دیکھتا ہے، پر کاش نبی ﷺ کے وارثوں کے اس قتل کو نبی ﷺ کی احادیث کی روشنی میں دیکھا جاتا۔ اس وقت جبکہ باطل خیر کے مقابلے میں آخری اور فیصلہ کن جنگ کا اعلان کر چکا ہے، ابلیسیت ہر طرف کھلے عام ننگا ناچ ناچنا چاہتی ہے، اللہ کی حاکمیت و بالادستی کے تصور کو ختم کر کے دجالیت اور یہودیت کا ورلڈ آرڈر لوگوں سے عملاً اور ذہناً منوانا چاہتی ہے۔ تو بھلا ابلیس کے اشاروں اور مشوروں پر کام کرنے والے، ان حق کے میناروں اور امید کے جزیروں کو کیونکر برداشت کر سکتے ہیں جنکے ایک اشارے اور قلم کی حرکت پر دجال کے مضبوط ایوانوں میں دراڑیں پڑ سکتی ہیں، یہ نفوس قدسیہ، جو دجالی قوتوں کی ''عظیم طاقت'' کو تسلیم کرنے سے انکاری ہیں، اور اس دور میں بھی کلمہ لا الٰہ کا وہی مفہوم بیان کرنے پر بضد ہیں جسکا اعلان کوہِ صفا پر چڑھ کر آج سے چودہ سو سال پہلے کیا گیا تھا، دجال کے مقدمۃ الجیش (Advance Force) کو کس طرح ہضم ہو سکتے ہیں۔

علماء حق کے قتل میں براہِ راست یہودی خفیہ تحریک فریمیسن ملوث ہے۔ ہمیں اس سے کوئی بحث نہیں کہ بھاڑے کے قاتل کون ناپاک لوگ تھے، لیکن آنے والے دن اس بات کو اور واضح کر دینگے کہ ان علماء کو راستے سے ہٹائے بغیر فریمیسن اپنے منشور کو پاکستان میں آگے نہیں بڑھا سکتی تھی۔

مولانا [illegible]، مفتی [illegible] اور مفتی [illegible] مولانا [illegible] اور مفتی [illegible] کی شہادت کے بارے میں یقین سے کہا جا سکتا ہے کہ وہ جن خطوط (Lines) پر کام کر رہے تھے وہ عالمی یہودی قوتوں کے لئے ناقابلِ برداشت ہیں۔ لہٰذا ان حضرات کی شہادت کو فرقہ وارانہ رنگ دینا خود ان شخصیات کی دینی خدمات کو چھوٹا



ثابت کرنا ہے۔ جنکے مشن بڑے ہوتے ہیں انکے دشمن بھی بڑے ہوا کرتے ہیں۔

## فالج کا بیان

حضرت انس بن مالکؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا فالج ضرور پھیلے گا یہاں تک کہ لوگ اسکو طاعون سمجھنے لگیں گے۔ (اسکے تیزی سے پھیلنے کی وجہ سے) (مصنف عبد الرزاق ج: ۳ ص: ۵۹۷)

فائدہ: قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ظَهَرَ الْفَسَادُ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ بِمَا كَسَبَتْ أَيْدِي النَّاسِ کہ خشکی اور سمندر میں فساد پیدا ہوگیا لوگوں کے اپنے کرتوتوں کی وجہ سے۔ ممکن ہے انسانیت کے دشمنوں کی جانب سے انسانوں پر ایسے وائرس کے حملے کئے جائیں جو فالج کا سبب بنیں۔ یا پھر ابھی سے لوگوں کو ایسے ٹیکے یا کسی دوائی کے قطرے پلائے جائیں جو آگے چل کر اس بیماری کا سبب بنیں۔ اس وقت ایسی مشینیں بنائی جاچکی ہیں جنکے ذریعے فضاء میں موجود مختلف بیماریوں کے جراثیم اکٹھے کر کے جراثیمی ہتھیار بنائے جارہے ہیں۔ اور ان سے لوگوں میں بیماریاں پھیلتی ہیں۔

لہٰذا مسلم ممالک کو عالمی یہودی اداروں کی جانب سے دی جانے والی کسی بھی طبی امداد کو پہلے اپنی تجربہ گاہوں میں ٹیسٹ کرا کر ہی عوام تک پہنچانا چاہئے۔ اور کسی بھی ایسی دوائی یا ویکسین کو قبول نہیں کرنا چاہئے جس پر اس کا فارمولا لکھا ہوا نہ ہو۔

## وقت کا تیزی سے گذرنا

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اس وقت تک قیامت نہیں آسکتی جب تک زمانہ آپس میں بہت قریب نہ ہوجائے۔ چنانچہ سال مہینے کے برابر، مہینہ ہفتہ کے برابر اور ہفتہ دن کے برابر اور دن گھنٹے کے برابر اور گھنٹہ کھجور کی پتی یا شاخ کے جلنے کی مدت کے برابر ہوجائے گا [illegible] ج: ۱۵ ص: ۲۵۶)

فائدہ: وقت میں برکت کا ختم ہوجانا تو اس وقت ہر ایک سمجھ سکتا ہے، کہ کس طرح سے ہفتہ



مہینہ اور سال گذر جاتا ہے کہ پتہ ہی نہیں چلتا۔ روحانیت سے غافل انسان یہ کہہ سکتا ہے کہ وقت میں برکت کے کیا معنیٰ ؟ جبکہ پہلے کی طرح اب بھی دن چوبیس گھنٹے کا ہوتا ہے، ہفتہ میں اب بھی سات ہی دن ہوتے ہیں؟ وقت میں برکت کے معنیٰ اگر اب بھی کسی کو سمجھنے ہوں تو وہ اپنے دن کے معمولات کو فجر کی نماز کے بعد کر کے دیکھے تو اسکو پتہ چل جائیگا کہ جس کام میں وہ سارا دن صرف کرتا تھا وہی کام اس وقت میں بہت کم عرصے میں ہو جائیگا۔

## چاند میں اختلاف ہونا

عن أبي هريرةؓ قال قال رَسولُ اللهِ ﷺ مِنْ اقْتِرابِ السّاعَةِ اِنْتِفاخُ الأهِلَّةِ وَاَنْ يُرَى الهِلالُ لِلَيْلَةٍ فَيُقالُ هُوَ بْنُ لَيْلَتَيْنِ. (المعجم الصغير ج: ٢ ص ١١٥)

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ قیامت کی قریبی نشانیوں میں سے ایک چاند کا پھیل جانا ہے اور یہ کہ پہلی تاریخ کے چاند کو یہ کہا جائیگا کہ یہ دوسری تاریخ کا چاند ہے۔

فائدہ: اس حدیث میں علماء امت کو بہت غور کرنا چاہئے اور جو صورتِ حال اس وقت مسلم دنیا میں چاند کے اختلاف کے حوالے سے پیدا ہو چکی ہے اسکو ختم کرنا چاہئے۔

## جدید ٹیکنالوجی کے بارے میں پیشن گوئی

عن أبي سَعيدِنِ الخُدْريؓ قال قال رسولُ اللهِ ﷺ وَالَّذي نَفْسي بِيَدِهِ لَا تَقُومُ السّاعَةُ حتىٰ تُكَلِّمَ السِّباعُ الإنْسَ وَحتىٰ تُكَلِّمَ الرَّجُلَ عَذَبَةُ سَوطِهِ وَشِراكُ نَعْلِهِ وَتُخْبِرَهُ فَخِذُهُ بِما اَحْدَثَ اَهْلُهُ مِنْ بَعْدِهِ. هذا حديث صحيح على شرط مسلم ولم يخرجاه۔ وافقه الذهبيؒ (مستدرك حاكم ج: ٤ ص: ٥١٥ رقم ٨١٠٨)

ترجمہ: حضرت ابو سعید خدریؓ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''اس ذات کی قسم جس کے قبضے میں میری جان ہے قیامت اس وقت تک نہیں آئے گی، جب تک درندے آدمیوں سے بات نہ کرنے لگیں، اور آدمی کے چابک کا پھندا اور اس کے جوتے کا تسمہ اس سے بات نہ کرنے



لگے، اور انسان کی ران اس کو یہ بتایا کرے کہ اسکی غیر موجودگی میں اسکے گھر والوں نے کیا بات کی ہے اور کیا کام کئے ہیں؟

امام حاکمؒ نے اسکو مسلم کی شرط پر صحیح کہا ہے اور امام ذہبیؒ نے اس سے اتفاق کیا ہے۔ نیز ترمذی شریف کی روایت کو بھی علامہ ناصر الدین البانیؒ نے صحیح کہا ہے۔

فائدہ: درود و سلام ہو محمد ﷺ پر جنھوں نے ہر میدان میں ہماری رہنمائی فرمائی۔ یہ بیان آپکا معجزہ ہی کہا جائے گا کہ ایک ایسے دور میں آپ ﷺ یہ بات بیان فرما رہے ہیں جہاں جدید ٹیکنالوجی کا موجودہ تصور بھی نہیں تھا۔ لیکن الیکٹرونک چپ (Electronic Chip) کا یہ جدید دور ٹھیک ٹھیک کرنبی کریم ﷺ کے بیان کی سچائی کو ثابت کر رہا ہے۔ ترقی یافتہ ممالک میں ایسی چپیں تیار کی جا چکی ہیں بلکہ زیرِ استعمال ہیں۔ یہ چپ کسی کو لگائی جائے تو دور بیٹھا دوسرا شخص اسکی تمام باتیں سن بھی سکتا ہے اور اس کو دیکھ بھی سکتا ہے، اسکے علاوہ اگر اس چپ کو نکال کر اس کا ڈیٹا (چپ میں موجود مواد) کمپیوٹر وغیرہ میں ڈاؤن لوڈ کیا جائے تو سب کچھ پتہ چل سکتا ہے کہ اس شخص نے آپ کی غیر موجودگی میں کیا کچھ کیا ہے۔ ابھی اس کو ٹانگ یا بازو پر باندھ کر استعمال کیا جا رہا ہے، جبکہ بازو یا ران کے گوشت میں پیوست کرنے کے تجربات چل رہے ہیں، اور ممکن ہے کہ یہ بھی ہو چکا ہو۔

فائدہ۲: جانوروں سے گفتگو: آپ سنتے رہتے ہونگے کہ مغربی ممالک جانوروں کی بولی سمجھنے اور ان سے گفتگو کرنے کے لئے مسلسل تجربات کر رہے ہیں۔



## ہر قوم کا حکمران منافق ہوگا

عن أبی بکرۃؓ قال قال رسولُ اللهِ ﷺ لا تقومُ السَّاعَۃُ حتیٰ یَسُودَ کُلَّ قَومٍ مُنَافِقُوهُم. (المعجم الاوسط ج: ٤ ص: ٣٥٥)

ترجمہ: حضرت ابوبکرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا قیامت اس وقت تک نہیں آئیگی جب تک ہر قوم کے حکمران ان (میں) کے منافق نہیں بن جاتے۔

فائدہ: آقائے مدنی ﷺ نے اس حدیث میں امت کے عمومی مزاج کی نشاندہی کی ہے کہ انکے اندر بزدلی اور کاہلی پیدا ہوجائے گی جس کے نتیجے میں ان پر منافقین کی حکمرانی ہوگی۔

## پانچ جنگِ عظیم

عن عبدِ اللهِ بنِ عَمرو قال مَلاحِمُ النَّاسِ خَمسٌ فَثِنتَانِ قَد مَضَتَا وَثَلاثٌ فِی هٰذهِ الأُمَّةِ مَلحَمَةُ التُّرکِ وَمَلحَمَةُ الرُّومِ ومَلحَمَةُ الدَّجَّالِ لَیسَ بَعدَ الدَّجَّالِ مَلحَمَةٌ۔[1] (الفتن لنعیم بن حماد ج:٢ ص: ٥٤٨۔ السنن الواردة فی الفتن)

ترجمہ: حضرت عبداللہ ابن عمروؓ نے فرمایا کہ (دنیا کی ابتداء سے آخر دنیا تک) کل پانچ جنگِ عظیم ہیں۔ جن میں سے دو تو (اس امت سے پہلے) گزر چکیں۔ اور تین اس امت میں ہونگی۔ ترک جنگِ عظیم اور رومیوں سے جنگِ عظیم اور دجال سے جنگِ عظیم۔ اور دجال والی جنگِ عظیم کے بعد کوئی جنگِ عظیم نہ ہوگی۔

فائدہ: اگرچہ مسلمان اپنی سستی اور کاہلی کی وجہ سے ایک ہونے والی حقیقت کے لئے خود کو تیار نہیں کر رہے لیکن کفر اس کا اعلان واضح اور دوٹوک الفاظ میں کر رہا ہے۔ اگر کوئی اس انتظار میں ہے کہ حضرت مہدی آنے کے بعد جنگِ عظیم کا اعلان کرینگے، تو ایسا شخص بس انتظار ہی کرتا رہ جائے گا۔ کیونکہ حضرت مہدی کا خروج ایک ایسے وقت میں ہوگا جب جنگ چھڑ چکی ہوگی۔

---

حاشیہ [1]: اس کے تمام راوی صحیح ہیں۔

## فتنوں کا بیان

اِنَ اَبا هُريرةَ قال قال رَسولُ اللهِ ﷺ سَتَكونُ فِتَنٌ اَلْقَاعِدُ فِيهَا خَيْرٌ مِنَ الْقَائِمِ وَالْقَائِمُ فِيهَا خَيرٌ مِنَ الْمَاشِي وَالماشي فيها خير من السَّاعِي مَنْ تَشَرَّفَ لَهَا تَسْتَشْرِفُهُ وَمَن وَجَدَ فِيها مَلْجأً فَلْيَعُذْ بِه. (بخاری و مسلم)

حضرت ابو ہریرہؓ کہتے ہیں کہ رسول ﷺ نے فرمایا عنقریب فتنے پیدا ہونگے، ان فتنوں میں بیٹھنے والا کھڑے ہونے والے سے بہتر ہوگا، اور کھڑا ہونے والا چلنے والے سے بہتر ہوگا، اور چلنے والا سعی کرنے والے سے بہتر ہوگا، اور جو شخص فتنوں کی طرف جھانکے گا فتنہ اس کو اپنی طرف کھینچ لے گا، لہٰذا جو شخص ان فتنوں سے بچنے کے لئے کوئی پناہ گاہ پائے اور ٹھکانہ پائے تو وہیں پناہ لے لے۔

فائدہ: '' چلنے والے سے کھڑے رہنے والا اور کھڑے رہنے والے سے بیٹھ جانے والا '' اس سے مراد اس فتنہ میں کم کوشش کرنا اور کم مبتلا ہونا ہے۔ وہ فتنہ ایسا ہوگا کہ جو جتنی کوشش کرے گا وہ اتنا ہی اس میں ملوث ہوگا۔ یہ فتنہ کئی قسم کا ہوسکتا ہے انھی میں سے ایک مال کا فتنہ ہے جس کو آپ ﷺ نے اس امت کے لئے سب سے خطرناک فتنہ قرار دیا ہے۔ اس وقت عالمی سودی نظام کے ہوتے ہوئے جو شخص اس نظام میں زیادہ کمانے کی کوشش کرے گا وہ اتنا ہی خود کو سود میں ڈبوتا جائے گا۔ اور جو کم کوشش کریگا وہ کم ملوث ہوگا۔ اس طرح چلنے والے سے کھڑا رہنے والا بہتر ہوگا، اور کھڑے رہنے والے سے بیٹھنے والا بہتر ہوگا۔ اسی لئے آپ ﷺ نے فرمایا کہ جس کے پاس بکریاں ہوں وہ بکریاں لے کر پہاڑوں یا بیابانوں میں نکل جائے۔

عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قال قال رسولُ اللهِ ﷺ يأتِي عَلَى النَّاسِ زمانٌ اَلصَّابِرُ فِيهِم عَلى دِيْنِهِ كَا لقَابِضِ عَلى الْجَمْرِ .قال ابو عيسىٰ هذا حديث غريب من هذاالوجه[ا]۔(سنن الترمذی ج: ٤ ص: ٥٢٦)

---

حاشیہ [ا]: علامہ ناصر الدین البانی نے اس کو صحیح کہا ہے۔

ترجمہ: حضرت انسؓ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا لوگوں پر ایسا زمانہ آئے گا کہ اس وقت ان میں اپنے دین پر ڈٹ جانے والا اس شخص کے مانند ہوگا جس نے اپنی مٹھی میں انگارہ لے لیا ہو۔

عَن اَبی هُرَیرَةؓ قال اِنَّ رسولَ اللهِ ﷺ قال بادِرُوا بالأعمالِ فِتَناً كقِطَعِ اللَيلِ المُظلِمِ يُصبِحُ الرَّجُلُ مُؤمِناً وَيُمسِى كافراً أو يُمسِى مُؤمِناً وَيُصبِحُ كافراً يَبيعُ دِينَه بعَرَضٍ مِنَ الدُّنيا۔ (مسلم ج: ۱ ص: ۱۱۰ صحیح ابن حبان ج: ۱۵ ص: ۹۶)

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے رسول ﷺ نے فرمایا ''اعمالِ صالحہ میں جلدی کرو قبل اس کے کہ وہ فتنے ظاہر ہو جائیں، جو تاریک رات کے ٹکڑوں کے مانند ہونگے (ان فتنوں کا اثر یہ ہوگا کہ) آدمی صبح کو ایمان کی حالت میں اٹھے گا اور شام کو کافر بن جائے گا یا شام کو مومن ہوگا تو صبح کو کافر اٹھے گا۔ اپنا دین ومذہب دنیا کے تھوڑے سے فائدہ کے لئے بیچ ڈالے گا۔

## فتنے میں مبتلاء ہونے کی پہچان

عن حُذَيفَةَ قال تَعرُضُ الفِتنةُ على القُلوبِ فَاَيُّ قَلبٍ كَرِهَها نَكَتَتْ فِيهِ نُكتَةً بَيضَاءَ وَاَيُّ قَلبٍ اَشرَبَها نَكَتَتْ فِيهِ نُكتَةً سَودَاء (السنن الواردة فی الفتن ج: ۱ ص: ۲۲۷ مستدرک ج: ٤ ص: ٥١٥)

ترجمہ: حضرت حذیفہؓ سے روایت ہے انھوں نے فرمایا فتنے دلوں پر یلغار کرتے ہیں۔ سو جو دل اس (فتنے) کو برا جانتا ہے تو اس دل میں ایک سفید نکتہ پڑ جاتا ہے۔ اور جو دل اس (فتنے) میں ڈوب جاتا ہے تو اس (دل) میں ایک کالا نکتہ پڑ جاتا ہے۔ امام ذہبیؒ نے اس کو صحیح کہا ہے۔

عَنْ حُذَيفَةَؓ قَالَ اِذا اَحَبَّ اَحدُكُم اَنْ يَعلَمَ اَصابَتهُ الفِتنَةُ اَمْ لا فَلْيَنظُرْ فَاِنْ كَانَ رَاٰى حَلالًا كَانَ يَرَاهُ حَراماً فَقَدْ اَصابَتهُ الفتنةُ وَاِنْ كَانَ يَرىٰ حَراماً كَانَ يَرَاهُ حَلالًا فَقَدْ اَصابَتهُ. (هذا حديث صحيح الاسناد على شرط الشيخين ولم يخرجاه۔ وافقه الذهبي)۔ (مستدرک ج: ٤ ص: ٥١٥)

ترجمہ: اگر تم میں سے کوئی شخص یہ جاننا چاہتا ہے کہ آیا وہ فتنے میں مبتلاء ہوا یا نہیں تو اس کو چاہئے کہ وہ یہ دیکھے کہ کوئی ایسی چیز جس کو پہلے وہ حرام سمجھتا تھا اب اس کو حلال سمجھنے لگا ہے وہ بلاشبہ (فتنے میں) مبتلا ہوا یا کوئی ایسی چیز جسکو پہلے وہ حلال سمجھتا تھا اب اس کو حرام سمجھنے لگا ہے وہ بلاشبہ فتنے میں مبتلا ہوا۔ حاکمؒ نے اسکو شیخین کی شرط پر صحیح کہا ہے اور امام ذہبیؒ نے اس سے اتفاق کیا ہے۔

فائدہ: حضرت حذیفہؓ نے فتنے میں مبتلاء ہونے کی پہچان بتلا دی۔ کہ اگر پہلے کسی چیز کو حرام سمجھتا تھا لیکن اب اسکو حلال سمجھنے لگا ہے تو اسکا مطلب یہ ہے کہ ایسا شخص فتنے میں مبتلاء ہو چکا ہے۔ اگر غور کریں تو اپنی اصلاح کے لئے یہ بہت عمدہ نسخہ ہے۔

## فتنوں کے وقت میں بہترین شخص

عنِ بنِ عباسٍؓ قالَ قالَ رَسولُ اللهِ ﷺ خیرُ النّاسِ فِی الفِتَنِ رَجُلٌ آخِذٌ بِعِنَانِ فَرَسِهِ أو قالَ بِرَسَنِ فَرَسِهِ خَلْفَ أعْداءِ اللهِ یُخِیفُهم وَیُخِیفُونَه أو رَجُلٌ مُعْتَزِلٌ فِی بادِیَتِهِ یُؤَدِّی حَقَّ اللهِ الّذِی عَلَیهِ ۔ هذا حدیث صحیح علی شرط الشیخین ولم یخرجاه۔ ووافقه الذهبیؒ ([illegible] علی الصحیحین ج: ٤ ص: ٥١٠)

ترجمہ: حضرت عبداللہ ابن عباسؓ سے روایت ہے انھوں نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا فتنوں کے دور میں بہترین شخص وہ ہے جو اپنے گھوڑے کی لگام یا فرمایا اپنے گھوڑے کی نکیل پکڑے اللہ کے دشمنوں کے پیچھے ہو، وہ اللہ کے دشمنوں کو خوف زدہ کرتا ہو اور وہ اس کو ڈراتے ہوں، یا وہ شخص جو اپنی چراگاہ میں گوشہ نشین ہو جائے، اس پر جو اللہ کا حق (زکوٰۃ وغیرہ) ہے اس کو ادا کرتا ہو۔ حاکمؒ نے اس حدیث کو شیخین کی شرط پر صحیح کہا ہے اور امام ذہبیؒ نے اس سے اتفاق کیا ہے۔

حضرت امّ مالک بہزیہ کہتی ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے فتنہ کا ذکر کیا اور اسکو کھول کر بیان کیا۔ تو میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! اس فتنہ کے زمانے میں سب سے بہتر کون شخص ہوگا؟ آپ ﷺ نے فرمایا ان فتنوں کے زمانے میں سب سے بہتر شخص وہ ہوگا، جو اپنے مویشیوں

میں رہے اور انکی زکوٰۃ ادا کرتا رہے، اور اپنے رب کی بندگی میں مشغول رہے، اور وہ شخص (سب سے بہتر ہوگا) جو اپنے گھوڑے کا سر پکڑے ہو (یعنی ہر وقت جہاد کے لئے تیار ہو) اور دشمنانِ دین کو خوف زدہ کرتا ہو، اور دشمن اس کو ڈراتے ہوں۔[1]

(ترمذی کتاب الفتن، الفتن نُعیم ابن حماد ج:۱ ص: ۱۹۰)

فائدہ ۱: ایسے وقت میں بہترین لوگ وہ ہونگے جو جہاد میں مصروف ہونگے، وہ دشمن کو خوف زدہ کرتے ہونگے اور دشمن ان کو ڈراتا ہوگا۔ نبی کریم ﷺ نے خود اپنی زبانِ مبارک سے جہاد کی بھی تشریح فرمادی کہ یہاں جہاد سے کیا مراد ہے؟

پھر فرمایا: وہ لوگ بہترین ہونگے جو فتنوں کے وقت اپنے مال مویشیوں کو پہاڑوں اور بیابانوں میں لے کر چلے جائینگے۔ اس میں اس بات کی طرف واضح اشارہ ہے کہ ان جگہوں سے دور چلا جائے جہاں دجالی تہذیب کا غلبہ ہو۔

فائدہ ۲: مذکورہ حدیث اور کئی دیگر احادیث میں یہ ذکر ہے کہ دجال کے فتنے سے دو قسم کے لوگ محفوظ رہیں گے۔ پہلی قسم مجاہدین جو اللہ کے دین کی سربلندی کے لئے جہاد کررہے ہونگے اور دوسری قسم ان لوگوں کی ہے جو اپنے مال مویشی لے کر پہاڑوں اور بیابانوں میں چلے جائیں گے۔ اور اللہ کی اطاعت کررہے ہونگے۔ دوسری قسم کے لوگ صرف اپنا ایمان بچانے کے لئے پہاڑوں میں چلے جائیں گے۔ اور فتنوں کے دور میں ایمان بچانے کے لئے گھر بار چھوڑ دینا بھی اللہ رب العزت کے نزدیک بہت بڑی فضیلت رکھتا ہے۔ جبکہ مجاہدین صرف اپنے ایمان کی فکر نہیں کررہے ہونگے بلکہ وہ ساری امت کے ایمان کو بچانے کی خاطر اور دجال کے فتنے کا زور توڑنے کی خاطر دجال اور اسکے ایجنٹوں سے قتال کررہے ہونگے۔ اپنا گھر، وطن، ماں باپ، بیوی بچے اور مال و دولت غرض سب کچھ امت کا ایمان بچانے کے لئے قربان کررہے ہونگے۔ اسلئے زیادہ فضیلت مجاہدین کی ہی ہوگی۔

---

حاشیہ[1]: علامہ ناصر الدین البانیؒ نے ترمذی شریف کی روایت کو صحیح کہا ہے۔

## دین کو بچانے کے لئے فتنوں سے بھاگ جانے کا بیان

عَنِ بْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ اِنَّ الِاسلامَ بَدَأ غَرِیباً وَسَیَعُودُ غَرِیبا کَمَا بَدَأ وَهُوَ یَأرِزُ بَینَ المَسْجِدَینِ کَما تَأرِزُ الحَیَّةُ اِلٰی جُحرِهَا

صحیح مسلم ج:۱ ص: ۱۳۱

ترجمہ: حضرت عبداللہ ابن عمرؓ نبی کریم ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ اسلام کی ابتداء اجنبیت کی حالت میں ہوئی تھی اور عنقریب اسلام دوبارہ اجنبیت کی حالت کی طرف لوٹے گا جیسے کہ ابتدا میں ہُوا تھا اور وہ (یعنی اسلام) سمٹ کر دو مسجدوں کے درمیان چلا جائے گا۔ جیسے سانپ اپنے سوراخ کی طرف سمٹتا ہے۔

فائدہ: حدیث میں لفظِ غریب کا ترجمہ اجنبی اور غیر مانوس سے کیا گیا ہے۔ جس طرح ابتدائے اسلام میں لوگ اسلام کو اجنبی اور غیر مانوس سمجھتے تھے اسی طرح آج بھی اکثر مسلمان اسلام کے بہت سارے احکامات کو اجنبی سمجھنے لگے ہیں اور ان احکامات کے ساتھ ایسا برتاؤ ہے گویا وہ ان کو جانتے ہی نہیں کہ ان احکامات سے بھی ہمارا وہی تعلق ہے جو نماز روزہ وغیرہ سے ہے۔ کہتے ہیں کہ اب تو اسکا دور ہی نہیں رہا۔ حالانکہ شریعت کا زیادہ بڑا حصہ انہی احکامات (اسلام کا تجارتی اور عدالتی نظام) پر مشتمل ہے۔ اسلئے آج یہی کہا جائے گا کہ اسلام ایک ارب چالیس کروڑ کے ہوتے ہوئے بھی اجنبی بن کر رہ گیا ہے۔

سو ان لوگوں کو رحمۃ للعالمین ﷺ نے مبارک باد دی ہے جو ان جگہوں سے بھاگ جائیں جہاں اسلام اجنبی ہو گیا ہو، اور ایسی جگہ چلے جائیں جہاں اسلام اجنبی نہ بنا ہو، بلکہ وہاں کے لوگ آج بھی اسلام کو اسی طرح پہچانتے ہوں جیسا کہ اس کو پہچاننے کا حق ہے، اور آج بھی انکی زندگی کا مقصد وہی ہو جو صحابہ کرامؓ کی زندگیوں کا مقصد تھا۔ وہ نماز روزے کے ساتھ ساتھ اسلام کے دیگر احکامات کو بھی اپنے سینے سے لگائے رکھتے ہوں اور اس میں وہ کسی ملامت کرنے والے کی ملامت کی پروا بھی نہ کرتے ہوں۔ اور اس عہد پر اپنی جانیں کٹانے کا عزم رکھتے ہوں کہ جس طرح صحابہؓ نے اپنا قیمتی لہو بہا کر اسلام کو اجنبیت کی حالت سے نکالا ہم بھی اس کو اجنبیت کی حالت سے

نکال کر اس حالت میں لے آئینگے جہاں وہ اجنبی نہیں رہے گا۔

غرباء والی احادیث کی تشریح کرتے ہوئے ابوالمحاسن حنفی نے المعتصر من المختصر میں غریب کے یہی معنیٰ بیان فرمائے ہیں۔ فرماتے ہیں۔

"الاسلام طرا علی اشیاء لیست من اشکاله فکان بذلک معها غریبا کما یقال لمن نزل علی قوم لایعرفونه انه غریب بینهم" (المعتصر من المختصر من مشکل الآثار ج: ۲ ص: ۲۶۶)

یعنی اسلام کو ایسے حالات سے سابقہ پڑ جائے جو اس سے کوئی مناسبت نہ رکھتے ہوں، تو اسلام اس صورت میں غریب (اجنبی) ہو جائے گا۔ جیسا کہ اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو ایسے لوگوں کے پاس جا پہنچے جو اس کو نہیں جانتے ہوں، تو وہ آنے والا انکے درمیان غریب (اجنبی) ہوگا۔

یہاں یہ بات ذہن نشین رہے کہ بہت سے حضرات اس حدیث کو اپنی سستی اور بزدلی کے لئے آڑ بناتے ہیں۔ جب ان سے کہا جاتا ہے کہ اللہ کے دشمنوں سے مقابلہ کی تیاری کرو تو کہتے ہیں کہ اسلام تو ہر دور میں کمزور رہا ہے، اور اس حدیث کو دلیل میں پیش کرتے ہیں۔ وہ حدیث کے لفظ غریب کو اردو کے غریب کے معنیٰ میں استعمال کرتے ہیں۔ جو درست نہیں۔

قال ابو عیاش سمعت جابر بن عبد اللہ یقول قال رسول اللہ ﷺ انّ الاسلام بدأ غریباً وسیعود غریبا فطوبیٰ للغرباء قال ومن هم یا رسول اللہ قال الذین یصلحون حین یفسد الناس. (المعجم الاوسط ج:۵ ص: ۱۴۹ و ج:۸ ص:۳۰۸)

ترجمہ: حضرت ابوعیاش فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر ابن عبداللہؓ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اسلام کی ابتداء اجنبیت کی حالت میں ہوئی تھی اور ایک بار پھر اسلام اسی اجنبیت کی حالت میں چلا جائیگا، سو مبارک باد ہے غرباء کو۔ پوچھا کہ یا رسول اللہ

ﷺ غرباء کون ہیں؟ آپ ﷺ نے جواب دیا وہ لوگ، جو لوگوں کے فساد میں مبتلاء ہونے کے وقت ان کی اصلاح کرینگے۔

فائدہ: اس حدیث شریف میں ان لوگوں کو آپ ﷺ نے مبارک باد دی ہے جو دنیا میں فساد عام ہو جانے کے وقت لوگوں کی اصلاح کرینگے۔ اور لوگوں میں سب سے بڑا فساد یہ ہے کہ وہ اللہ کی سب سے بڑی صفت حاکمیت میں انسانوں کو شریک بنالیں۔ لہٰذا شریعت کی نظر میں اللہ کی حاکمیت اور قانون کی جانب بلانا سب سے بڑی اصلاح کہلائے گی جسکے تحت امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا فریضہ انجام دیا جائے گا۔ یہ بات ہم اپنی طرف سے نہیں کہہ رہے بلکہ اس پر قرآن کی آیت کنتم خیر امة . الایه کے بارے میں حضرت عبداللہ ابن عباسؓ کی تفسیر گواہ ہے۔

عَنْ عَبدِ اللهِ بْنِ عَمْرٍوؓ قال قال رسول الله ﷺ اَحَبُّ شَيْءٍ اِلَى اللهِ تَعالىٰ الْغُرَبَاءُ قِيلَ وَمَنِ الْغُرَبَاءُ قال اَلْفَرَّارُوْنَ بِدِيْنِهِم يَبْعَثُهُمُ اللهُ يَومَ الْقِيَامَةِ مَعَ عِيسى بْنِ مَرْيَمَ عَلَيهِمَا السَّلامُ . ([illegible] ج:۱ ص: ۲۵۔ [illegible] ج: ۲ ص: ۱۱۶)

ترجمہ: حضرت عبداللہ ابن عمروؓ سے روایت ہے کہ وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اللہ کے نزدیک سب سے محبوب لوگ غرباء ہونگے، پوچھا گیا غرباء کون ہیں؟ فرمایا اپنے دین کو بچانے کے لئے فتنوں سے دور بھاگ جانے والے۔ اللہ تعالیٰ انکو عیسیٰ بن مریم علیہما السلام کے ساتھ شامل فرمائے گا۔

عن اَبِی سَعِیدِنِ الْخُدْرِیؓ اَنّه قال قال رسولُ اللهِ ﷺ یُوشِکُ اَنْ یَکُونَ خَیرَ مالِ الْمُسلِمِ غَنَمٌ یَتَّبِعُ بِهَا شَعَفَ الْجِبَالِ وَمَوَاقِعَ الْقَطْرِ یَفِرُّ بِدِینِهِ مِنَ الْفِتَنِ.
([illegible] ج: ۱ ص: ۱۵) . ([illegible] ج: ۷ ص: ۴۴۸) ([illegible] ج: ۲ ص: ۲۷۱)

ترجمہ: حضرت ابو سعید خدریؓ سے منقول ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا ایسا وقت قریب ہے کہ مسلمان کا بہترین مال وہ بکریاں ہوں گی جن کو لے کر وہ پہاڑوں کی چوٹیوں پر اور (دور دراز

کے ) بارانی علاقوں میں دین کو بچانے کی خاطر فتنوں سے بھاگ جائے۔

فائدہ: اس حدیث میں بھی اسی بات کی طرف اشارہ ہے کہ ایسی جگہوں پر آدمی کا ایمان بچانا مشکل ہو جائے گا جہاں پر جاہلی ابلیسی تہذیب اور اسکا تجارتی نظام عام ہو۔ کیونکہ اگر یہ وہاں رہے گا تو یقیناً اسکو اس سودی نظام کی حمایت کرنی ہوگی یا کم از کم خاموش رہنا پڑیگا۔ اور یہ خاموش رہنا بھی اس پر راضی رہنے جیسا ہے۔

مبارک باد کے مستحق ہیں وہ نوجوان اور بوڑھے جو اس وقت اپنا ایمان بچانے کے لئے اپنا گھر بار، دھن دولت اور سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر پہاڑوں کو اپنا نشیمن بنا چکے ہیں، اور ایک ایسے وقت میں کہ جب ابلیس کے نیو ولڈ آرڈر نے ہر مسلمان کو سودی کاروبار میں ملوث کر دیا ہے اور اگر کوئی براہ راست ملوث نہیں تو اسکو اس سودی نظام کی ہوا ضرور لگ رہی ہے، ایک ایسے وقت میں کہ جب امت کے سب سے معزز اور شریعت کے محافظ طبقے، علماء کرام کو غیر شرعی فتاویٰ دینے پر مجبور کیا جا رہا ہے،، دجالی قوتیں علی الاعلان اپنی حاکمیت اعلیٰ (Sovereignty) کا اعلان کر رہی ہیں ، اور صرف اللہ کی حاکمیت کے سامنے سر جھکانے کا وعدہ کرنے والے مسلمان، آج غیر اللہ کی حاکمیت کو تسلیم کر کے اللہ کے ساتھ کھلا شرک کر رہے ہیں ... مقررین خاموش ہیں، الا ماشاء اللہ، اہل قلم .. سوائے چند کے ..... یا تو قلم کے تقدس کو فروخت کر چکے یا پھر باطل کی گیدڑ بھبکیوں نے انکے قلم کی سیاہی کو منجمد کر کے رکھدیا ہے۔ قرآن کریم کی ان آیات کا گلا گھونٹ کر رکھدیا گیا جو مسلمانوں کو باطل کے سامنے سر اٹھا کر جینا سکھاتی ہیں۔ جس طرف نظر دوڑاؤ مصلحتوں کی چادریں اوڑھے ایسے مسلمان نظر آتے ہیں کہ اگر انکے دور میں دجال آجائے اور اپنی خدائی کا اعلان کر دے تو شاید یہ مصلحت کی چادر سے باہر نکلنا پسند نہ فرمائیں۔ کیونکہ اس وقت بھی دجال کے ایجنٹ وہی بات کہہ رہے ہیں کہ یا تو ہماری صفوں میں شامل ہو جاؤ یا پھر ہمارے دشمنوں کی... جبکہ نبی اکرم ﷺ کی احادیث بھی یہی مطالبہ کر رہی ہیں کہ اے مسلمانو! اب وہ وقت آگیا ہے کہ اللہ والی جماعت میں شامل ہو جاؤ ۔ اب درمیان کا کوئی راستہ نہیں ہے۔



أن يُقَاتِلَ آخِرُ أمّتى الدجالَ لا يُبطِلُه جَورُ جائرٍ وَلا عَدلُ عادِلٍ [illegible] ج:٣ ص:
١٨ كتاب السنن ج: ٢ ص: ١٧٦ ، مسند ابى يعلى ٤٣١١ ، سنن البيهقى الكبرى)

حضرت انس بن مالکؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ نے جب سے مجھے بھیجا اس وقت سے جہاد جاری ہے اور (اس وقت تک جاری رہے گا جب تک کہ) میری امت کی آخری جماعت دجال کے ساتھ قتال کرے گی۔ اس جہاد کو نہ تو کسی ظالم کا ظلم ختم کر سکے گا اور نہ کسی انصاف کرنے والے کا انصاف۔

عن جابر بن سَمُرَةَ عَنِ النبى ﷺ أنه قال لَنْ يَبْرَحَ هذا الدِّينُ قائماً يُقاتِلُ عليه عِصابَةٌ مِن المسلمينَ حتى تَقُومَ السَّاعَةُ [illegible] ج:٣ ص: ١٥٢٤)

ترجمہ: آپ ﷺ نے فرمایا یہ دین باقی رہے گا اسکی حفاظت کیلئے مسلمانوں کی ایک جماعت قیامت تک قتال کرتی رہے گی۔

عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ زَيْدِ بن أسلم عن أبيه أنّ رسولَ اللهِ ﷺ قال لاَ يَزَالُ الْجِهادُ حُلْوًا أخْضَرَ مَا قَطَرَ الْقَطْرُ مِنَ السَّماءِ وَسَيَأتِى عَلَى النّاسِ زَمانٌ يَقُولُ فِيهِ قُرّاءُ مِنْهُم لَيسَ هذا زمانَ جِهادٍ فَمَنْ أدْرَكَ ذلكَ الزّمانَ فَنِعْمَ زَمانُ الجهادِ قالوا يا رسولَ اللهِ واحدٌ يَقولُ ذلكَ فَقَالَ نَعَمْ مَنْ عَلَيهِ لَعْنَةُ اللهِ وَالْمَلائِكَةِ وَالنّاسِ أجْمَعِينَ [1] [illegible] ج٣ ص: ٧٥١)

ترجمہ: حضرت عبدالرحمٰن بن زید بن اسلم اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا جب تک آسمان سے بارش برستی رہے گی تب تک جہاد تر و تازہ رہے گا (یعنی قیامت تک)۔ اور لوگوں پر ایک زمانہ ایسا آئے گا کہ جب ان میں پڑھے لکھے لوگ بھی یہ کہیں گے کہ یہ

---

حاشیہ [1]: اس میں عبدالرحمٰن بن زید بن اسلم راوی ضعیف ہیں۔

جہاد کا دور نہیں ہے۔ لہٰذا ایسا دور جس کو ملے تو وہ جہاد کا بہترین زمانہ ہوگا۔ صحابہؓ نے پوچھا یارسول اللہ ﷺ! کیا کوئی (مسلمان) ایسا کہہ سکتا ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں (ایسا وہ پڑھے لکھے کہیں گے) جن پر اللہ کی لعنت، فرشتوں کی لعنت اور تمام انسانوں کی لعنت ہوگی۔

عن الحسن أنه قال سَيَأتِي على النّاسِ زمانٌ يقولونَ لا جِهادَ فإذا كانَ ذلك فَجَاهِدُو ا فإنّ الجهادَ أفضلُ . ( ج:۲ ص: ۱۷۶)

ترجمہ: حضرت ابورجاء الجزری حضرت حسنؒ سے روایت کرتے ہیں کہ لوگوں پر ایسا زمانہ آئیگا کہ لوگ کہیں گے کہ اب کوئی جہاد نہیں ہے۔ تو جب ایسا دور آجائے تو تم جہاد کرنا۔ کیونکہ وہ افضل جہاد ہوگا۔

حضرت ابراہیمؒ سے روایت ہے فرمایا انکے سامنے یہ ذکر کیا گیا کہ لوگ کہتے ہیں (اب) کوئی جہاد نہیں ہے۔ تو انھوں نے فرمایا یہ بات شیطان نے پیش کی ہے۔ ج:٦ ص:٥٠٩)

فائدہ: اگر چہ اس حدیث کا مصداق خلافت عثمانیہ ٹوٹنے کے بعد کا دور واضح ہے لیکن اس سے زیادہ واضح دور اور کونسا ہو سکتا جس سے ہم گذر رہے ہیں۔ جاہلوں کا تو کہنا ہی کیا پڑھے لکھے حضرات بھی جہاد کے بارے میں وہی الفاظ استعمال کر رہے ہیں جنکی طرف آپ ﷺ نے اشارہ فرمایا ہے۔ خصوصاً طالبان کی پسپائی کے بعد تو یوں لگتا ہے جیسے ہوا کا رخ ہی تبدیل ہوگیا ہو۔

سو جہاد کرنے والوں کو کسی کی باتوں یا مخالفتوں اور طعن وتشنیع سے دلبرداشتہ نہیں ہونا چاہئے کیونکہ انکو انکے رسول ﷺ نے پہلے ہی تسلی دیدی ہے کہ ایسے وقت میں جہاد کرنا افضل جہاد ہوگا۔ مجاہدین کو اخلاص اور اللہ کو راضی رکھتے ہوئے اپنے کام میں لگے رہنا چاہئے۔

## مسلم ممالک کی اقتصادی ناکہ بندی

حضرت جابر بن عبداللہؓ فرماتے ہیں کہ رسول للہ ﷺ نے فرمایا ''وہ وقت قریب ہے کہ عراق والوں کے پاس روپے اور غلہ آنے پر پابندی لگادی جائے گی۔ ان سے پوچھا گیا کہ یہ

پابندی کس کی جانب سے ہوگی؟ تو انہوں نے فرمایا کہ عجمیوں (Non Arabs) کی جانب سے۔ پھر کچھ دیر خاموش رہنے کے بعد کہا کہ وہ وقت قریب ہے کہ جب اہل شام پر بھی یہ پابندی لگادی جائے گی۔ پوچھا گیا کہ یہ رکاوٹ کس کی جانب سے ہوگی؟ فرمایا اہل روم (مغرب والوں) کی جانب سے۔ پھر فرمایا رسول ﷺ کا ارشاد ہے کہ میری امت میں ایک خلیفہ ہوگا جو لوگوں کو مال لپ بھر بھر کے دیگا اور شمار نہیں کرے گا نیز آپ ﷺ نے فرمایا کہ جس کے قبضے میں میری جان ہے یقیناً اسلام اپنی پہلی حالت کی طرف لوٹے گا جس طرح کے ابتداء مدینہ سے ہوئی تھی حتی کہ ایمان صرف مدینہ میں رہ جائے گا پھر آپ نے فرمایا کہ مدینہ سے جب بھی کوئی بے رغبتی کی بنا پر نکل جائے گا تو اللہ اس سے بہتر کو وہاں آباد کردے گا۔ کچھ لوگ سنیں گے کہ فلاں جگہ پر ارزانی اور باغ وزراعت کی فراوانی ہے تو مدینہ چھوڑ کر وہاں چلے جائینگے۔ حالانکہ ان کے واسطے مدینہ ہی بہتر تھا کہ وہ اس بات کو جانتے نہیں۔ [1] ([illegible] ج٤ ص ٤٥٦)

فائدہ ۱: عراق پر پابندی کی پیشن گوئی مکمل ہو چکی ہے۔ سو اے ایمان والو! اب کس بات کا انتظار ہے؟

ف ۲: مدینہ میں کوئی منافق نہیں رہ سکے گا۔ صرف وہی لوگ وہاں رہ جائیں گے جو اللہ کے دین کی خاطر جان دینے کی ہمت رکھتے ہونگے۔ کیونکہ مسلم شریف میں حضرت انسؓ کی روایت میں ہے کہ جب دجال مدینہ کے باہر آئے گا اور اپنا گرز مارے گا تو اس وقت مدینہ کو تین جھٹکے لگیں گے جس سے ڈر کر کمزور ایمان والے، مدینہ سے نکل کر کفار کے ساتھ مل جائیں گے۔

حضرت ابونضرہ تابعی بیان کرتے ہیں کہ ہم حضرت جابر بن عبداللہؓ کی خدمت میں تھے کہ انہوں نے فرمایا کہ قریب ہے وہ وقت جب اہل شام کے پاس نہ دینار لائے جاسکیں گے اور نہ ہی غلہ۔ ہم نے پوچھا یہ بندش کن لوگوں کی جانب سے ہوگی؟ حضرت جابرؓ نے فرمایا رومیوں کی طرف سے۔ پھر تھوڑی دیر خاموش رہ کر فرمایا حضور ﷺ نے فرمایا میری آخری امت میں خلیفہ ہوگا جو مال لپ بھر بھر کر دے گا۔ اور شمار نہیں کرے گا [illegible] ۲ ص: ۳۹۵)

---

حاشیہ [1]: اسی مفہوم کی روایت مسلم شریف کے طرق سے صحیح ہے۔

حضرت ابوصالح تابعیؒ نے حضرت ابوہریرہؓ سے روایت کیا ہے کہ مصر پر بھی پابندیاں لگائی جائیںگی۔(████ ۲۸۹۶۔ابو داؤد ۳۰۳۵)

## عرب کی بحری ناکہ بندی

عَن کعب قال یُوشِکُ اَنْ یَزِیحَ البَحرُ الشَّرقِیُ حتیٰ لا یَجْرِی فِیهِ سَفِینَةٌ وحتیٰ لا یَجُوزَ اَهلُ قَرْیَةٍ اِلیٰ قَرْیَةٍ وَذٰلِکَ عِندَ المَلاحِمِ وذلک عند خُروجِ المَهدِیّ ████

ترجمہ: حضرت کعب سے روایت ہے انھوں نے فرمایا کہ قریب ہے کہ مشرقی سمندر دور ہوجائیگا اور اس میں کوئی کشتی بھی نہ چل سکے گی، چنانچہ ایک بستی والے دوسری بستی میں نہ جاپائینگے اور یہ جنگِ عظیم کے وقت میں ہوگا، اور جنگِ عظیم حضرت مہدی کے وقت میں ہوگی۔

فائدہ: مشرقی سمندر سے یہاں بحرہ عرب مراد ہے، دور ہونے کا مطلب یہ ہے کہ اس تک پہنچنا دشوار ہوجائیگا، جسکی وجہ سے وہاں آمدورفت بند ہوجائیگی۔

آپ ذرا دنیا کا نقشہ اٹھائیں اور امریکن بحری بیڑوں کی موجودہ جگہوں کو دیکھیں، تو یہ روایت بہت آسانی سے آپکی سمجھ میں آجائے گی۔ کراچی کے ساحل سے لے کر صومالیہ تک تمام بحری گذرگاہوں پر عالمی کفر کا قبضہ ہے۔ گیارہ ستمبر کے بعد بحرہ ہند اور بحرہ عرب میں آنے جانے والے جہازوں کی چیکنگ بہت سخت کی جارہی ہے۔ خصوصاً پاکستان سے جانے والے جہازوں کی چیکینگ انتہائی سخت ہوتی ہے۔ آئندہ حالات مزید سخت ہونگے جس کی وجہ سے سمندر کے راستے ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا بہت مشکل ہوجائے گا۔

دنیا کے نقشہ پر اگر نظر ڈالی جائے تو اس وقت دجالی قوتوں نے مکہ اور مدینہ کی ہر طرف سے ناکہ بندی کر رکھی ہے۔ تمام سمندری راستوں پر انکا کنٹرول ہے۔ اسی طرح خشکی کی جانب سے بھی ان دونوں شہروں کو مکمل اپنے گھیرے میں لیا ہوا ہے۔ (دیکھیں نقشہ نمبر ۱)

ایسا محسوس ہوتا ہے گویا دجالی قوتیں حضرت مہدی تک پہنچنے والی رسد و کمک کو ہر طرف سے

روکنا چاہتی ہیں۔ اور ان خاص جگہوں پر اپنا کنٹرول چاہتی ہیں جہاں سے انکی حمایت کے لئے مجاہدین آسکتے ہیں۔

## مدینہ منورہ کا محاصرہ

حضرت عبداللہ ابن عمرؓ فرماتے ہیں عنقریب مدینہ میں مسلمانوں کا محاصرہ کیا جائیگا یہاں تک کہ آخری مورچہ سلاح میں ہوگا۔ اور سلاح ایک مقام ہے خیبر کے قریب۔ (المستدرک، کتاب الملاحم رو ابو داؤد حدیث من جهاد ٦٧٧١) [1]

فائدہ:۔ خیبر مدینہ منورہ سے ساٹھ میل دور ہے۔ اس وقت امریکی فوجیں مدینہ سے چند کلومیٹر کے فاصلہ پر موجود ہیں۔ (دیکھیں نقشہ ۲)

حضرت محجن ابن ادرعؓ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے (ایک دن) لوگوں سے خطاب کیا چنانچہ تین مرتبہ (یہ) فرمایا **یوم الخلاص وما یوم الخلاص یوم الخلاص وما یوم الخلاص**۔ کسی نے پوچھا یہ یوم الخلاص کیا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا دجال آئے گا اور احد کے پہاڑ پر چڑھے گا پھر اپنے دوستوں سے کہے گا کیا اس قصرِ ابیض (سفید محل) کو دیکھ رہے ہو؟ یہ احمد کی مسجد ہے۔ پھر مدینہ منورہ کی جانب آئے گا تو اس کے ہر راستے پر ہاتھ میں ننگی تلوار لئے ایک فرشتے کو مقرر پائے گا۔ چنانچہ سبخة الجرف کی جانب آئے گا اور اپنے خیمے پر ضرب لگائے گا۔ پھر مدینہ منورہ کو تین جھٹکے لگیں گے۔ جسکے نتیجے میں ہر منافق مرد و عورت اور فاسق مرد و عورت مدینہ سے نکل کر اسکے ساتھ چلے جائیں گے۔ اس طرح مدینہ (گناہ گاروں سے) پاک ہو جائے گا۔ اور یہی یوم الخلاص (چھٹکارے یا نجات کا دن) ہے۔ یہ حدیث مسلم کی شرط پر صحیح ہے۔ امام ذہبی نے اس کی توثیق کی ہے اور علامہ ناصر الدین البانیؒ نے بھی اس کو صحیح کہا ہے۔ (المستدرک علی الصحیحین ج ٤ ص: ٥٨٦)

فائدہ: دجال جب مسجدِ نبوی کو دیکھے گا تو اس کو قصرِ ابیض یعنی سفید محل کہے گا۔ جس وقت نبی کریم ﷺ یہ بات بیان فرما رہے ہیں اس وقت مسجدِ نبوی بالکل سادہ مٹی اور گارے کی بنی ہوئی

---

حاشیہ [1] : ابوداؤد کی روایت کو علامہ البانیؒ نے صحیح کہا ہے اور ابن حبان کی روایت بھی امام بخاری کی شرط پر صحیح ہے۔

تھی۔ اور اب مسجد نبوی کو اگر دور سے یا کسی اونچی جگہ سے دیکھا جائے تو یہ دیگر عمارتوں کے درمیان بالکل کسی محل کے مانند لگتی ہے۔ مسجد نبوی کی ایک تصویر سیٹلائٹ سے لی گئی ہے جس میں مسجد نبوی بالکل سفید نظر آرہی ہے۔ نیز ایک دوسری روایت جس میں دجال کے وقت میں مدینہ منورہ کے سات دروازوں کا ذکر ہے تو سات دروازوں سے مراد شہر میں داخلے کے سات راستے بھی ہوسکتے ہیں۔ اور اس وقت مدینہ منورہ میں داخل ہونے کے سات بڑے راستے ہیں۔ (۱) جدہ سے آنے والا (۲) مکہ مکرمہ سے آنے والا (۳) ربغ سے آنے والا۔ (۴) ائرپورٹ سے شہر میں آنے والا۔ (۵) تبوک سے آنے والا۔ اور باقی دو راستے وہ ہیں جو مضافاتی (Outskirts) علاقوں سے آتے ہیں۔

اہلِ ایمان کے لئے انتہائی غور وفکر کا مقام ہے۔ (اعوذ باللہ من فتنۃ الدجال)

## اہل یمن اور اہل شام کے لئے دعا

**عَن عَبدِ اللہِ بْنِ عُمَرَ قال قال رسولُ اللہ ﷺ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لَنَا فِی شَامِنَا اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لَنَا فِی یَمَنِنَا قالوا وَفِی نَجْدِنَا قال اللھم بارک لنا فی شامنا اللھم بارک لنا فی یمننا قالوا یا رسولَ اللہِ وفی نجدنا. فَاَظُنُّہُ قال فی الثَّالِثَۃِ ھُنَاکَ الزَّلازل والفِتَنُ وَبِھَا یَطْلُعُ قَرْنُ الشَّیْطَانِ.** [illegible] ۶۶۸، مسند احمد ۵۹۸۷)

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول ﷺ نے فرمایا کہ اے اللہ ہمارے شام میں برکت عطا فرما۔ اے اللہ ہمارے یمن میں برکت عطا فرما لوگوں نے کہا یارسول اللہ ہمارے نجد میں بھی۔ آپ ﷺ نے فرمایا اے اللہ ہمارے شام میں برکت عطا فرما اور ہمارے یمن میں بھی۔ لوگوں نے پھر کہا ہمارے نجد میں بھی۔ راوی کا کہنا ہے کہ میرا خیال ہے کہ تیسری بار رسول ﷺ نے فرمایا کہ وہاں زلزلے آئیں گے اور فتنے ہونگے۔ اور وہاں شیطان کا سینگ ظاہر ہوگا۔

فائدہ:۔ شام اور یمن کی برکت تو آج بھی صاف نظر آرہی ہے کہ اللہ نے اس آخری معرکہ میں فلسطین، وشام اور یمن کے مجاہدین کو جو حصہ عطا کیا ہے وہ آپ کی دعا ہی کا اثر ہے۔ اس وقت دنیائے کفر کو ہلانے والے شام اور یمن کے جانباز ہی زیادہ ہیں۔ اور خود شیخ اسامہ بن لادن

(حفظ اللہ) کا تعلق بھی یمن ہی سے ہے۔ نجد کا علاقہ ریاض اور اسکے اردگرد کا علاقہ ہے۔

## مختلف علاقوں کی خرابی کا بیان

عن مَعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قال قال رسولُ اللهِ ﷺ عُمْرَانُ بَيْتِ الْمَقْدَسِ خَرَابُ يَثْرَبَ وَخَرَابُ يثرب خُروجُ الْمَلْحَمَةِ وخروج الملحمة فَتْحُ الْقُسْطُنْطُنِيَةِ وَفتح القسطنطنية خروجُ الدَّجَّالِ قال ثُمَّ ضَرَبَ بِيَدِهِ عَلَى فَخِذِ الَّذِى حَدَّثَهُ اَو مَنْكِبِهِ ثُمَّ قَالَ اِنَّ هٰذالَحَقٌ كَمَا اَنَّكَ قَاعِدٌ هَا هُنا او كَمَا انتَ قاعِد۔ [illegible] : ٤ ص : ١١٠ [illegible] ج: ٥ ص: ٢٤٥ [illegible]

ترجمہ: حضرت معاذ ابن جبلؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا بیت المقدس کا آباد ہونا مدینہ کی خرابی کا باعث ہوگا، اور مدینہ کی خرابی جنگ عظیم کا باعث بنے گی، اور جنگ عظیم فتح قسطنطنیہ کا سبب ہوگی۔ اور فتح قسطنطنیہ دجال کے نکلنے کا سبب بنے گی۔ حضرت معاذ بن جبلؓ فرماتے ہیں کہ پھر نبی ﷺ نے حدیث بیان کرنے والے (یعنی حضرت معاذؓ) کی ران یا کندھے پر ہاتھ مار کر فرمایا کہ یہ سب اسی طرح حقیقت ہے جس طرح تم یہاں ہو یا بیٹھے ہو یا (یہ فرمایا) جیسے تم بیٹھے ہو۔

فائدہ: شہروں کی خرابی کے حوالے سے جو احادیث آئی ہیں ان میں لفظ ''خراب'' استعمال ہوا ہے۔ جو ہر قسم کے نقصان، مکمل ہو یا جزوی، سب کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ اسلئے ہم نے اس کا ترجمہ خراب سے ہی کیا ہے۔ کیونکہ حدیث میں بیان کردہ ہر ملک کا نقصان ایک دوسرے سے مختلف ہے۔

بیت المقدس کی آبادی سے مراد یہودیوں کا وہاں قوت پکڑنا ہے۔ بیت المقدس پر اسرائیلی قبضہ کے بعد یہودیوں کی ناپاک نظریں مدینہ منورہ پر لگی ہوئی ہیں۔ جنگ خلیج کے وقت امریکی فوجوں کا جزیرۃ العرب میں آنا در حقیقت وہ اسی منصوبہ کا حصہ ہے جسکی نشاندہی آپ ﷺ نے فرمائی

حاشیہ [1]: ابوداؤد کی روایت کو علامہ البانیؒ نے حسن کہا ہے۔

ہے۔ یہی وجہ تھی کہ اہلِ ایمان یہودیوں کی اس سازش کو سمجھ گئے اور اللہ والوں نے امریکہ کے خلاف جہاد کا اعلان کر دیا اس طرح اس وقت سے شروع ہونے والی کفر و اسلام کی جنگ اب تیزی کے ساتھ فیصلہ کن مرحلہ کی جانب بڑھ رہی ہے۔

عَن وهب بْنِ منبه قال اَلْجَزِيْرَةُ آمِنَةٌ مِنَ الْخَرابِ حَتىٰ يَخْرَبَ مِصْرُ وَلَا تَكونُ المَلْحَمَةُ الكُبْرىٰ حَتىٰ تَخْرَب الكُوفَةُ فَإذا كَانَتِ الْمَلْحَمَةُ الكُبْرىٰ فُتِحَتِ الْقُسْطُنْطُنْيَةُ على يَدِ رَجُلٍ مِنْ بَنِى هَاشِم وَخَرَابُ الاندُلُسِ وَخَرابُ الجَزِيرَةِ مِن سَنَابِكِ. الخَيلِ وَاخْتِلافِ الْجُيُوشِ فِيهَا وَخراب العِراقِ مِن قِبَلِ الْجُوعِ وَالسَّيفِ وخراب اَرْمِينِيَّةمِن قِبَلِ الرَّجْفِ وَالصَّوَاعِقِ وخراب الكوفة مِن قِبَلِ العدُوّ وخراب البصرة من قبل الغَرقِ وخراب اُبُلَّة من قبل العدو وخراب الرَّىّ من قبل الدَّيْلَمِ وخراب خُراسانَ مِن قِبل تِبَت وخراب تِبَت مِن قبل السِّندِ وخراب السَّند مِن قبل الهِندِ وخراب اليَمن من قبل الجَرَادِ والسّلطان وخراب مكةَ من قبل الحَبشة وخراب المدينة من قبل الجوع.[1] ([illegible] ج: ٤ ص: ٨٨٥)

ترجمہ: حضرت وہب ابن منبہ فرماتے ہیں کہ جزیرۃ العرب اس وقت تک خراب نہ ہوگا جب تک مصر خراب نہ ہو جائے، اور جنگِ عظیم اس وقت تک نہ ہوگی جب تک کوفہ خراب نہ ہو جائے، اور جب جنگِ عظیم ہوگی تو قسطنطنیہ بنی ہاشم کے ایک شخص کے ہاتھوں فتح ہوگا۔ اور اندلس اور جزیرۃ العرب کی خرابی گھوڑوں کی ٹاپوں اور لشکروں کے اختلاف کی وجہ سے ہوگی اور عراق کی خرابی بھوک اور تلوار کی وجہ سے ہوگی، اور آرمینیا کی خرابی زلزلے اور کڑک سے ہوگی، اور کوفہ کی خرابی دشمن کی وجہ سے ہوگی اور بصرہ کی خرابی ڈوبنے کی وجہ سے ہوگی، اور ابلہ کی خرابی دشمن کی وجہ سے ہوگی، اور ری کی خرابی دیلم کی وجہ سے ہوگی اور خراسان کی خرابی تبت کی وجہ سے ہوگی اور تبت کی خرابی سندھ کی وجہ سے ہوگی، اور سندھ کی خرابی ہندستان کی وجہ سے ہوگی، اور یمن کی خرابی ٹڈیوں اور بادشاہ کی وجہ سے ہوگی، اور مکہ کی خرابی حبشہ کی وجہ سے ہوگی، اور مدینہ کی خرابی بھوک کی وجہ سے ہوگی۔

---

حاشیہ[1]: فیہ عبد المنعم بن ادریس ترکہ غیر واحد وادریس بن سنان ابو عبد المنعم ترکہ دار قطنی وضعفہ ابن عدی۔

حضرت کعبؓ فرماتے ہیں جزیرۃ العرب خرابی سے محفوظ رہے گا جب تک کہ آرمینیا خراب نہ ہو جائے۔ اور مصر خرابی سے محفوظ رہے گا جب تک جزیرۃ العرب نہ خراب ہو جائے۔ اور کوفہ خرابی سے محفوظ رہے گا جب تک کہ مصر خراب نہ ہو جائے، اور جنگِ عظیم اس وقت تک نہیں چھڑے گی جب تک کوفہ خراب نہ ہو جائے۔ اور دجال اس وقت تک نہیں آئے گا جب تک کفر کا شہر فتح نہ ہو جائے۔ ل (مستدرک ج:٤ ص:٥٠٩)

حضرت مجمّع بن غیلانؒ حضرت عبداللہ بن صامتؓ سے روایت کرتے ہیں فرماتے ہیں کہ میں اور میرے والد عبداللہ کے ساتھ مسجد سے باہر آئے تو عبداللہ نے فرمایا ''خطوں میں زیادہ جلد خراب ہونے والے خطے، بصرہ اور مصر ہیں۔ میں نے پوچھا کہ ان کو کیا چیز خراب کرسکتی ہے حالانکہ وہاں تو بڑے معزز اور، مالدار لوگ موجود ہیں۔ تو انھوں نے جواب دیا خونریز قتلِ عام اور انتہائی بھوک۔ (یہ بات میں ایسے کہہ رہا ہوں) گویا میں بصرہ میں ہوں اور بصرہ گویا بیٹھا ہوا شتر مرغ ہو۔ رہا مصر تو دریائے نیل خشک ہو جائیگا اور یہی مصر کی خرابی کا سبب ہوگا۔ (السنن الواردۃ فی الفتن ج:٤ ص:٩٠٧)

حضرت ابوعثمان النہدی کہتے ہیں کہ میں جریر ابن عبداللہ کے ساتھ قطربل میں تھا، تو انھوں نے پوچھا اس بستی کا کیا نام ہے؟ میں نے کہا قطربل۔ ابوعثمان کہتے ہیں پھر جریر بن عبداللہ نے دُجَیل کی جانب اشارہ کیا (پوچھا اسکا کیا نام ہے) ابوعثمان کہتے ہیں میں نے کہا دُجَیل۔ کہتے ہیں پھر انھوں نے دجلہ کی جانب اشارہ کیا۔ میں نے کہا وہ دجلہ ہے۔ وہ کہتے ہیں پھر انھوں نے الصراۃ کی طرف اشارہ کیا میں نے کہا اس کو الصراۃ کہتے ہیں۔ وہ (جریر ابن عبداللہؓ) فرماتے ہیں میں نے نبی کریم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ دجلہ اور دُجَیل اور قطربل اور الصراۃ کے درمیان ایک شہر بنایا جائے گا، جس میں دنیا کی دولت، خزانے اور دنیا کے جابر لوگ جمع کئے جائیں گے۔ اہل شہر دھنس جائیں گے، تو یہ شہر لوہے کی کیل سے بھی زیادہ تیزی کے ساتھ زمین میں دھنس جانے والا ہے۔ (مجمع الزوائد ج:١ص:٣٠)

---

حاشیہ ل :منقطع واہٍ (تعلیق الذھبی فی التلخص)

فائدہ: دُجَیل بغداد اور تکریت کے درمیان سمارا شہر کے قریب ہے۔

**عن اسحاق بن أبی یحيٰ الکعبی عن الأوزاعی قَاَل اِذا دَخَلَ اصحابُ الرّایاتِ الصُّفرِ مِصْرَ فَلْیَحْفِرْ اَهْلُ الشّامِ أَسْرَاباً تَحْتَ الأرْضِ۔[1]** [illegible]

ترجمہ: حضرت اسحٰق ابن ابی یحیٰ الکعبی حضرت اوزاعی سے روایت کرتے ہیں انھوں نے فرمایا کہ جب پیلے جھنڈوں والے مصر میں داخل ہوجائیں تو اہل شام کو زمین دوز سرنگیں کھود لینی چاہئیں۔

حضرت حذیفہؓ سے روایت ہے انھوں نے مصر والوں سے فرمایا جب تمہارے پاس مغرب سے عبداللہ ابن عبدالرحمٰن آئے گا تو تم اور وہ قنطرہ سے قتال کروگے جسکے نتیجے میں تمہارے درمیان ستر ہزار مقتول ہونگے، اور تمہیں سرزمین مصر اور شام کی ایک ایک بستی سے ضرور نکال دینگے، اور عربی عورت دمشق کے راستے پر پچیس درہم میں بیچی جائے گی، پھر وہ حمص میں داخل ہونگے وہاں وہ اٹھارہ مہینے ٹھہرینگے، اور وہاں مال و دولت تقسیم کریں گے، نیز وہاں مردوں اور عورتوں کو قتل کرینگے۔ پھر انکے خلاف ایک شرّی شخص نکلے گا، تو وہ ان سے جنگ کریگا اور ان کو شکست دیدیگا، یہاں تک کہ ان کو مصر میں داخل کردیگا۔ [illegible] ج: ۱ ص: ۲۶۷)

**عن سعید بنِ سنان عن الأشیاخ قال تکُونُ بِحِمْصَ صَیْحَةٌ فَلْیَلْبَثْ أحَدُکُم فِی بَیْتِهِ فَلا یَخْرُجْ ثَلاثَ سَاعاتٍ:** فیه شیوخ سعید وهم مجهولون۔[2] [illegible] ج: ۱ ص: ٤١٤)

ترجمہ: سعید بن سنان نے شیوخ سے روایت کی ہے فرمایا (شام کے شہر) حمص میں ایک چیخ ہوگی، سو (اس وقت) ہر ایک اپنے گھر میں رکا رہے، تین گھنٹے تک نہ نکلے۔

فائدہ: ان تمام روایات میں واضح طور پر یہ کہا گیا ہے کہ مسلمان دشمن کو دیکھ کر خواب غفلت میں نہ پڑے رہیں، اور ایک مسلم ملک کو پٹتا ہوا دیکھ کر دوسرے مسلمان یہ نہ کہیں کہ ہماری باری نہیں آئیگی، بلکہ پہلے سے ہی دشمن کے مقابلے کے لئے تیاری شروع کردیں۔

---

حاشیہ [1]: ضعیف ہے۔ حاشیہ [2]: اس میں سعید کے شیوخ مجہول ہیں۔

عن کعبٌ قال اِذا رَأیتَ الرَّایَاتِ الصُّفرَ نَزَلَتْ الِاسْکَندَرِیَۃَ ثُمَّ نَزَلُوا سُرَّۃَ الشَّامِ فَعِندَ ذٰلکَ یُخسَفُ بِقَرِیۃٍ مِنْ قُرٰی دِمَشْقَ یُقَالُ لَھَا حَرَسْتَا (...... ج:۱ ص: ۲۷۲)

ترجمہ: حضرت کعب سے روایت ہے انھوں نے فرمایا جب تم دیکھو کہ پیلے جھنڈے اسکندریہ میں آچکے ہیں پھر وسط شام میں اتر آئیں، تو اس وقت دمشق کی بستیوں میں سے ایک بستی، جس کا نام حرستا ہے، دھنس جائے گی۔

فائدہ: حرستا دمشق سے قریب حمص کے راستے میں ہے۔

## عراق پر قبضے کی پیشن گوئی

عن عبداللہ بن عمروؓ قال یُوشِکُ بَنُو قَنْطُورَا اَنْ یُخرِجُوکُم مِن اَرضِ العراقِ قُلتُ ثُمَّ نَعُودُ قال اَنتَ تَشْتَھِی ذَاکَ قلتُ اَجَل قال نَعَم وَیَکُونُ لَھُم سُلْوَۃٌ مِنْ عَیْشٍ (...... ج: ۲ ص: ۶۷۹)

ترجمہ: حضرت عبد اللہ ابن عمروؓ سے روایت ہے کہ وہ وقت قریب ہے جب بنو قنطوراء (اہل مغرب) تمہیں عراق سے نکال دیں۔ (راوی کہتے ہیں) میں نے پوچھا (کیا عراق سے نکلنے کے بعد) پھر ہم دوبارہ (عراق) واپس آسکیں گے؟ حضرت عبداللہ نے فرمایا آپ ایسا چاہتے ہیں؟ میں نے کہا ضرور (میں ایسا چاہتا ہوں) انھوں نے فرمایا ہاں (وہ واپس عراق لوٹ کر آئیں گے)۔ اور انکے لئے (عراق میں) خوشحالی اور آسودگی کی زندگی ہوگی۔

## شام اور یمن کے بارے میں دیگر روایات

عَن عَبدِ السَّلامِ بنِ مُسلِمَۃَ سَمِعَ اَبا قُبَیلٍ یَقُولُ اِنَّ صاحبَ المَغرِبِ وَبَنِی مَروانَ وَقُضاعۃَ تَجتَمِعُ عَلَی الرَّایَاتِ السُّودِ فِی بَطنِ الشَّامِ (...... ج: ۱ ص: ۲۶۷)

ترجمہ: حضرت عبدالسلام ابن مسلمہ سے روایت ہے انھوں نے ابوقبیل کو یہ فرماتے ہوئے

سنا کہ مغرب والا، بنی مروان اور قضاعہ اندرونِ شام میں کالے جھنڈوں کے نیچے جمع ہونگے۔

عن کعب قال اِنَّ اللہ تعالیٰ یُمِدُّ اَھلَ الشَّام اِذا قَاتَلَھُمُ الرّومُ فِی الْمَلاحِم بِقَطِیْعَتَین دَفْعَةً سبعین اَلفاً وَدَفعةً ثَمانِینَ اَلْفاً مِنْ اَھْلِ الیَمَنِ حَمَائِل سُیُوفِھِم الْمُسَدّ یقولون نَحنُ عِبادُ اللہِ حَقاً حَقاً نُقَاتِلُ اَعْداءَ اللہِ رَفَعَ اللہُ عَنْھُمُ الطّاعونَ وَالْاَوْجاعَ وَالْاَوصابَ حتیٰ لا یکونَ بَلَدٌ اَبْرَاً مِنَ الشّامِ ویکون ما کان فِی الشّامِ مِن تِلْکَ الْاَوْجَاعِ وَالطَّاعونِ فی غیرِھا [1] ([illegible] ج: ۲ ص: ۴۶۹)

ترجمہ: حضرت کعب سے روایت ہے انھوں نے فرمایا جب رومی جنگِ عظیم (ملاحم) میں اہلِ شام سے جنگ کریں گے تو اللہ تعالیٰ دولشکروں کے ذریعے ان (اہلِ شام) کی مدد فرمائے گا، ایک مرتبہ ستر ہزار سے اور دوسری مرتبہ اسی ہزار اہلِ یمن کے ذریعے، جو اپنی بند تلواریں (یعنی بالکل پیک اسلحہ اس سے مراد نیا اسلحہ ہے) لٹکائے ہوئے آئیں گے۔ وہ کہتے ہونگے کہ ہم پکے سچے اللہ کے بندے ہیں۔ ہم اللہ کے دشمنوں سے قتال کرتے ہیں اللہ تعالیٰ ان لوگوں سے طاعون، ہر قسم کی تکلیف (بیماری وغیرہ) اور تھکاوٹ کو اٹھالیں گے۔ حتیٰ کہ شام سے زیادہ کوئی ملک (ان بیماریوں سے) محفوظ نہیں ہوگا، اور شام میں جو تکالیف اور طاعون ہوگا وہ شام کے علاوہ (ملکوں) میں بھی ہوگا۔ (یعنی طاعون اور دیگر بیماریاں تمام جگہوں پر ہونگی لیکن شام میں سب سے کم ہونگی، اور مجاہدین کو تو اللہ بالکل ہی ان تمام آفتوں سے محفوظ فرمائے گا)۔

اسی روایت میں ہے "حضرت کعبؓ نے فرمایا مغرب میں بھیڑ کی مدت حمل کے برابر ایک بادشاہ ہوگا جو اہلِ شام کے مقابلے کے لئے جہاز تیار کرے گا، چنانچہ جب بھی وہ جہاز تیار کریگا تو اللہ تعالیٰ (ان کو تباہ کرنے کے لئے) تیز ہوا کو بھیج دیگا یہاں تک کہ اللہ ان (جہازوں) کو نکلنے کی اجازت دیدیگا تو وہ "عکا" اور "نہر" کے درمیان لنگر انداز ہونگے۔ پھر ہر لشکر دوسرے کی مدد کریگا۔ (راوی کہتے ہیں کہ) میں نے حضرت کعبؓ سے پوچھا کہ وہ نہر کون سی ہے؟ (جہاں اہلِ مغرب آکر لنگر انداز ہونگے) انھوں نے فرمایا دریائے ارنط (یعنی) نہر حمص۔ اور مہراقہ "اقرع اور مصیصہ کے درمیان کا علاقہ ہے [illegible] ج: ۲ ص: ۴۶۹)

حاشیہ [1]: اس میں بقیہ ابن ولید راوی مدلس ہیں اور یہاں عن سے روایت کی ہے چنانچہ روایت ضعیف ہے۔

## دریائے فرات (Euphrates) پر جنگ

عن أبی هریرةؓ قال قال رسولُ اللہ ﷺ يُوشِكُ الفُرَاتُ أنْ يَحْسِرَ عَن كَنْزٍ مِنْ ذَهَبٍ فَمَنْ حَضَرَهُ فَلا يَأخُذْ مِنْهُ. [illegible] ج:٦ ص: ٢٦٠٥ - [illegible] ج: ٤ ص: ٦٩٨)

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے آپ ﷺ نے فرمایا کہ عنقریب دریائے فرات سے سونے کا خزانہ نکلے گا۔ لہٰذا جو بھی اس وقت موجود ہو، اس میں سے کچھ نہ لے۔

فائدہ:۔ نبی کریم ﷺ نے مال کو اس امت کے لئے فتنہ قرار دیا ہے۔ فرمایا ان لکل امة فتنة وان فتنة امتی المال[1] ہر امت کے لئے کوئی چیز فتنہ رہی ہے اور بیشک میری امت کے لئے فتنہ مال ہے اور فتنے سے دور رہنا ہی فتنے سے بچنے کا سبب ہوتا ہے اس لئے آپ ﷺ نے اس مال سے دور رہنے کا حکم فرمایا۔ اس حدیث میں نصیحت ہے ان لوگوں کے لئے جو اللہ کے احکامات کو بھلا کر دولت اکٹھی کرنے میں لگے ہوئے ہیں۔

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے آپ ﷺ نے فرمایا "قیامت اس وقت تک نہیں آئیگی، جب تک فرات سے سونے کا پہاڑ نہ نکلے لوگ اس پر جنگ کرینگے اور ہر سو میں سے ننانویں مارے جائینگے ہر ایک بچنے والا یہی سمجھے گا کہ شاید میں ہی اکیلا بچا ہوں [illegible] ج:٤ ص: ٢٢١٩)

فائدہ: دریائے فرات کے کنارے واقع "فلوجہ" کے لئے اتحادی فوجوں اور مجاہدین کے درمیان خونریز جنگ ہوئی ہے۔ اور جھڑپیں ابھی بھی جاری ہیں۔ البتہ اس بات کا علم نہیں کہ کیا وہاں سونے کے پہاڑ کے بارے میں کافروں کو علم ہے یا نہیں؟ یا پھر یہاں سونے کے پہاڑ سے کچھ اور مراد ہے۔ واللہ اعلم

عن ثوبانؓ قالَ قالَ رسولُ اللہ ﷺ يَقْتَتِلُ عِندَ كَنْزِكُمْ ثَلاثَةٌ كُلُّهُم ابْنُ خَلِيفَةٍ ثُمَّ لا يَصِيرُ إلىٰ وَاحِدٍ مِنهُم ثُمَّ تَطلُعُ الراياتُ السُّودُ مِن قِبَلِ المَشْرِقِ فَيُقَاتِلُونَكُم

---

حاشیہ[1] الاحاد والمثانی ج:٤ ص:٤٦٢

قِتَالاً لَمْ يُقَاتِلْهُ قَوْمٌ ثُمَّ ذَكَرَ شَيْئاً فَقَالَ إِذَا رَأَيْتُمُوهُ فَبَايِعُوهُ وَلَوْ حَبْواً عَلَى الثَّلْجِ فَإِنَّهُ خَلِيفَةُ اللهِ الْمَهْدِيُّ. هذا حديث صحيح على شرط الشيخين۔ وافقه الذهبي [illegible] ج: ٤ ص: ٥١٠۔ [illegible] ج:٢ ص: ١٣٦٧)

ترجمہ: حضرت ثوبانؓ سے روایت ہے کہ رسول ﷺ نے فرمایا ''تمہارے خزانے کے پاس تین شخص جنگ کرینگے یہ تینوں خلیفہ کے لڑکے ہونگے پھر بھی یہ خزانہ ان میں سے کسی کی طرف منتقل نہیں ہوگا اسکے بعد مشرق کی جانب سے سیاہ جھنڈے نمودار ہونگے اور وہ تم سے اس شدت کیساتھ جنگ کرینگے کہ اس سے پہلے کسی قوم نے اس شدت کے ساتھ جنگ نہ کی ہوگی۔ (راوی کہتے ہیں پھر آپ ﷺ نے کوئی بات فرمائی جو ہم نہ سمجھ سکے) ابن ماجہ کی روایت میں اس جملے کی تصریح ان الفاظ میں ہے'' پھر اللہ کے خلیفہ مہدی کا خروج ہوگا پھر فرمایا کہ جب تم لوگ انہیں دیکھنا تو ان سے بیعت کر لینا اگر چہ اس بیعت کے لئے تمہیں برف پر گھسٹ کر آنا پڑے وہ اللہ کے خلیفہ مہدی ہونگے۔ یہ حدیث شیخین کی شرط پر صحیح ہے اور امام ذہبی نے اس کی توثیق کی ہے۔

فائدہ: اس خزانے سے مراد یا تو وہی فرات والا خزانہ ہے یا وہ خزانہ ہے جو کعبہ میں دفن ہے اور جس کو حضرت مہدی نکالینگے۔ یہاں دو فریق پہلے سے اس خزانے کے لئے جنگ کر رہے ہونگے۔ پھر مشرق سے کالے جھنڈے والے آئینگے۔ جو اسلام کی طلب میں آئیں گے۔ اس کا بیان آگے آئے گا۔

عَنْ أَبِي الزَّعْرَاءِ قَالَ ذُكِرَ الدَّجَّالُ عِنْدَ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُودٍ فَقَالَ يَفْتَرِقُ النَّاسُ عِنْدَ خُرُوجِهِ ثَلاَثَ فِرَقٍ فِرْقَةٌ تَتَّبِعُهُ وَفِرْقَةٌ تَلْحَقُ بِأَهْلِهَا مَنَابِتَ الشِّيحِ وفرقة تَأْخُذُ شَطَّ هذا الفراتِ يُقَاتِلُهُم وَيُقَاتِلُونَهُ حَتَّى يَقْتُلُونَ بِغَرْبِيِّ الشَّامِ فَيَبْعَثُونَ طَلِيعَةً فِيهِمْ فَرَسٌ أَشْقَرُ أَوْ أَبْلَقُ فَيَقْتَتِلُونَ فَلا يَرْجِعُ منهم أَحَدٌ [illegible] على الصحيحين ج:٤ ص: ٢٢٦٥۔)

ترجمہ: حضرت ابوزاعراء فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ کے سامنے دجال کا ذکر ہوا تو فرمانے لگے کہ دجال کے وقت لوگ تین جماعتوں میں تقسیم ہو جائیں گے۔ ایک جماعت اس

کے ساتھ ہو جائے گی ، اور ایک جماعت گھر کے بڑے کا قائم مقام بن کر اپنے گھروں میں بیٹھ جائے گی اور ایک جماعت اس فرات کے کنارے ڈٹ جائے گی۔ دجال ان سے جنگ کرے گا اور یہ دجال سے جنگ کرینگے۔ (لڑتے لڑتے آگے بڑھتے جائینگے) یہاں تک کہ مغربی شام میں جنگ کرینگے۔ پھر (ریکی کے لئے) ایک دستہ بھیجیں گے جس میں چتکبرے یا بھورے رنگ کے گھوڑے ہونگے، یہ (وہاں) جنگ کرینگے۔ چنانچہ ان میں سے کوئی بھی واپس نہیں آئے گا۔

فائدہ: امام ذہبی نے اس روایت سے اتفاق کیا ہے۔

## دریائے فرات اور موجودہ صورتِ حال

### دیکھو! قافلہ چھوٹ نہ جائے:

تاریخ میں ایسے بہت سے واقعات ملتے ہیں جن کو اس وقت کوئی خاص اہمیت نہیں دی گئی جب وہ رونما ہو رہے تھے، البتہ بعد میں چل کر انکے دور رس اثرات کے بارے میں لوگوں کو علم ہوا۔ اس دور میں بھی ہمارے سامنے دل دہلا دینے والے اور ذہنوں کو جھنجوڑ دینے والے حادثات رونما ہو رہے ہیں، زمانہ قیامت کی چال چل رہا ہے، واقعات چیخ چیخ کر غور وفکر کی دعوت دے رہے ہیں۔ لیکن غفلت کے صحراؤں میں بھٹکنے والے نہ معلوم کب تک بھٹکتے رہینگے۔ نبی کریم ﷺ کی بیان کردہ احادیث پر عمل کرنا تو دور کی بات آج اکثر مسلمان ان میں غور کرنے کی بھی تکلیف گوارا نہیں کر رہے۔ جب ان سے کہا جاتا ہے کہ خود کو اس وقت کے لئے تیار کرو جب جہاد ہی ایمان کا معیار ہوگا، جو جہاد سے پیچھے رہے گا اسکا ایمان معتبر نہیں ہوگا، تو کہتے ہیں کہ ابھی وہ وقت بہت دور ہے۔ حالانکہ حقیقت میں وہ اپنی بزدلی اور دنیا کی محبت کی وجہ سے جہاد کی تیاری نہیں کرتے۔ کیونکہ اگر وہ اپنے کہنے میں سچے ہوتے تو کچھ تو تیاری کرتے۔ نیز ان حالات میں تو غور وفکر کرتے جو اس وقت ان علاقوں میں رونما ہو رہے ہیں جنکے بارے میں احادیث میں بہت کچھ بیان کیا گیا ہے۔

دریائے فرات کے بارے میں کافی احادیث آئی ہیں ہونا تو یہ چاہئے تھا کہ جیسے ہی فرات کے کنارے فلوجہ میں جنگ شروع ہوئی تھی تو ایمان والوں کو فکر لاحق ہونی چاہئے تھی لیکن لگتا یوں

ہے کہ مسلمان بھی کفر کی آنکھ (مغربی میڈیا) سے واقعات کو دیکھتے ہیں۔

فرات کے کنارے فلوجہ میں گھمسان کی جنگ بھی لڑی گئی، اور مشرق سے کالے جھنڈے والے بھی وہاں لڑ رہے ہیں اور اس انداز میں لڑ رہے ہیں کہ اس سے پہلے کوئی نہیں لڑا۔ اگر چہ ہم یہ دعویٰ نہیں کرتے کہ یہ وہی لشکر ہے جس کا ذکر اوپر والی حدیث میں آیا ہے، ممکن ہے حدیث والا لشکر بعد میں پہنچے۔ البتہ جو دو باتیں ہم نے بیان کی ہیں وہ ساری دنیا جانتی ہے کہ حقیقت ہیں۔ جنگ بھی فرات کے کنارے ہے اور کالے جھنڈے والے القاعدہ کے مجاہدین کی بڑی تعداد جو وہاں لڑ رہی ہے وہ سب وہی عرب مجاہدین ہیں جو طالبان کی پسپائی کے بعد مشرق (افغانستان) ہی سے عرب ممالک واپس گئے ہیں۔ اب مزید تحقیق کرنا علماء کرام کا کام ہے کہ مسئلہ بہت اہم ہے اور میڈیا پر کفریہ طاقتوں کا قبضہ ہے۔

ایمان والوں سے گذارش یہ ہے کہ حالات کو احادیث کی روشنی میں سمجھنے کی کوشش کریں، ابھی سے اپنے آپ کو جہاد کے لئے تیار کرلیں، اگر دل میں ایمان ہے اور ایمان ہی کی حالت میں اللہ سے ملنا چاہتے ہیں۔ ورنہ یہ حقیقت ذہن نشین رہے کہ حضرت مہدی آکر کفار سے قتال کرینگے اس وقت تربیت کا موقع نہیں ملے گا، وہی انکے ساتھ جا پائے گا جو پہلے سے جہاد کی تیاری کئے ہوگا۔ ابھی وقت ہے بیدار ہونے کا ورنہ ایسا نہ ہو کہ نامعلوم منزلوں کی جانب سفر جاری رہے اور جب ہوش آئے تو قافلہ چھوٹ چکا ہو۔

## خروج مہدی کی نشانیاں

### حج کے موقع کے پر منیٰ میں قتلِ عام

عَن عَمرِو بنِ شُعیبٍ عن أبیه عَن جَدِّه قال قال رسولُ اللهِ ﷺ فِی ذِی القَعْدَةِ تُـجاذِبُ الـقـبـائـلُ وتُـغـادِرُ فَیُـنْهَبُ الحاجُّ فتَکونُ مَلْحَمَةٌ بِمِنیٰ یُکْثَرُ فِیها القَتْلیٰ وَیَسِیلُ فِیهَـا الدِّمَاءُ حَتیٰ تَسِیلَ دِمَائُهم علیٰ عَقَبَةِ الْجَمْرَةِ وَحَتیٰ یَهْرُبَ صَاحِبُهُم

فَيَأْتِي بَيْنَ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ فَيُبَايَعُ وَهُوَ كَارِهٌ يُقَالُ لَهُ إِنْ أَبَيْتَ ضَرَبْنَا عُنُقَكَ يُبَايِعُهُ مِثْلُ عِدَّةِ أَهْلِ بَدْرٍ يَرْضَى عَنْهُم سَاكِنُ السَّمَاءِ وَسَاكِنُ الْأَرْضِ.[1]

(المستدرك على الصحيحين ج:٤ ص:٥٤٩)

ترجمہ: حضرت عمرو ابن شعیب نے اپنے والد سے اور انھوں نے اپنے دادا سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ذی قعدہ کے مہینے میں قبائل کے درمیان کشمکش اور معاہدشکنی ہوگی چنانچہ حاجیوں کولوٹا جائے گا اور منیٰ میں جنگ ہوگی۔ بہت زیادہ قتل عام اور خون خرابہ ہوگا یہاں تک کہ عقبہ جمرہ پر بھی خون بہہ رہا ہوگا۔ نوبت یہاں تک آئے گی کہ حرم والا (حضرت مہدی) بھی بھاگ جائیں گے اور (بھاگ کر) وہ رکن اور مقام ابراہیم کے درمیان آئینگے اور انکے ہاتھ پر بیعت کی جائے گی۔ اگر چہ وہ (حضرت مہدی) اسکو پسند نہیں کر رہے ہونگے۔ ان سے کہا جائے گا کہ اگر آپ نے بیعت لینے سے انکار کیا تو ہم آپکی گردن اڑا دینگے۔ پھر بیعت کرینگے بیعت کرنے والوں کی تعداد اہل بدر کے برابر ہوگی۔ ان (بیعت کرنے والوں) سے زمین و آسمان والے خوش ہونگے۔

مستدرک کی ہی دوسری روایت میں ان الفاظ کا اضافہ ہے۔ حضرت عبداللہ ابن عمروؓ فرماتے ہیں کہ جب لوگ بھاگے بھاگے حضرت مہدی کے پاس آئیں گے تو اس وقت حضرت مہدی کعبہ سے لپٹے ہوئے رو رہے ہونگے۔ (حضرت عبداللہ ابن عمروؓ فرماتے ہیں) گویا میں ان کے آنسو دیکھ رہا ہوں۔ چنانچہ لوگ (حضرت مہدی سے کہیں گے) آیئے ہم آپ کے ہاتھ پر بیعت کرتے ہیں۔ وہ (حضرت مہدی) کہیں گے افسوس! تم کتنے ہی معاہدوں کو توڑ چکے ہو، اور کس قدر خون خرابہ کر چکے ہو، اسکے بعد نہ چاہتے ہوئے بھی وہ بیعت کر لینگے۔ (حضرت عبداللہ ابن عمروؓ) فرمایا (اے لوگو!) جب تم انھیں پالو تو تم ان کے ہاتھ پر بیعت کر لینا کیونکہ وہ دنیا میں بھی ''مہدی ہیں اور آسمان میں بھی'' مہدی ہیں''۔

---

حاشیہ [1]: اس روایت کی سند منقطع ہے (تعليق الذهبي في التلخيص)

فائدہ ۱: اس حدیث میں منیٰ میں خون خرابے کا ذکر ہے۔ اتنا بڑا واقعہ اچانک تو رونما نہیں ہوگا بلکہ باطل قوتیں اسکے لئے پہلے سے ہی تیاریاں کر رہی ہونگی۔

فائدہ ۲: حضرت مہدی کے ہاتھ پر بیعت کرنے والوں کی تعداد جنگِ بدر کے مجاہدین کے برابر یعنی تین سو تیرہ ہوگی۔ نعیم ابن حماد نے اپنی کتاب "الفتن" میں اس کے بارے میں یہ روایت نقل کی ہے:

امام زہری فرماتے ہیں کہ اس سال (حضرت مہدی کے سال) دو اعلان کرنے والے اعلان کریں گے۔ آسمان سے اعلان کرنے والا اعلان کرے گا اے لوگو! تمہارا امیر فلاں شخص ہے۔ اور زمین سے اعلان کرنے والا اعلان کریگا۔ اس (اعلان کرنے والے) نے جھوٹ کہا۔ چنانچہ نیچے والے اعلان کرنے والے لڑائی کریں گے، یہاں تک کہ درختوں کے تنے خون سے سرخ ہوجائیں گے۔ اور اس دن جس کے بارے میں عبد اللہ ابن عمروؓ نے فرمایا یہ وہ لشکر ہے جس کو زینوں والا لشکر (جیش البراذع) کہا جاتا ہے۔ وہ (اپنے گھوڑوں کی) زینوں کو پھاڑ کر ڈھال بنالیں گے۔ چنانچہ (جب کافروں اور مسلمانوں کے درمیان لڑائی ہوگی تو) اس دن آسمان سے آنے والی آواز کا ساتھ دینے والوں میں سے صرف اہلِ بدر کی تعداد کے برابر تین سو تیرہ مسلمان بچیں گے۔ اس طرح ان (مسلمانوں) کی مدد کی جائیگی۔ پھر یہ اپنے ساتھی کے پاس آئیں گے۔[۱]

حضرت علیؓ فرماتے ہیں مدینہ کی طرف ایک لشکر بھیجا جائے گا۔ وہ آلِ بیت کو قتل کریں گے۔ تو مہدی اور مبیّض مدینہ سے مکہ بھاگ جائیں گے۔ (منتخب کنز العمال ص: ۳۳ ج: ۶)

## رمضان میں آواز کا ہونا

عن فیروز الدَّیلَمِی قال قال رسولُ اللہ ﷺ یکونُ فِی رَمَضَانَ صَوتٌ قالوا یا رسولَ اللہِ فِی أوّلِہٖ أو فِی وَسطِہٖ أو فِی آخرِہٖ قال لا بَل فِی النِّصفِ مِن رمضانَ اِذا

حاشیہ [۱]: ضعیف ہے۔ لیکن نعیم بن حماد نے اسی مفہوم کی روایت دوسری سند سے روایت کی ہے جس میں کوئی نقص نہیں ہے۔

وَتَعَوَّذَ بِالسُّجُودِ وَجَهَّرَ بِالتَّكْبِيرِ لِلّٰهِ ثُمَّ يَتْبَعُهُ صَوتٌ آخَرُ فَالصَّوتُ الأَوَّلُ صَوتُ جِبرِيلَ وَالثَّانِي صَوتُ الشَّيطَانِ، فَالصَّوتُ فِي رَمَضَانَ وَالْمَعْمَعَةُ فِي شَوَّال ويَمِيزُ الْقَبَائِلُ فِي ذِي الْقَعدَةِ ويَغَارُ عَلَى الحَاجِّ فِي ذِي الحِجَّةِ وَالْمُحرَّمُ وأَمَّا المَحرَّمُ أَوَّلُه بَلاءٌ عَلَى أُمَّتِي وَآخِرُه فَرَجٌ لأُمَّتِي .اَلرَّاحِلَةُ بِقَتَبِهَا يَنْجُو عَلَيهَا الْمُؤْمِنُ خَيرٌ لَه مِنْ دَسْكَرَةٍ تَغلُ مِأَةَ أَلفٍ ۔( [illegible] ج:١٨ ص:٣٣٢)

ترجمہ: حضرت فیروز دیلمی سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا رمضان میں ایک زبردست آواز آئیگی۔ صحابہ نے پوچھا یا رسول اللہ یہ آواز رمضان کے شروع میں ہوگی، یا درمیان میں یا آخر میں؟ آپ ﷺ نے فرمایا نصف رمضان میں۔ جب نصف رمضان میں جمعہ کی رات ہوگی تو آسمان سے ایک آواز آئے گی، جس سے ستر ہزار لوگ بے ہوش ہو جائینگے، اور ستر ہزار بہرے ہو جائینگے۔ صحابہ نے دریافت کیا یا رسول اللہ تو آپ کی امت میں سے اس آواز سے محفوظ کون رہیگا؟ فرمایا جو (اس وقت) اپنے گھروں میں رہے اور سجدوں میں گر کر پناہ مانگے، اور زور زور سے تکبیریں کہے۔ پھر اسکے بعد ایک اور آواز آئیگی۔ پہلی آواز جبرئیل کی ہوگی اور دوسری آواز شیطان کی ہوگی۔

(واقعات کی ترتیب یہ ہے کہ) آواز رمضان میں ہوگی۔ اور مَعْمَعَہ[1] شوال میں ہوگی۔ اور ذی قعدہ میں قبائل عرب بغاوت کرینگے اور ذی الحجہ میں حاجیوں کو لوٹا جائے گا۔ رہا محرم کا مہینہ تو محرم کا ابتدائی حصہ میری امت کے لئے آزمائش ہے اور اسکا آخری حصہ میری امت کے لئے نجات ہے۔ اس دن وہ سواری مع کجاوے کے جس پر سوار ہو کر مسلمان نجات پائے گا، اس کے

---

حاشیہ [1]: معمعہ جنگ کی گھن گرج یا گھمسان کی جنگ کو کہتے ہیں۔ اور اسکے معنیٰ آگ کی لپٹ اور حرارت (Heat) کے بھی ہیں۔ کیونکہ یہ اصل میں معمعۃ النار سے لیا گیا ہے جسکے معنیٰ آگ کی لپٹ یا انگارے کے ہیں۔ (لسان العرب)



لئے ایک لاکھ سے زیادہ قیمت والے اس مکان سے بہتر ہوگی جہاں کھیل وتفریح کا سامان ہوتا ہے۔

فائدہ: اس روایت میں عبدالوہاب بن ضحاک راوی متروک ہیں۔ چنانچہ یہ روایت ضعیف ہے۔ (مجمع الزوائد ج:۷ ص:۳۱۰)

ایک دوسری روایت میں ان الفاظ کا اضافہ ہے" اور ستر ہزار (گھبراہٹ کے مارے) راستہ بھٹک جائینگے، ستر ہزار اندھے ہوجائینگے ستر ہزار گونگے ہوجائینگے، ستر ہزار لڑکیوں کی بکارت زائل ہوجائیگی۔ [illegible]

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا رمضان میں آواز ہوگی، اور ذی قعدہ میں قبائل کی بغاوت ہوگی، اور ذی الحجہ میں حاجیوں کو لوٹا جائیگا۔ طبرانی نے اسکو الاوسط میں روایت کیا ہے۔ اس میں شہر ابن حوشب راوی ضعیف ہیں۔ [illegible] ج:۷ ص: ۳۱۰)

حضرت یزید ابن سندی نے حضرت کعب سے روایت کی ہے فرمایا حضرت مہدی کے خروج کی نشانی یہ ہے کہ مغرب کی جانب سے جھنڈے آئیں گے جن پر بنو کندہ کا ایک لنگڑا شخص سربراہ ہوگا، سو جب مغرب والے مصر میں آجائیں تو اس وقت شام والوں کے لئے زمین کا اندرونی حصہ بہتر ہوگا[1]۔ ([illegible])

## خروج حضرت مہدی

عَن أمّ سلمةؓ قالت سمِعتُ رسولَ اللهِ ﷺ يقولُ يكونُ اِختِلافٌ عندَ موتِ خليفةٍ فيَخرُجُ رجلٌ مِنْ بَنِي هاشم فيأتي مكةَ فيَستَخرِجُه الناسُ مِنْ بَيْتِهٖ وَهُوَ كارِهٌ فيُبايِعُونَهُ بَينَ الرُّكنِ وَالمَقَامِ فيُجَهِّزُ اِلَيهِ جيشٌ مِنَ الشامِ حتىٰ اِذا كانوا بالْبيداءِ خُسِفَ بهِم فيأتيه عَصَائبُ العِراقِ وأبدالُ الشّامِ وَيَنشَأُ رَجلٌ بالشّامِ وَأخوَالُه كَلْبٌ فيُجَهِّزُ اليه جيشاً فَيَهْزِمُهُمُ اللهُ فَتكونُ الدّائرةُ عَلَيهِم فذٰلكَ يومُ كَلْبٍ اَلخائبُ مَن

---

حاشیہ[1]: موضوع ہے۔

خَابَ مِن غَنِيمَةِ كَلبِ فَيَستَفتِحُ الكُنُوزَ وَيَقسِمُ الأموالَ وَيُلقِي الِاسْلامَ بِجِرَانِهِ اِلى الأرضِ فَيَعيشُ بذلك سبعَ سِنِين أو قال تسعَ سنين [illegible] ج:۲ ص: ۳۵،مسند أبي يعلى ۶۹۴۰ [illegible] ۶۷۵۷،المعجم الكبير ۹۳۱ [illegible] ۶۷۵۷)

ترجمہ: امّ المومنین امّ سلمہؓ فرماتی ہیں میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ خلیفہ کی وفات پر اختلاف ہوگا خاندانِ نبی ہاشم کا ایک شخص (اس خیال سے کہیں لوگ مجھے خلیفہ نہ بنا دیں) مدینہ سے مکہ چلا جائیگا لوگ (اسے پہچان کر کہ یہی مہدی آخرالزماں ہیں) گھر سے باہر نکال لائیں گے اور حجر اسود اور مقام ابراہیم کے درمیان انکے نہ چاہتے ہوئے بھی اسکے ہاتھ پر بیعتِ خلافت کرینگے۔ (اس کی بیعت خلافت کی خبر سن کر) شام سے ایک لشکر ان سے مقابلہ کے لئے روانہ ہوگا چنانچہ یہ لشکر جب بیداء میں پہنچے گا تو دھنسا دیا جائیگا۔ اسکے بعد ان کے پاس عراق کے اولیاء اور شام کے ابدال حاضر ہونگے۔ پھر ایک شخص شام سے نکلے گا جسکی ننھیال قبیلہ کلب میں ہوگی وہ اپنا لشکر ان (بنی ہاشم کے اس شخص) کے خلاف مقابلے کے لئے روانہ کریگا اللہ تعالیٰ اس لشکر کو شکست دیگا جسکے نتیجے میں ان پر آفت آئیگی۔ یہی "کلب" کی جنگ ہے۔ وہ شخص خسارہ میں رہے گا جو "کلب" کی غنیمت سے محروم رہا۔ پھر وہ (مہدی) خزانوں کو کھول دینگے اور مال تقسیم کریں گے اور اسلام دنیا میں مستحکم ہو جائے گا وہ اس طرح سات یا نو سال رہینگے۔ اس روایت کو طبرانی نے الاوسط میں روایت کیا ہے۔ اور اسکے تمام راوی صحیح ہیں۔ [illegible] ج۷ ص ۳۱۵)

ابوداؤد کی روایت میں ان الفاظ کا اضافہ ہے "پھر وہ (مہدی) وفات پا جائیں گے اور لوگ ان کی نمازِ جنازہ پڑھیں گے۔

فائدہ۱: بنی ہاشم کے وہ شخص جن کے ہاتھ پر بیعت کی جائے گی وہ محمد ابن عبداللہ ہونگے جو مہدی کے لقب سے مشہور ہونگے۔

طبرانی کی دوسری روایت میں ہے کہ بیعت کرنے والوں کی تعداد میدانِ بدر کے صحابہ کے

---

حاشیہ۱: محقق حسین سلیم اسد کہتے ہیں کہ یہ روایت امام مجاہدؒ کی طریق سے حسن ہے۔



برابریعنی تین سوتیرہ ہوگی۔(المعجم الاوسط ج:۹ ص: ۱۷۶)

فائدہ۲: حدیث میں لفظ'' مدینہ'' سے مراد اگر مدینہ منورہ ہے تو وفات پانے والا حکمران سعودیہ کا ہی ہوگا جسکے بعد اسکے جانشین پر اختلاف ہوگا۔اورامیر مہدی مدینہ منورہ سے مکہ آ جائینگے (اختلاف سے بچنے کے لئے )۔اوراگر لفظِ مدینہ سے مراد شہر ہے تو پھر کسی اور ملک کا شہر بھی ہوسکتا ہے، جہاں کے حکمران کے مرنے کے بعد اختلاف ہوگا۔[1]

فائدہ۳: حضرت مہدی کی بیعت کی خبر ملتے ہی ایک لشکر انکے خلاف نکلے گا۔اس کا مطلب یہ ہے کہ کفار حضرت مہدی کے انتظار میں ہونگے اوراپنے جاسوسوں کے ذریعے حرم شریف کی خبریں رکھتے ہونگے۔اس روایت میں صرف اتنا ذکر ہے کہ لشکر بھیجنے والے کی ننھیال بنوکلب میں ہوگی۔اس کی تشریح کرتے ہوئے تورپشتی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں'' جب سفیانی حضرتِ مہدی سے اختلاف کرے گا تو انکے خلاف اپنی ننھیال والوں سے مدد طلب کرے گا۔''(عون المعبود)

اس کا مطلب یہ ہے کہ اس وقت بنوکلب بھی عرب کے کسی ملک پر حکمراں ہونگے۔اوراسلام کے دشمن ہونگے۔

طبرانی کی ہی دوسری روایات میں اس شخص کے بارے میں یہ آیا ہے کہ اس کا تعلق قریش سے ہوگا۔اوربعض دیگر روایات میں ہے کہ وہ سفیانی کے نام سے مشہور ہوگا۔اس کا ذکر ہم آگے کریں گے۔

ف۴: بیدا شام میں بھی ہے اور ایک بیداء اردن میں ہے۔لیکن شارح مسلم امام نوویؒ کے مطابق یہاں بیدا سے مراد مدینہ منورہ والا بیدا ہے۔جوذوالحلیفہ کے قریب ہے۔

جب پہلا لشکر بیداء میں دھنس جائے گا تو اسکے بعد حضرتِ مہدی مجاہدین کولیکر شام کی طرف جائینگے اور وہاں دوسرے لشکر سے قتال کرینگے اوراس کو شکست دینگے۔اس جنگ کو ہی حدیث میں جنگِ کلب کہا گیا ہے۔اوراس لشکر کے سردار جو سفیانی کے لقب سے مشہور ہوگا اس کو اسرائیل میں بحیرہ طبریہ(Lake of Tiberias) کے قریب قتل کرینگے۔(بحوالہ السنن الواردہ فی الفتن )

(دیکھیں نقشہ نمبر۲)

---

حاشیہ [1]: شرح ابوداؤد عون المعبود

فائدہ۵: ''ابدال'': ابدال اولیاء اللہ کے ایک گروہ کو کہتے ہیں۔ دنیا میں کل ابدال کی تعداد ستر رہتی ہے۔ اس میں سے چالیس ابدال تو شام (سوریا، فلسطین، اردن، لبنان وغیرہ) میں رہتے ہیں اور تیس ابدال باقی ملکوں میں رہتے ہیں۔ علامہ سیوطیؒ نے جمع الجوامع میں حضرت علیؓ کی یہ روایت نقل کی ہے ''ابدال نے یہ جو درجہ پایا ہے وہ بہت زیادہ نماز روزہ کرنے کی وجہ سے نہیں پایا ہے، اور نہ ان عبادتوں کی وجہ سے ان کو تمام لوگوں سے ممتاز کیا گیا ہے، بلکہ انھوں نے اتنا اعلیٰ درجہ اپنی سخاوت، نفس (دریا دلی)، سلامتی دل، اور مسلمانوں کی خیر خواہی رکھنے کی وجہ سے پایا ہے۔

ایک اور حدیث میں حضرت معاذ ابن جبلؓ سے منقول ہے ''جس شخص میں تین صفتیں یعنی رضاء بالقضاء (تقدیر پر راضی رہنا) ممنوعہ چیزوں سے مکمل بچنا، اور خدا کے دین کی خاطر غصہ کرنا پائی جائیں اس کا شمار ابدال کی جماعت میں ہوتا ہے۔ (بحوالہ مظاہر حق جدید ج:۵ ص: ۴۳، ۴۴ مطبوعہ دارالاشاعت کراچی)

فائدہ۶: ''عصائب'': عصائب بھی اولیاء اللہ کے ایک گروہ کا نام ہے۔

## سفیانی کون ہے

عَنْ عبدِ اللهِ بْنِ الْقِبْطِيَّةِ قَالَ دَخَلْتُ أنا وَ الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ عَلَىٰ اُمِّ سَلَمَةَ فَقَالَ حَدِّثِينِي عَنْ جَيْشِ الْخَسْفِ فَقَالَتْ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ ﷺ يَقُولُ يَخْرُجُ السُّفْيَانِيُّ بِالشَّامِ فَيَسِيْرُ اِلَى الْكُوفَةِ فَيَبْعَثُ جَيْشاً اِلَى الْمَدِيْنَةِ فَيُقَاتِلُوْنَ مَاشَاءَ اللهُ حَتّٰى يَقْتُلَ الْحَبَلَ فِي بَطْنِ اُمِّهِ وَيَعُوْذُ عَائِذٌ مِنْ وَلَدِ فَاطِمَةَ أو قَالَ مِنْ وَلَدِ عَلِيٍّ بِالْحَرَمِ فَيَخْرُجُوْنَ اِلَيْهِ فَإِذَا كَانُوا بِبَيْدَاءِ مِنَ الْاَرْضِ خُسِفَ بِهِمْ غَيْرُ رَجُلٍ يُنْذِرُ النَّاسَ (علل ابن ابی حاتم ج:۲ ص:۴۲۵)

ترجمہ: حضرت عبداللہ ابن قبطیہ سے روایت ہے، انھوں نے فرمایا کہ میں اور حضرت حسنؓ ابن علیؓ ام المؤمنین ام سلمہؓ کے پاس تشریف لے گئے، تو حضرت حسنؓ نے فرمایا (اے ام المؤمنین) آپ مجھے دھنس جانے والے لشکر کا حال بیان کیجئے۔ تو ام المؤمنین ام سلمہؓ نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ سفیانی کا خروج شام (موجودہ دور کا

اردن، فلسطین، اسرائیل شام، لبنان۔ راقم) میں ہوگا۔ پھر وہ کوفہ کی جانب روانہ ہوگا تو مدینہ منورہ کی جانب ایک لشکر روانہ کریگا، چنانچہ وہ لوگ وہاں لڑائی کریں گے جب تک اللہ چاہے، حتیٰ کہ ماں کے پیٹ میں موجود بچے کو بھی قتل کردیا جائے گا، اور (اس انتشار کی صورت میں) حضرت فاطمہؓ کی اولاد میں سے یا فرمایا کہ حضرت علیؓ کی اولاد میں سے ایک پناہ لینے والا حرم شریف میں پناہ لے گا، لہٰذا (اس کو پکڑنے کے لئے) وہ لشکر والے اسکی طرف نکلیں گے، تو جب یہ لوگ مقامِ بیداء میں پہنچیں گے تو ان سب کو زمین میں دھنسا دیا جائیگا، سوائے ایک شخص کے جو لوگوں کو ڈرائیگا۔

فائدہ ۱: ابن ابی حاتمؒ فرماتے ہیں میرے والد نے فرمایا (مذکورہ) راوی عبیداللہ بن قبطیہ ہیں۔

فائدہ ۲: امام حاکمؒ نے مذکورہ مفہوم کی روایت امام بخاریؒ وامام مسلمؒ کی شرط پر نقل کی ہے اور اسکو صحیح کہا ہے۔ امام ذہبیؒ نے بھی اس سے اتفاق کیا ہے۔

نعیم ابن حماد نے ''الفتن'' میں یہ روایت نقل کی ہے ''ہم سے عبد اللہ بن مروان نے بیان کیا، انھوں نے ارطاۃ سے، ارطاۃ نے تبیع سے تبیع نے کعب سے روایت کی ہے کعبؓ نے فرمایا عبداللہ ابن یزید عورت کی مدتِ حمل کے برابر حکوت کرے گا، اور وہ الازہر ابن الکلبیہ ہے یا الزہری بن الکلبیہ ہے جو سفیانی کے نام سے مشہور ہوگا۔

حضرتِ کعب سے روایت ہے فرمایا سفیانی کا نام عبداللہ ہوگا۔ (الفتن نعیم ابن حماد ج:اص: ۲۷۹)

الفتن ہی کی روایت ہے کہ سفیانی کا خروج مغربی شام میں ''اندر نامی جگہ سے ہوگا (ج:اص: ۲۷۸)

فائدہ: ''اندر'' (Indur) اس وقت شمالی اسرائیل کے ضلع الناصرہ (Nazareth) کا ایک قصبہ ہے۔ اسرائیل نے اس پر 24 مئی 1948 میں قبضہ کرلیا تھا۔

شرح مشکوٰۃ مظاہر حق جدید میں یہ روایت نقل کی گئی ہے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ سفیانی (جو آخر زمانہ میں شام کے علاقے پر قابض ہوگا) نسلی طور پر خالد ابن یزید ابن معاویہ ابن ابوسفیان اموی کی پشت سے تعلق رکھتا ہوگا۔ وہ بڑے سر اور چیچک زدہ چہرے والا



ہوگا۔اس کی آنکھ میں ایک سفید دھبہ ہوگا،دمشق کی طرف اس کا ظہور ہوگا اس کے ساتھ قبیلہ کلب کے لوگوں کی اکثریت ہوگی ،لوگوں کا خون بہانا اس کی خاص عادت ہوگی یہاں تک کہ حاملہ عورتوں کے پیٹ چاک کر کے بچوں کو بھی ہلاک کر دیا کرے گا ،وہ جب حضرت مہدی کے خروج کی خبر سنے گا تو ان سے جنگ کرنے کے لئے لشکر بھیجے گا۔(بحوالہ مظاہر حق جدید ج۵ص ۴۳)

فائدہ: مظاہر حق نے اس روایت کو صحیح کہا ہے۔

ان روایات کے علاوہ دیگر روایات سے یہ پتہ چلتا ہے کہ یہ سفیانی حضرت مہدی سے کچھ پہلے شام ،اردن فلسطین میں کسی جگہ ہوگا ''فیض القدیر'' میں ہے کہ ''ابتدا میں وہ بہت متقی پرہیز گار اور انصاف کرنے والے حکمران کے طور پر سامنے آئیگا حتیٰ کہ شام کے اندر مسجدوں میں اس کا خطبہ پڑھا جائے گا۔ پھر جب مضبوط ہو جائے گا تو اسکے دل سے ایمان نکل جائے گا اور ظلم اور بد اعمالیوں کا ارتکاب کرے گا'' [۱]

اس کا مطلب یہ ہے کہ اس کو مسلمانوں کے اندر عظیم رہنما اور ہیرو بنا کر پیش کیا جائے گا۔ جیسا کہ باطل قوتیں ہمیشہ کیا کرتی ہیں۔اور جیسا کہ بعض روایات میں آیا ہے کہ وہ اہلِ مغرب سے جنگ کریگا اور انکو شکست دیدیگا۔تو ممکن ہے اس کا یہ جنگ کرنا بھی ایک ڈرامہ ہوتا کہ عالمِ اسلام کے اندر اسکو فاتح اور عظیم رہنما بنا دیا جائے۔

اسکے بعد وہ اپنے اصل روپ میں آئے گا اور مسلمانوں کے خلاف دو لشکر روانہ کریگا ایک لشکر مدینہ منورہ کی جانب اور دوسرا مشرق کی جانب۔یہ لشکر مدینہ منورہ میں تین دن تک لوٹ مار کریگا پھر یہ لشکر مکہ مکرمہ کی جانب جائیگا جب یہ بیداء کے مقام پر آئیگا تو اللہ تعالیٰ حضرت جبریل علیہ السلام کو اس لشکر کو دھنسانے کا حکم دینگے چنانچہ یہ لشکر زمین میں دھنس جائیگا۔اور دوسرا لشکر بغداد کی طرف جائے گا اور یہ لشکر بھی لوٹ مار اور قتلِ عام کریگا [۲] جو اس کی مخالفت کریگا اس کو قتل کر دیا کریگا حتیٰ کہ حاملہ عورتوں کے پیٹ چاک کر کے بچوں کو بھی قتل کر دیگا [۳]۔

---

حاشیہ [۱] فیض القدیر ج:۴ص:۱۲۸ حاشیہ [۲] تفسیر قرطبی ج:۱۴ص:۳۱۵

حاشیہ [۳] مستدرک ج:۴ص:۵۶۵

نعیم ابن حماد کی الفتن کی بعض روایات سے پتہ چلتا ہے کہ سفیانی خراسان کے مجاہدین اور عرب مجاہدین کے خلاف بھی لشکر بھیجے گا۔

## نفس زکیہ کی شہادت

مُجَاهِدٌ قَالَ حَدَّثَنِي فُلَانٌ رَجُلٌ مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ ا أَنَّ الْمَهْدِيَّ لَا يَخْرُجُ حَتَّى تُقْتَلَ النَّفْسُ الزَّكِيَّةُ فَإِذَا قُتِلَتِ النَّفْسُ الزَّكِيَّةُ غَضِبَ عَلَيْهِمْ مَنْ فِي السَّمَاءِ وَمَنْ فِي الْأَرْضِ فَأَتَى النَّاسُ الْمَهْدِيَّ فَزَفُّوهُ كَمَا تُزَفُّ الْعَرُوسُ إِلَى زَوْجِهَا لَيْلَةَ عُرْسِهَا وَهُوَ يَمْلَأُ الْأَرْضَ قِسْطاً وَعَدْلاً وَتُخْرِجُ الْأَرْضُ نَبَاتَهَا وَتُمْطِرُ السَّمَاءُ مَطَرَهَا وَتَنْعَمُ أُمَّتِي فِي وِلَايَتِهِ نِعْمَةً لَمْ تَنْعَمْهَا قَطُّ [1]. (مصنف ابن ابی شیبہ ج: ۷ ص: ۵۱۴)

ترجمہ:۔ امام مجاہد فرماتے ہیں کہ مجھ سے نبی کریم ﷺ کے ایک صحابی نے یہ بیان کیا کہ مہدی اس وقت تک نہیں آئینگے جب تک نفس زکیہ کو قتل نہیں کردیا جاتا۔ چنانچہ جب نفس زکیہ قتل کردیئے جائیں گے تو زمین و آسمان والے ان قاتلوں پر غضبناک ہونگے، اسکے بعد لوگ حضرت مہدی کے پاس آئیں گے اور انہیں نئی دلہن کی طرح منائیں گے جیسے اسکو حجلہ عروسی میں لے جایا جاتا ہے۔ وہ زمین کو عدل و انصاف سے بھر دینگے۔ زمین اپنی پیدوار کو اگادے گی اور آسمان خوب برسے گا اور انکے دور خلافت میں امت ایسی خوشحال ہوگی کہ اس سے پہلے کبھی نہ ہوئی گی۔

فائدہ:۔ نفس زکیہ کو شہید کردیا جائیگا۔ ان کا خدا کے ہاں محبوب ہونا اس قدر ہے کہ انکی شہادت پر زمین و آسمان والے غضبناک ہونگے۔ نیز وہ اہل ایمان کے ہاں بھی بہت مقبول ہونگے۔

اس روایت میں آپ ﷺ نے اس وقت کے اہل ایمان کو تسلی دی ہے کہ کتنی ہی محبوب ہستی کیوں نہ شہید کردی جائے اسکی وجہ سے اپنا مشن نہیں چھوڑنا بلکہ منزل کی طرف بڑھتے رہنا۔ کیونکہ بڑی چیزوں کو حاصل کرنے کیلئے قربانیاں بھی بڑی ہی دینی پڑتی ہیں اور اس مشن کیلئے کائنات کا قیمتی ترین لہو بھی زمین پر گروایا گیا ہے۔ میرے پیارے آقا ﷺ نے اپنا دندانِ مبارک شہید کرادیا ہے۔ آپکے پیارے نواسوں کو اسی راہ میں قربان ہونا پڑا ہے۔

---

حاشیہ [1]: حضرت حسین احمد مدنیؒ کے نزدیک اس روایت کے تمام راوی صحیح ہیں۔ البتہ علامہ البانیؒ نے اسکو منکر کہا ہے۔

مجاہدین کو یہ ذہن میں رکھنا چاہئے کہ خواہ کتنی ہی محبوب ہستی آپ سے جدا ہو جائے بہت جلد آپ بھی تو انکے پاس پہنچنے والے ہیں۔ اور پھر اپنے رب سے ملاقات، حوروں کی محفلیں تو سب مجاہدین ہی کو اچھی لگتی ہیں خواہ وہ بڑے ہوں یا چھوٹے۔ ہاں البتہ یہ دعا ضرور کرتے رہیں کہ یا اللہ تو اپنے دشمنوں کو اپنے دوستوں پر اب ہنسنے کا موقع نہ دینا۔ (آمین)

## آپ ﷺ کی پیشن گوئیاں اور مسلمانوں کی ذمہ داریاں

شاہ مصر کے خواب کی تعبیر جب حضرت یوسف علیہ السلام نے بیان فرمائی کہ تم پر سات سالہ قحط آئے گا تو اس قحط سے نمٹنے کی منصوبہ بندی کے لیے بھی فرما دیا۔ چنانچہ شاہ مصر نے اس پر عمل کر کے اپنی رعایا کو تباہی سے بچالیا۔ اس امت کے امام محمد عربی ﷺ چودہ سوسال پہلے خبر دے رہے ہیں کہ دیکھو فلاں فلاں مسلم ممالک پر ایسے حالات آئینگے لہذا پہلے ہی سے اس کے بارے میں منصوبہ بندی کر کے رکھنا لیکن مسلمان اپنے پیارے نبی ﷺ کی باتوں کو نہیں مانتے۔ بلکہ غفلت کی دنیا کے باسی تو اسکو تقدیر کا لکھا کہہ کر اپنی نااہلی کا کھلا مظاہرہ کرتے ہیں۔ حالانکہ اگر آج مغربی میڈیا یہ اعلان کر دے کہ فلاں شہر میں سمندری طوفان آنے والا ہے یا فلاں علاقہ تباہ ہونے والا ہے لہذا چوبیس گھنٹے کے اندر شہر خالی کر دیا جائے تو آپ دیکھیں گے کہ شہر میں ان کا ایک کتا بھی نظر نہیں آئے گا۔ اور اس وقت اس طرح موت کے خوف سے بھاگیں گے جیسے لکھی ہوئی موت کو بھی ٹال سکتے ہوں۔ لیکن کیا وجہ ہے کہ آقائے مدنی ﷺ کی احادیث سننے کے بعد بھی مسلمانوں میں کوئی بیداری پیدا نہیں ہو رہی؟

## جنگِ عظیم میں مسلمانوں کا ہیڈ کوارٹر

عن أبي الدَّرْدَاءِ أنّ رسولَ الله ﷺ قال إنّ فُسْطَاطَ المُسْلِمِينَ يَومَ المَلْحَمَةِ الكُبْرىٰ بالغُوطَةِ إلىٰ جَانِبِ مَدِينَةٍ يُقَالُ لها دِمَشْق مِن خَيرِ مَدَائِنِ الشَّامِ[1]

ترجمہ: حضرت ابو الدرداءؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جنگِ عظیم کے وقت

حاشیہ[1] (سنن ابو داؤد ج:٤ ص: ١١١۔مستدرك ج:٤ ص: ٥٣٢ المغنى لابن قدامه ج: ٩ ص: ١٦٩)

حاشیہ[1] ابو داؤد کی روایت کو علامہ البانیؒ نے السلسلة الصحيحة و الضعيفة میں صحیح کہا ہے۔ اور مستدرک کی روایت کو حاکمؒ نے صحیح کہا ہے اور امام ذہبیؒ نے بھی اس سے اتفاق کیا ہے۔

مسلمانوں کا خیمہ (فیلڈ ہیڈ کوارٹر) شام کے شہروں میں سب سے اچھے شہر دمشق کے قریب ''الغُوطہ کے مقام پر ہوگا۔

فائدہ: الغُوطہ (Al ghutah) شام کے دارالحکومت دمشق سے مشرق میں تقریباً ساڑھے آٹھ کلومیٹر ہے۔ یہاں کا موسم عموماً گرم اور خشک رہتا ہے۔ جولائی میں کم سے کم درجہ حرارت 16.5 ڈگری سینٹی گریڈ اور زیادہ سے زیادہ 40.4 ڈگری رہتا ہے۔ جبکہ جنوری میں کم سے کم درجہ حرارت 9.3 ڈگری اور زیادہ سے زیادہ 16.5 ڈگری رہتا ہے۔ یہاں پانی اور درخت وغیرہ وافر مقدار میں موجود ہیں۔

## حضرت مہدی کی قیادت میں لڑی جانے والی جنگیں

حضرتِ مہدی کے دور میں لڑی جانے والی جنگوں میں ایک بات ذہن میں رکھنی چاہئے کہ حضرتِ مہدی کے وقت جنگِ عظیم ہوگی۔ یعنی حق اور باطل کا آخری معرکہ ہوگا جس میں دونوں فریقوں میں سے کوئی بھی اس وقت تک پیچھے نہیں ہٹے گا جب تک اس کی قوت ختم نہ ہو جائے۔ لہٰذا یہ جنگِ عظیم کئی بڑی جنگوں پر مشتمل ہوگی۔ نیز یہ صرف حضرت مہدی کے علاقے تک ہی محدود نہیں ہوگی بلکہ یہ جنگ بیک وقت کئی محاذوں پر چل رہی ہوگی۔ جن میں ایک محاذ تو وہ ہوگا جس پر خود حضرتِ مہدی کمانڈ کر رہے ہونگے۔ دوسرا بڑا محاذ فلسطین کا ہوگا، تیسرا عراق کا ہوگا جس کو حدیث میں دریائے فرات والا محاذ کہا گیا ہے۔ ایک اور بڑا محاذ ہندوستان کا ہوگا۔ اس کے علاوہ بھی کئی چھوٹے محاذ ہو سکتے ہیں۔

البتہ ان تمام محاذوں کی مرکزی کمانڈ دمشق کے قریب الغوطہ کے مقام پر حضرتِ مہدی کے ہاتھ میں ہوگی۔ اور ہر محاذ کے کمانڈر سے حضرت مہدی کا رابطہ ہوگا۔

عسکری امور پر نظر رکھنے والے اس کو آسانی سے سمجھ سکتے ہیں۔ کیونکہ آج بھی مجاہدین اسی طرح دشمن کے ساتھ جنگ کر رہے ہیں۔ مرکزی کمانڈ کہیں ایک جگہ ہے اور انکے تحت جگہ جگہ مجاہدین دشمن پر یلغار کر رہے ہیں۔ لہٰذا ان باتوں کو ذہن میں رکھتے ہوئے آنے والی احادیث کا مطالعہ کرنا چاہئے۔ نیز یہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ ان جنگوں کا بیان کرتے وقت نبی کریم ﷺ نے کبھی تو

پوری کی پوری تاریخ چند الفاظ میں بیان کردی ہے اور کہیں تھوڑی تفصیل اور کبھی بہت تفصیل بیان کی ہے۔ اسلئے بعض دفعہ واقعات کی ترتیب میں تضاد (Contradiction) محسوس ہوتا ہے حالانکہ حقیقت میں تضاد نہیں ہوتا۔

## رومیوں سے صلح اور جنگ

عَن ذِی مِخْبَرٌ قال سَمِعْتُ رسولَ اللهِ ﷺ يَقُولُ سَتُصَالِحُونَ الرومَ صُلْحاً امِناً ، فَتَغْزُونَ انْتُمْ وَهُمْ عَدُوّاً مَنْ وَرَائِكُم ، فَتُنْصَرُونَ وَتَغْنَمُونَ وَتَسْلَمُونَ ثُمّ تَرْجِعُونَ حَتىٰ تَنْزِلُوا بِمَرْجٍ ذِی تُلولٍ فَيَرْفَعُ رَجُلٌ مِن اَهلِ النّصرانيّةِ الصّليبَ فَيَقُولُ غَلَبَ الصّلِيبُ ، فَيَغْضِبُ رَجُلٌ مِنَ المُسلِمِين فَيَدُقُّهُ ، فَعِندَ ذٰلكَ تَغدِرُ الرُومُ وَتَجْمَعُ لِلمَلْحَمَةِ [illegible]

ترجمہ: حضرت ذی مخمر (نجاشی کے بھتیجے) سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ تم اہل روم سے امن کی خاطر صلح کرو گے پھر تم اور وہ اپنے ایک عقب کے دشمن سے جنگ کرو گے پھر تمہاری مدد کی جائے گی اور تمہیں مال غنیمت حاصل ہوگا اور تمہارا بچاؤ ہو جائیگا پھر واپس لوٹو گے حتی کہ تم سرسبز سطح مرتفع (Plateau) زمین میں اتر جاؤ گے پھر ایک عیسائی صلیب بلند کرے گا اور کہے گا کہ صلیب غالب آ گئی پھر مسلمانوں میں سے ایک شخص غضبناک ہو جائیگا اور وہ اس صلیب کو توڑ ڈالے گا جس پر اہل روم عہد ومعاہدے کو بالائے طاق رکھ کر جنگ کیلئے متحد ہو جائیں گے اہل ایمان بھی اپنا اسلحہ لیکر اٹھیں گے اور جنگ کریں گے اور اس جماعت کو اللہ تعالیٰ اعزازِ شہادت سے سرفراز فرمائینگے۔

صحیح ابن حبان اور مستدرک کی روایت میں ان الفاظ کا اضافہ ہے "پھر رومی اپنے بادشاہ سے کہیں گے کہ ہم عرب والوں کے لئے آپ کی جانب سے کافی ہیں، چنانچہ وہ جنگِ عظیم کے لئے

---

حاشیہ ۱: ابوداؤد کی روایت کو علامہ البانی نے صحیح کہا ہے۔

اکٹھے ہونگے اور اسی جھنڈوں کے تحت آئیں گے اور ہر جھنڈے کے تحت بارہ ہزار سپاہی ہونگے۔([illegible])

ف ا:۔''سرسبز سطح مرتفع'' یہ ترجمہ حدیث کے الفاظ مرج ذی تلولٍ '' کا کیا ہے۔ کیونکہ ابوداؤد کی شرح عون المعبود میں "مَــــرْج" کی تشریح سرسبز وسیع زمین اور ذی تلول کی تشریح موضع مرتفع یعنی بلند جگہ سے کی گئی ہے۔ لیکن اگر یہاں مرج کو لفظی معنیٰ میں لینے کے بجائے جگہ کا نام مراد لیا جائے تو عرب کے خطے میں کئی جگہوں کے نام مرج ہیں۔ جن میں سے تین لبنان میں ہیں۔

اس جنگ کا ذکر حضرت حذیفہؓ والی مفصل حدیث میں بھی آیا ہے جس میں یہ وضاحت ہے کہ یہ جنگ بھی حضرت مہدی کے دور میں ہوگی۔ اور یہ صلح بھی حضرت مہدی کے ساتھ رومی بادشاہ کرے گا۔ لہٰذا اس حدیث کو حضرت مہدی کے خروج سے پہلے کسی اور جنگ کے لئے ثابت کرنا درست نہیں ہے۔

ف ۲: مسلمان اور رومی صلح کرینگے۔ ابھی یہ واضح نہیں کہ عیسائیوں کے کون سے ممالک اس صلح میں شامل ہونگے۔ لیکن ایک بات ضرور ہے کہ اکثر عیسائی ممالک کی حکومتیں اگر چہ اس وقت یہودیوں کے ساتھ یعنی امریکی اتحادی نظر آرہی ہیں لیکن تمام رومن کیتھولک عوام اس میں امریکہ کے ساتھ نہیں ہیں، اور یہی وہ طبقہ ہے جو مسلمانوں کے ساتھ معاہدہ کریگا۔

ف ۳: پھر مسلمان اور رومی مل کر اپنے عقب کے دشمن سے لڑینگے۔ نُعیم ابن حمادؒ نے اپنی کتاب ''الفتن'' میں حضرت عبداللہ ابن عمروؓ سے روایت نقل کی ہے جس میں اس عقب کے دشمن کی وضاحت آئی ہے۔ جس کے الفاظ یہ ہیں'' وتغزون انتم وھم عدواً من وراء القسطنطنیه ''یعنی قسطنطنیہ کے عقب کی جانب کا دشمن۔ ([illegible] ج:۲ ص:۴۳۸)۔

اگر آپ دنیا کے نقشے (گلوب) میں عرب اور اٹلی (روم) کو اپنے سامنے رکھیں تو ان دونوں کا عقب تقریباً امریکہ ہی بنتا ہے۔ واللہ اعلم

مسلمان اور رومی ملکر عقب کے دشمن سے جو جنگ کریں گے تو یہ جنگ کہاں ہوگی؟ اس میں یہ ضروری نہیں کہ جنگ دشمن کی سرزمین پر ہی ہو، بلکہ اُس دور کے جو حالات احادیث میں آئے ہیں ان سے یہ پتہ چلتا ہے کہ وہ عقب کا دشمن خود اسی خطے میں پہلے سے موجود ہوگا۔

ف ۴: جنگِ عظیم میں نولاکھ ساٹھ ہزار رومی (اہل مغرب) شریک ہونگے۔

## جنگِ اعماق اور اسکے فضائل

لا تَقُومُ السَّاعةُ حَتى يَنزِلَ الرومُ بِالأَعْمَاقِ او بِدَابِقَ فَيَخْرُجُ إِلَيهِم جَيْشٌ مِنَ المَدِيْنَةِ مِنْ خِيَارِ أَهْلِ الأَرْضِ يَومَئِذٍ فَإِذا تَصَافُّوا قَالَتِ الرُّومُ خَلُّو بَيْنَنَا وَبَيْنَ الَّذِينَ سُبُوا مِنَّا نُقَاتِلُهُم فَيَقُولُ الْمُسْلِمُونَ لَا وَاللهِ لَا نُخَلِّي بَيْنَكُم وَبَيْنَ إِخْوَانِنَا فَتُقَاتِلُونَهُم فَيَنْهَزِمُ ثُلُثٌ لَا يَتُوبُ اللهُ عَلَيهِم أَبَداً وَيُقْتَلُ ثُلُثُهُمْ وَ هُمْ أَفْضَلُ الشُّهَدَاءِ عِنْدَ اللهِ عَزَّوَجَلَّ وَيَفْتَتِحُ الثُّلُثُ لَا يُفْتَنُونَ أَبَداً فَيَفْتَتِحُونَ قُسْطُنْطُنِيَةَ فَبَيْنَمَا هُمْ يَقْتَسِمُونَ الْغَنَائِمَ قَدْ عَلَّقُوا سُيُوفَهُم بِالزَّيْتُونِ إِذ صَاحَ فِيهِم الشَّيطَانُ إِنَّ المَسِيحَ قَد خَلَفَكُمْ فِي أَهْلِيكُم فَيَخْرُجُونَ وَذٰلِكَ بَاطِلٌ فَإِذا جَاؤُا الشَّامَ خَرَجَ فَبَيْنَمَا هُمْ يُعِدُّونَ لِلْقِتَالِ وَيُسَوُّونَ الصُّفُوفَ إِذ أُقِيمَتِ الصَّلاةُ فَيَنْزِلُ عِيسىٰ بْنُ مَرْيَمَ فَأَمَّهُمْ فَإِذا رَآهُ عَدُوُّ اللهِ ذَابَ كَمَا يَذُوبُ الْمِلْحُ فِي المَاءِ فَلَوْ تَرَكَهُ لَا نْذَابَ حَتىٰ يَهْلِكَ وَلٰكِنْ يَقْتُلُهُ اللهُ تَعالىٰ بِيَدِهِ فَيُرِيْهِم دَمَهُ فِي حَرْبَتِهِ ([illegible] ج: ۲ ص: ۲۲۲۱ [illegible] ۱ ص: ۲۲٤)

ترجمہ: حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا "قیامت سے پہلے یہ واقعہ ضرور ہوکر رہیگا کہ اہل روم اعماق یا دابق کے مقام پر پہنچ جائینگے انکی طرف ایک لشکر "مدینہ" سے پیش قدمی کریگا جو اس زمانہ کے بہترین لوگوں میں سے ہوگا۔ جب دونوں لشکر آمنے سامنے صف بستہ ہونگے تو رومی (مسلمانوں سے) کہیں گے تم ہمارے اور ان لوگوں کے درمیان سے ہٹ جاؤ جو ہمارے لوگوں کو قید کر کے لائے ہیں ہم انہی سے جنگ کرینگے مسلمان کہیں گے نہیں اللہ کی قسم ہم ہرگز تمہارے اور اپنے بھائیوں کے درمیان سے نہیں ہٹیں گے۔ اس پر تم ان

سے جنگ کروگے۔ اب ایک تہائی مسلمان تو بھاگ کھڑے ہونگے۔ جنکی توبہ اللہ کبھی قبول نہ کریگا۔ اور ایک تہائی مسلمان شہید ہو جائیں گے جو اللہ کے نزدیک افضل الشہداء ہونگے۔ باقی ایک تہائی فتح حاصل کرینگے۔ (لہذا) یہ آئندہ ہر قسم کے فتنے سے محفوظ ہو جائینگے۔ اسکے بعد یہ لوگ قسطنطنیہ کو فتح کرینگے (ایک اور روایت میں روم بھی فتح کرنے کا ذکر ہے۔ راقم) اور اپنی تلواریں زیتون کے درخت پر لٹکا کر ابھی مال غنیمت تقسیم کر رہے ہونگے کہ شیطان ان میں چیخ کر یہ آواز لگائے گا کہ مسیح دجال تمہارے پیچھے تمہارے گھروں میں گھس گیا ہے۔ یہ سنتے ہی یہ لشکر روانہ ہو جائیگا اور یہ خبر اگر چہ غلط ہوگی لیکن جب یہ لوگ شام پہنچیں گے تو دجال واقعی نکل آئیگا۔ ابھی مسلمان جنگ کی تیاری اور صفیں سیدھی کرنے میں ہی مشغول ہونگے کہ نماز فجر کی اقامت ہو جائیگی اور فوراً بعد ہی عیسیٰ بن مریم علیہ السلام نازل ہو جائیں گے اور مسلمانوں کے امیر کو انکی (مسلمانوں) امامت کا حکم فرمائیں گے۔ اللہ کا دشمن (دجال) عیسیٰ کو دیکھ کر اس طرح گھلنے لگے گا جیسے پانی میں نمک گھلتا ہے۔ چنانچہ وہ اگر اسکو چھوڑ بھی دیتے تو وہ اسی طرح گھل کر ہلاک ہو جاتا لیکن اللہ تعالیٰ اسکو انہی کے ہاتھ سے قتل کرائیگا۔ اور وہ لوگوں کو اسکا خون دکھلائینگے جو انکے نیزے میں لگ گیا ہوگا۔

ف ا: اعماق اور دابق شام کے شہر حلب کے قریب دو جگہوں کے نام ہیں۔

## ف ۲: دابق (اعماق) کا جغرافیہ اور موسم

دابق شام کے شہر حلب سے شمال میں تقریباً پینتالیس (45) کلومیٹر کے فاصلہ پر ترکی کی سرحد کے قریب ایک چھوٹا سا گاؤں ہے۔ ترکی کی سرحد یہاں سے تقریباً چودہ کلومیٹر دور ہے۔ اس کے قریب بڑا قصبہ عزاز (A'zaz) ہے۔ اور عمق (اعماق) بھی دابق کے قریب ہی ہے۔

دابق کا عرض البلد 31 36 شمالی اور طول البلد 16 37 مشرق ہے۔ جولائی کے مہینے میں زیادہ سے زیادہ درجہ حرارت 40.4 ڈگری اور کم سے کم 26 ڈگری سینٹی گریڈ رہتا ہے۔ اور جنوری میں کم سے کم منفی 0.4 ڈگری اور زیادہ سے زیادہ 9.2 ڈگری ہوتا ہے۔ سطح سمندر سے اس علاقے کی اونچائی پچاس میٹر سے کم ہے۔ (دیکھیں نقشہ نمبر ۳)

فائدہ ۳۔ کفار اپنے قیدی مانگیں گے۔ یہاں قیدیوں سے کون سے قیدی مراد ہیں؟ کیا وہ

مجاہدین سے لڑنا چاہیں گے جنھوں نے انکے لوگوں کو گرفتار کرلیا ہوگا؟

محدثین کے نزدیک یہاں دونوں صورتیں ہوسکتی ہیں۔البتہ اکثر محدثین کے نزدیک یہاں پہلی صورت مراد ہے۔

چنانچہ مسلمانوں کے امیر ان مسلمانوں کو کافروں کے حوالے کرنے سے انکار کر دینگے۔ کیونکہ کسی مسلمان کو کافروں کے حوالے کرنا اسلام میں جائز نہیں۔ممکن ہے وہاں بھی نام نہاد دانشور یہ کہیں کہ چند لوگوں کی وجہ سے سب کو مروانا کہاں کی عقلمندی ہے۔؟

فائدہ ۴: مذکورہ حدیث میں ہے کہ مسلمانوں کا لشکر ''مدینہ'' سے خروج کریگا۔ مدینہ سے مراد مدینہ منورہ بھی ہوسکتا ہے اور اگر اسکے لفظی معنیٰ مراد ہیں تو پھر اس سے مراد شام کا شہر دمشق (الغوطہ) بھی ہوسکتا ہے کیونکہ جنگِ عظیم میں مسلمانوں کا مرکز دمشق کے قریب الغوطہ کے مقام پر ہوگا۔

نعیم ابن حماد نے اپنی ''الفتن'' میں اس جنگ کے بارے میں ایک طویل روایت نقل کی ہے جس کا ایک حصہ یہ ہے: (وہ رومی معاہدہ شکنی کرنے کے بعد متحد ہوکر سمندر کے راستے آئیں گے )''اور شام ( سیریا اردن فلسطین لبنان ) کے تمام سمندر اور زمینی حصے پر قبضہ کرلیں گے، صرف دمشق اور معتق بچیں گے اور بیت المقدس کو تباہ کردیں گے۔راوی کہتے ہیں اس پر عبداللہ ابن مسعودؓ نے دریافت کیا یارسول اللہ! دمشق میں کتنے مسلمان آسکتے ہیں؟ راوی کہتے ہیں نبی کریم ﷺ نے فرمایا قسم اس ذات کی جس کے قبضے میں میری جان ہے دمشق ہر آنے والے مسلمان کے لئے اس طرح وسیع ہوجائے گا جس طرح رحمِ مادر (وقت کے ساتھ ساتھ ) بچے کے لئے وسیع ہوجاتا ہے۔ پھر میں نے پوچھا یارسول اللہ اور یہ معتق کیا ہے؟ فرمایا شام کا ایک پہاڑ ہے جو حمص کے دریائے ''ارنط'' (Orontes ) کے کنارے ہے۔ چنانچہ مسلمانوں کے اہل وعیال (اس وقت ) معتق (یعنی پہاڑ) کے اوپر ہونگے، اور مسلمان دریائے ارنط کے کنارے



ہونگے۔الحدیث [1] (الفتن نُعیم ابن حماد ج: ۱ ص: ۴۱۸)

## تمہاری داستاں تک نہ ہوگی داستانوں میں

نبی کریم ﷺ کی اس پیشن گوئی کا مطالعہ کرنے کے بعد اگر شام اور لبنان کا نقشہ اٹھا کر دیکھا جائے تو سوئے ہوئے مسلمانوں کو بیدار ہو جانا چاہئے۔شام کی اس وقت صورتِ حال یہ ہے کہ ایک طرف عراق ہے جہاں کفر کا متحدہ لشکر قابض ہے، مغرب میں لبنان ہے جہاں سے شامی فوج کے انخلاء کے بعد طرابلس (Tripoli) سے لیکر گولان کی پہاڑیوں تک اسی لشکر کا قبضہ ہو جائے گا۔حمص کے قریب دریائے ارنط لبنان کی سرحد سے صرف چند کلومیٹر کے فاصلے پر ہے۔البتہ دمشق سے متعلق یعنی حمص شہر کے مغربی جانب تک جبلِ لبنان ہے۔

عن عبدِ اللہِ بنِ عمرٍو قال أفضلُ الشُّهداءِ عِندَ اللهِ تعالیٰ شُهَداءُ البَحرِ وَشُهَداءُ أعماقِ أنطاكِيةَ وَشُهَداءُ الدَّجالِ [2] (الفتن نعیم بن حماد ج: ۲ ص: ۴۹۳)

حضرت عبداللہ بن عمرو سے روایت ہے انھوں نے فرمایا اللہ تعالیٰ کے نزدیک افضل شہداء بحری جہاد کے شہداء، اعماقِ انطاکیہ کے شہداء اور دجال کے خلاف لڑتے ہوئے مارے جانے والے شہداء ہیں۔

ان جنگوں کے شہداء کے بارے میں ایک روایت میں ان الفاظ کا اضافہ ہے ''چنانچہ وہ ایک تہائی جو اس جنگ میں شہید ہونگے ان کا ایک شہید، شہداء بدر کے دس شہیدوں کے برابر ہوگا، شہداء بدر کا ایک شہید ستر کی شفاعت کرے گا جبکہ ملاحم (ان خطرناک جنگوں) کا شہید سات سو کی شفاعت کرے گا۔'' (الفتن نُعیم ابن حماد ج: ۱ ص: ۴۱۹)

فائدہ: یہ جزوی فضیلت ہے ورنہ شہداء بدر کا مقام تمام شہداء میں سب سے بلند ہے۔

---

حاشیہ [1]: اس روایت میں ایک راوی ابن لہیعہ ہیں۔کتب جلنے کے بعد محدثین کے نزدیک ضعیف ہیں۔

حاشیہ [2]: اس میں اسحاق ابن ابی فروہ راوی متروک ہیں۔

## فدائی جنگ

فقال اِنَّ السّاعةَ لا تقومُ حتی لا یُقسَمَ میراثٌ وَلا یُفرَحَ بِغنیمةٍ ثُمّ قال بِیَدِهٖ هٰکَذا وَنَحّاها نَحوَ الشّامِ فقال عَدُوٌّ یَجمَعُون لأهلِ الاسلامِ وَیَجمَعُ لَهُم اَهلُ الاِسلامِ قُلتُ اَلرُّومَ تَعنِی قَال نَعَمْ وَتَکُونُ عِندَ ذاکُم القتالِ رَدَّةٌ شَدِیدةٌ فَیَشتَرِطُ المُسلِمونَ شُرطةً لِلموتِ لا تَرجِعُ اِلاّ غالبةً فَیَقتَتِلون حتی یَحجُزَ بَینَهُمُ اللّیلُ فَیَفِیءُ هٰؤلاءِ وهٰؤلاءِ کُلٌ غیرُ غالبٍ و تَفْنَى الشُّرطَةُ ثُم یشترط المسلمون شرطة للموت لا ترجع الا غالبة فیقتتلون حتی یحجز بینهم اللیل فیفیء هؤلاء وهؤلاء کل غیر غالب وتفنی الشرطة ثم یشترط المسلمون شرطة للموت لا تَرجِعُ اِلاّ غالبة فیقتتلون حتی یُمسُوا فیفیء هؤلاء وهؤلاء کل غیر غالب وتفنی الشرطة فاذا کانَ یومُ الرّابعُ نَهَدَ اِلیهم بَقِیَّةُ أهلِ الاِسلامِ فَیَجعَلُ اللّٰهُ الدَّبرَةَ عَلیهم فَیَقْتُلون مَقْتَلَةً اِمّا قال لایُرَی مِثلُهَا واما قال لَم یُرَ مِثلُها حتی اِنّ الطائرَ لَیَمُرُّ بِجَنَباتِهِم فَمَا یُخَلِّفُهُم حتی یَخِرَّ میتاً فَیَتعادُّ بَنُو الأبِ کانو ا مأةً فَلا یَجِدُونَه بَقِیَ مِنهُم اِلاّالرّجُلُ الواحِدُ فَبِاَیِّ غَنِیمَةٍ یُفرَحُ؟ أو اَیُّ مِیراثٍ یُقَاسَمُ فَبَینَماهُم کذٰلک اِذْ سَمِعوا بِبَاسٍ هو اَکبرُ مِن ذلک فَجاءَهم الصَّرِیخُ اِنّ الدَّجّالَ قَد خَلَفَهُم فِی ذَرَارِیهِم فَیَرفُضونَ مَا فِی أیدِیهم وَیُقبِلون فَیَبعَثُون عَشَرَةَ فَوَارِسَ طَلِیعَةً قال رسولُ اللّٰهِ ﷺ اِنی لأعرِفُ أسمائَهُم وَأسماءَ آبائِهِم وألوانَ خُیُولِهِم هُمْ خَیرُ فوارِسَ علی ظَهرِ الأرضِ یَومئذٍ أوْ مِن خَیرِ فَوَارِسَ عَلی ظَهرِ الأرضِ یَومئذٍ . ([illegible] ج:٤ ص: ٢٢٢٣ [illegible] ج: ٤ ص: ٥٢٣ [illegible] ج: ٩ ص: ٢٥٩)

ترجمہ: حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ نے فرمایا ''قیامت قائم ہونے سے پہلے ایسا ضرور ہوگا کہ نہ میراث کی تقسیم ہوگی نہ مال غنیمت کی خوشی ہوگی۔ (پھر اسکی تشریح کرتے ہوئے) فرمایا شام کے مسلمانوں سے جنگ کرنے کیلئے ایک زبردست دشمن جمع ہو کر آئیگا۔ ان سے جنگ کرنے کے

لئے مسلمان بھی جمع ہو جائیں گے راوی کہتے ہیں کہ میں نے پوچھا دشمن سے آپکی مراد روم والے ہیں تو عبداللہ بن مسعودؓ نے فرمایا "ہاں"۔ چنانچہ وہاں زبردست جنگ ہوگی۔ مسلمان اپنی فوج سے ایسی جماعت کا انتخاب کر کے دشمن کے مقابلے میں بھیجیں گے جس سے یہ طے کرینگے کہ یا مر جائیں گے یا فتحیاب ہونگے (یعنی فدائی مجاہدین کا دستہ۔ راقم) چنانچہ دونوں میں لڑائی ہوگی۔ حتی کہ رات دونوں کے درمیان حائل ہو جائے گی اور دونوں فریق اپنی اپنی پناہ گاہوں میں چلے جائینگے۔ نہ ان کو غلبہ ہوگا نہ وہ غالب آئینگے اور وہ فدائی دستہ (جو آج لڑا تھا) شہید ہو جائیگا۔ پھر مسلمان (دوبارہ) اپنی فوج سے ایسی جماعت کا انتخاب کر کے دشمن کے مقابلے میں بھیجیں گے جس سے یہ طے کرینگے کہ یا مر جائیں گے یا فتحیاب ہونگے چنانچہ جنگ ہوگی حتی کہ رات دونوں کے درمیان حائل ہو جائے گی اور یہ دونوں اپنی پناہ گاہوں کی طرف چلے جائیں گے نہ یہ غالب ہونگے نہ وہ۔ اور اس دن بھی لڑنے والے ختم ہو جائیں گے۔ پھر مسلمان (تیسری بار) اپنی فوج سے ایسی جماعت کا انتخاب کر کے دشمن کے مقابلہ میں بھیجیں گے جس سے یہ طے کرینگے کہ یا مر جائیں گے یا فتحیاب ہونگے چنانچہ شام تک جنگ ہوگی اور یہ دونوں اپنی اپنی پناہ گاہوں کی طرف چلے جائیں گے، نہ یہ غالب ہونگے نہ وہ۔ اور اس دن بھی لڑنے والے ختم ہو جائیں گے۔ چوتھے روز بچے کچھے مسلمان جنگ کے لئے اٹھ کھڑے ہونگے۔ اللہ تعالیٰ کافروں کو شکست دیگا۔ اس روز ایسی زبردست جنگ ہوگی کہ اس سے پہلے ایسی جنگ نہ دیکھی گئی ہوگی اس جنگ کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ میدان جنگ میں مرنے والوں کی لاشوں کے قریب سے پرندہ گذرنا چاہے گا مگر (لاشیں اتنی دور تک پھیلی ہوئی ہونگی یا لاشوں کی بدبو اتنی ہوگی کہ وہ) مر کر گر پڑیگا۔ اور جنگ میں شریک ہونے والے لوگ اپنے اپنے کنبے کے آدمیوں کو شمار کرینگے تو ایک فیصد میدان جنگ سے بچا ہوگا۔ پھر فرمایا بتاؤ اس حال میں مال غنیمت لے کر دل خوش ہوگا اور کیا ترکہ (مرنے والا جو کچھ چھوڑ کر جائے) بانٹنے کو دل چاہے گا۔؟

پھر فرمایا اسی دوران ایک ایسی جنگ کی خبر سنیں گے جو پہلی جنگ سے بھی زیادہ سخت ہوگی دوسری خبر یہ ہوگی کہ دجال نکل آیا ہے جو انکے بچوں کو فتنے میں مبتلا کرنا چاہتا ہے۔ یہ سن کر مسلمان

لئے اپنے آگے دس سوار بھیج دینگے تا کہ دجال کی صحیح خبر لائیں ۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ میں ان سواروں کے اور انکے والدین کے نام اور گھوڑوں کے رنگ پہچانتا ہوں ۔

ف ۱:۔ اس حدیث سے پتہ چلتا ہے کہ یہ جنگ پہلے تین دن مکمل فدائی کاروائیوں کی ہوگی ۔

فائدہ ۲: اس حدیث میں یہ ذکر ہے کہ کافروں کا لشکر اہلِ شام کے مقابلے کے لئے آئیگا تو اس وقت جو امریکی اور اتحادیوں کا لشکر عرب میں آیا ہوا ہے اسکا اصل مقصد فلسطین اور تمام عالمِ عرب سے اسرائیل مخالف قوتوں کا خاتمہ کرنا ہے تا کہ مسجد اقصیٰ کو شہید کر کے ہیکلِ سلیمانی تعمیر کیا جا سکے ۔

## ف نمبر ۳: کیا جنگیں صرف تلواروں سے ہونگی ؟!

شبہ اور اس کی وضاحت :۔ اس حدیث میں جنگ صرف دن میں ہونے کا ذکر ہے رات کو جنگ نہیں ہوگی ۔

کیا اس کا یہ مطلب ہے کہ جنگ تیر اور تلواروں کیساتھ پرانے انداز میں ہوگی؟ کیونکہ رات کو جنگ کا نہ ہونا اسی صورت میں سمجھ میں آتا ہے ۔

عوام کے ذہنوں میں یہ بات عام ہے کہ حضرت مہدی کے دور میں جدید ٹیکنالوجی ختم ہو جائیگی اور جنگ تیر و تلوار سے لڑی جائے گی ۔ غالباً اس خیال کی بنیاد لفظِ ''سیف'' ہے جو احادیث میں استعمال ہوا ہے ۔ سیف کے معنی تلوار کے ہیں ۔ لیکن صرف اس کو دلیل بنا کر یہ بات حتمی طور پر نہیں کہی جا سکتی کہ حضرت مہدی کے دور میں تلوار سے جنگ ہوگی ۔ کیونکہ لفظِ سیف سے مراد مطلقاً ہتھیار بھی لیا جا سکتا ہے ۔ جبکہ اس پر کافی دلائل بھی موجود ہیں ۔

---

حاشیہ [1] پہلے ایڈیشن میں اس بحث میں منداحمد کے حوالے سے یہ لکھا گیا تھا کہ منداحمد کی روایت میں لڑنے والی دونوں جماعتوں کے ختم ہونے کا ذکر ہے ۔ اس غلطی کے لئے معذرت خواہ ہیں ۔ کیونکہ منداحمد کی روایت میں بھی لڑنے والی ایک جماعت کے ختم ہونے کا ذکر ہے ۔ شکریہ



ا۔کئی حدیثوں میں یہ ذکر ہے کہ حضرت مہدی کے دور میں جنگوں میں مرنے والوں کی تعداد بہت زیادہ ہوگی۔دوسرا ذکر اس بات کا ہے کہ جنگ ایسی ہوگی کہ اس سے پہلے اس طرح کی جنگ نہیں لڑی گئی ہوگی۔

۲۔دجال کی سواری والی حدیث جس میں اسکی سواری کی تیز رفتاری کا ذکر ہے۔یہ بھی اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ یہاں گدھے سے مراد کوئی جدید سواری ہوسکتی ہے۔

۳۔حضرت حذیفہؓ کی مفصل حدیث میں ہے کہ جنگِ اعماق میں اللہ تعالیٰ کافروں پر فرات کے ساحل سے خراسانی کمانوں کے ذریعے تیر برسائے گا۔جبکہ اعماق سے دریائے فرات کا قریب ترین ساحل پچھتّر (75) کلومیٹر ہے۔اس طرح اس میں بھی اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ یہاں کمانوں سے مراد توپ ہوسکتی ہے۔اسکے علاوہ اس طرح کے کافی اشارات ہیں جن سے یہ پتہ چلتا ہے کہ کم از کم دجال کے تباہی پھیلانے تک جدید جنگ کو یکسر مسترد نہیں کیا جاسکتا۔واللہ اعلم

اب رہا یہ سوال کہ اگر اس وقت موجودہ ٹیکنالوجی ہوگی تو رات کو جنگ نہ ہونے کی کیا وجہ ہوسکتی ہے؟ ممکن ہے وہاں اس وقت صورتِ حال ایسی ہو کہ رات کو کاروائیاں نہ کی جاسکیں۔اسکی صورت یہ ہوسکتی ہے کہ رات کو ان علاقوں میں نقل وحرکت کرنا ممکن نہ ہو۔اور ساری کاروائیاں دن کے وقت ہی کی جائیں۔کیونکہ رات کو اپنے ٹھکانوں سے نکلنے کی صورت میں مجاہدین فوراً پہچان لئے جائینگے اور ہدف تک پہنچنے سے پہلے ہی گرفتار ہونے کا خطرہ ہوگا۔اس کے برخلاف دن کے وقت سارا شہر سڑکوں پر ہوتا ہے اور ہدف تک باآسانی پہنچا جاسکتا ہے۔نیز دشمن اپنے کیمپوں سے دن کو ہی نکلتا ہے۔

ایسا عموماً ان جنگوں میں ہوتا جو شہری علاقوں میں لڑی جاتی ہیں۔جیسا کہ آج ہم فدائی کاروائیاں فلسطین وعراق میں دیکھ رہے ہیں کہ مجاہدین اکثر دن میں ہی کاروائیاں کرتے ہیں۔

اس وقت دنیا میں جاری کفر واسلام کے درمیان لڑائی میں دشمن کی موجودہ صورتِ حال یہ ہے کہ جنگ اس کے ہاتھ سے نکل چکی ہے،اور اب یہ اسکے ہاتھ میں نہیں ہے کہ جنگ کب اور کس جگہ کرنی

ہے بلکہ یہ معاملہ اب مجاہدین کے ہاتھ میں ہے۔وہ جہاں اور جس وقت جنگ چھیڑنا چاہتے ہیں وہاں کاروائیاں شروع کردیتے ہیں،اسکے بعد کسی اور علاقے کی طرف نکل جاتے ہیں۔

حضرت مہدی کے دور میں ہونیوالی جنگوں اور ان جنگوں میں مسلمانوں کی قوت کو سامنے رکھ کر اگر جدید عسکری انداز میں اس وقت کی صورتِ حال کو سمجھا جائے تو صورتِ حال کافی حد تک واضح ہوجاتی ہے۔واللہ اعلم

خلاصہ کلام یہ ہے کہ اپنی طرف سے یہ حتمی رائے قائم کرنا کہ جنگ تلواروں کی ہی ہوگی اور اس رائے کو حدیث کے طور پر بیان کرنا درست نہیں۔کیونکہ آپ ﷺ کے دور میں تیر و تلوار ہی کے ذریعے جنگ ہوتی تھی،لہٰذا اگر آپ ﷺ کسی ایسی چیز کا بیان کرتے جس کو اس دور میں سمجھنا ممکن نہ تھا،تو لوگوں کے ذہن اصل مقصد سے ہٹ جاتے اور جو بات آپ ﷺ سمجھانا چاہتے تھے لوگوں کے ذہن اسکو ٹھیک طرح سے سمجھنے سے قاصر رہتے۔

ف نمبر۴:۔آخری دن ایک جنگ کا تذکرہ ہے کہ ایسی جنگ کبھی نہ دیکھی گئی ہوگی۔ہوسکتا ہے اس جنگ میں کوئی نئی قسم کے ہتھیار استعمال کئے جائیں جو اس سے پہلے استعمال نہ کئے گئے ہونگے۔اس بات کی طرف مرنے والوں کی کثرت بھی اشارہ کررہی ہے۔

ف۵:اس جنگ میں فتح کے بعد مجاہدین دو خبریں سنیں گے،پہلی خبر مزید گھمسان کی جنگ کی ہوگی اور دوسری خروجِ دجال کی۔ظاہراً اس روایت کو پڑھ کر ایسا لگتا ہے کہ دجال اس جنگ کے فوراً بعد نکل آئے گا۔حالانکہ ایسا نہیں ہے۔کیونکہ آگے آنے والی مسلم شریف کی روایت اور دیگر روایات میں یہ وضاحت ہے کہ خروجِ دجال روم یعنی ویٹی کن سٹی کی فتح کے بعد ہوگا۔مذکورہ حدیث میں اجمال ہے جس کی تفصیل یہ ہے کہ پہلی خبر ایک خطرناک جنگ کے بارے میں ہوگی۔یہ وہ جنگ بھی ہوسکتی ہے جو قسطنطنیہ کی فتح کے لئے لڑی جائے گی۔

فائدہ۶:اس حدیث میں یہ ذکر ہے کہ جب مسلمان دجال کی خبر سنیں گے تو جو کچھ مالِ غنیمت وغیرہ انکے پاس ہوگا وہ سب پھینک دینگے۔اس بارے میں نعیم ابن حماد نے حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کی روایت نقل کی جس میں یہ تاکید ہے کہ ''نبی ﷺ نے فرمایا جو تم میں سے اس

وقت وہاں ہوتو اپنے پاس سے کچھ بھی نہ پھینکے،اس لئے کہ اس کے بعد والی جنگوں میں یہ ساز و سامان تمہارے لئے قوت ہوگا۔(ج:ا ص:۴۲۱)

## افغانستان کا بیان

امام زہریؒ کہتے ہیں کہ مجھے یہ روایت پہنچی ہے کالے جھنڈے خراسان سے نکلیں گے تو جب وہ خراسان کی گھاٹی سے اتریں گے تو اسلام کی طلب میں اتریں گے کوئی چیز ان کے آڑے نہیں آئے گی سوائے اہل عجم کے جھنڈوں کے جو مغرب سے آئیں گے۔(کنزالعمال ١٦٢/١١ ، الفتن نعیم ابن حماد)

فائدہ:یعنی اللہ کی زمین پر اللہ کا نظام نافذ کرنے کے علاوہ ان کا کوئی ذاتی مفاد نہ ہوگا لہٰذا ابلیسی قوتیں کہاں برداشت کریں گی،سوان کے مقابلے کیلئے تمام کفر جمع ہو جائیگا۔لیکن جیسا کہ آگے آنے والی حدیث میں بتایا گیا ہے کہ کوئی ان کا راستہ نہ روک سکے گا۔

**عن أبی هریرةؓ مَرْفُوعاً إذا أقْبَلَتِ الرَّايَاتُ السُّوْدُ مِنْ قِبَلِ الْمِشْرِقِ فَلا يَرُدُّهَا شَيءٌ حَتّٰى تُنْصَبَ بايليا ء۔** ا(مسنداحمد ٢٤٤١ ،رواه الحاكم و صححه)

ترجمہ:۔حضرت ابو ہریرہؓ سے مرفوعاً روایت ہے کہ جب کالے جھنڈے مشرق سے نکلیں گے تو ان کو کوئی چیز نہیں روک سکے گی حتی کہ وہ ایلیا (بیت المقدس) میں نصب کردئے جائیں گے۔

ف ا:۔آپ ﷺ کے زمانہ مبارک میں خراسان کی حدود عراق سے ہندوستان تک اور شمال میں دریائے آموتک پھیلی ہوئیں تھیں ۲۔اس کی تفصیل ہم آگے بیان کرینگے۔

اس وقت افغانستان میں وہ لشکر منظم ہو رہا ہے۔باوجود ہر کوشش کے دجالی قوتیں اسکو ختم نہیں کرسکی ہیں بلکہ مجاہدین ان پر تابڑ توڑ حملے کر رہیں ہیں۔عرب مجاہدین (القائدہ) کا پرچم بھی کالے رنگ کا ہے اور انشاء اللہ تمام طوفانوں کا سینہ چیرتا ہوا یہ لشکر بیت المقدس فتح کرے گا۔واللہ اعلم

---

حاشیہ ا:مسند احمد کی سند ضعیف ہے۔ حاشیہ ۲:معجم البلدان

ایسا لگتا ہے جیسے یہودی ان تمام حدیثوں کو سامنے رکھ کر منصوبہ بندی کر رہے ہیں۔ حالانکہ آقائے مدنی ﷺ نے یہ احادیث امت مسلمہ کے لیے بیان فرمائیں تھیں کہ ان مشکل حالات میں ان حدیثوں کو سامنے رکھ کر اپنی منصوبہ بندی کرے۔

مبارک باد کے مستحق ہیں وہ لوگ جو اِن حدیثوں کو سمجھ کر اس وقت افغانستان کے پہاڑوں کو اپنا مرکز بنا رہے ہیں۔ اس حدیث میں ان مجاہدین کے لئے خوشخبری ہے کہ دجالی قوتیں اس خطہ پر آگ برسا کر آگ کے سمندر میں کیوں نہ تبدیل کر دیں لیکن محمد عربی ﷺ کا رب اس لشکر کو ضرور منظم فرمائیگا جو تاریخ کے دھاروں کو اور دنیا کے نقشے کو تبدیل کر کے رکھ دے گا۔

یہ حدیث بہار نو کی نوید ہے ان اہل دل کے لئے جو مجاہدین کی شکستہ حالی دیکھ کر مایوسیوں کے صحراؤں میں کھو گئے تھے.... کہ اب مایوس نہ ہوں بلکہ اس لشکر کا حصہ بن جائیں، فتح جن کا مقدر بنا دی گئی ہے.... یہ خوشخبری ہے ان بوڑھوں کے لئے جنکے بازو گن نہیں اٹھا سکتے، لیکن فاتحین ہندوستان و بیت المقدس کی ضروریات تو پوری کر سکتے ہیں.... یہ امید کا جزیرہ ہے ان ماؤں بہنوں کے لئے... جو مجاہدین کو افغانستان سے پسپا ہوتا دیکھ کر اور شبرغان سے کیوبا تک مظالم کی داستانیں سن سن کر رنج والم کے سمندر میں غوطہ زن تھیں کہ ابن قاسم و طارق کی بہنو!..... اب خوش ہو جاؤ اور ماتم چھوڑ دو کہ اب ہندؤں اور یہودیوں کے گھروں میں ماتم شروع ہوا چاہتا ہے۔ اے ماؤں! اب بچوں کو اس آخری معرکہ کے لئے بنا سجا کر روانہ کرو کہ دولہوں کی بارات دہلی و بیت المقدس کی جانب روانہ ہونے والی ہے.... شہنائیاں بجنے والی ہیں اور وہ دیکھو..... میرے عزیز از جان...... جو ہم سے پہلے سروں پر شہادت کا سہرہ سجا کر اپنی دلہنوں کیساتھ ہمارے استقبال کی تیاریوں میں لگے ہیں۔ ہاں بہنو! بھائیوں کو دولہا بنانے کا وقت آ گیا ہے۔ اس خوشی کے موقع پر.... چہروں پر اداسی نہیں بلکہ مسکراہٹیں ہونی چاہئیں...... آنکھوں میں آنسو نہیں بلکہ فتح کی چمک ہونی چاہئے کہ اب ہماری باری ہے۔

یہ اللہ والے دنیا کے فرعونوں کو...... قبرستان پر جھنڈے گاڑ ھ کر خوشی کے نعرے لگانے والوں کو...... بتائینگے کہ فتح کیا ہوتی ہے؟ جنگ کس کو کہتے ہیں؟ اور انصاف کس کو کہا جاتا ہے؟

ف ۲: اس حدیث میں جو یہ ذکر ہے کہ اس لشکر کو کوئی نہیں روک سکے گا تو اسکا مطلب یہ نہیں کہ انکے راستے میں رکاوٹیں نہیں آئیں گی، بلکہ رکاوٹیں تو بہت ہونگی لیکن یہ ساری رکاوٹوں کو عبور کرتے ہوئے بیت المقدس تک پہنچیں گے۔

افغانستان میں دجالی قوتیں اپنی تمام تر قوت مجاہدین کے خلاف استعمال کر چکی ہیں اور اب انکے پاس اس سے زیادہ استعمال کرنے کو کچھ اور نہیں بچا، طالبان حکومت پر حملوں کے وقت امریکی طیارے طالبان کے لئے بہت بڑا مسئلہ تھے۔ کیونکہ آسمان کی بلندیوں تک پہنچنے کے لئے انکے پاس کوئی چیز نہیں تھی لیکن طالبان کی پسپائی کے بعد اب ان طیاروں کا کوئی مسئلہ ہی نہیں رہا، اب طالبان امریکی فوج پر ایک سے ایک کاری ضرب لگاتے ہیں انکے کیمپوں پر دھاوا بول کر زندہ امریکیوں کو گرفتار کر لیتے ہیں، انکا مالِ غنیمت اٹھاتے ہیں اور اس تمام کاروائی کے دوران امریکہ کی ناقابلِ تسخیر سمجھی جانی والی فضائی قوت اپنی قوت پر صرف آنسو ہی بہاسکتی ہے اسکے علاوہ اور کچھ نہیں کر سکتی، فرعونِ وقت کی یہ فضائی طاقت فضاء میں چنگھاڑ رہی ہوتی ہے اور نیچے مجاہدین امریکی سورماؤں کو جنگ کا مطلب سمجھا رہے ہوتے ہیں۔

ظاہر ہے امریکی طیارے اب ان چند مجاہدین کا کیا بگاڑ سکتے ہیں۔ اگر ان پر بمباری کی بھی جائے تو اسکا کوئی فائدہ امریکہ کو نہیں ہوتا بلکہ نقصان ہی ہوتا ہے۔ البتہ جب امریکی ہیلی کاپٹر پہنچ جاتے ہیں اس وقت مجاہدین واپسی شروع کرتے ہیں۔ اور مجاہدین اپنی قوتِ ایمانی، توکل اور فرشتوں کی مدد کے ساتھ دنیا کی سب سے بڑی مادی قوت کی جدید ٹیکنالوجی کے سامنے سے گذرتے چلے جاتے ہیں۔

اگر چہ ابھی تک مجاہدین کے پاس ہیلی کاپٹر کے لئے کوئی مؤثر توڑ نہیں ہے لیکن انشاء اللہ جلد اسکا بھی انتظام ہو جائیگا۔ لہٰذا جب مجاہدین فاتح بن کر واپس آتے ہیں تو امریکی ہیلی کاپٹر انکا پیچھا کرتے ہیں لیکن اللہ اپنے ان محبوب بندوں کو فرشتوں کے پروں میں چھپا لیتا ہے اور باوجود صرف چند میٹر اوپر ہونے کے ہیلی کاپٹر مجاہدین کو دیکھ نہیں پاتے۔

مجاہدین اور دجالی فوج کے مورال کی بات کی جائے تو مجاہدین کے حوصلوں کا یہ عالم ہے کہ

وہ امریکی کیمپوں پر حملے کر رہے ہیں اور باقاعدہ انکو فتح کرتے ہیں اور مالِ غنیمت لیکر آتے ہیں، اوراس عزم کے ساتھ جاتے ہیں کہ امریکیوں کو زندہ گرفتار کر کے لائینگے۔

جبکہ دوسری جانب امریکی سورماؤں کی حالت یہ ہے کہ ایک حملے کے دوران ایک مجاہد امریکی فوجی کے اتنے قریب پہنچ کران کے کیمپ کی باڑ کاٹنے لگا کہ دونوں ایک دوسرے سے صرف دس میٹر کے فاصلے پر تھے، لیکن اس امریکی بہادر کو اتنی ہمت نہ ہوئی کہ اپنی انگلی ٹریگر تک لیجا کر اس مجاہد پر فائر کر دیتا، بلکہ عالم یہ تھا کہ اپنے پاس بیٹھے ہوئے شمالی فوجی کو زبان سے بھی نہیں کہہ پارہا تھا.....اس امریکی شیر کی گھگھی بندھی ہوئی تھی.....جی ہاں.....یہ اسی ریوڑ کا شیر تھا جو صرف بے سہاروں اورنہتوں پر نشانے فائر کرتے ہیں، یہ انھیں فوجیوں کا ساتھی تھا جو عراق میں میری باحیاء اور باپردہ بہنوں پر نشانہ لیکر فائر کر کے خود کو دنیا کا بہادر فوجی سمجھتے ہیں، یہ وہی کاغذی ہیرو ہیں جنکی دھاڑیں اور دھمکیاں ان معصوم بچوں کے لئے ہوتی ہیں جنکے ہاتھ ابھی گن تو کیا پھول بھی اٹھانے کے قابل نہیں ہوئے۔ابوغریب جیل میں بے بسوں پر بہادری دکھانا تو آسان ہے فلموں اور اخبارات کے ذریعے ہیرو بننے میں کیا مشکل ہوتی ہے، لیکن اللہ کے شیروں سے مقابلہ کوئی فلمی کہانی نہیں ہوتی یہاں اصلی گولیاں چلتی ہیں جو لگنے کے بعد بہت تکلیف دیتی ہیں۔اسی طرح جب مجاہدین کسی امریکی قافلے پرحملہ آور ہوتے ہیں تو یہ فوجی یا تو گاڑیوں کے اندر ہی زندہ جل جاتے ہیں یا زخمی ہو کر اپنی فضائیہ کا انتظار کرتے ہیں، ان میں اتنی بھی مردانہ غیرت نہیں ہوتی کہ مردوں سے مقابلہ ہے تو تھوڑا گاڑیوں سے باہر آ کر دو دو ہاتھ کریں۔

عن الزهري قال تُقْبِلُ الرَّايَاتُ السُّوْدُ مِنَ المشرقِ يَقُودُهُمْ رِجَالٌ كَالبُخْتِ المُجَلَّلَةِ أصحابُ شُعورٍ أنسابُهم القُرىٰ وأسمائُهم الكُنىٰ يَفتَتِحُونَ مدينةَ دِمَشْقَ تُرفَعُ عنهم الرحمةُ ثلاثَ ساعاتٍ . (الفتن نعيم بن حماد ج: ١ ص: ٢٠٦)

ترجمہ: امام زہری سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کالے جھنڈے مشرق سے آئیں گے جنگی قیادت ایسے لوگوں کے ہاتھ میں ہوگی جو جھول پہنی خراسانی اونٹنیوں کے مانند ہونگے بالوں والے

ہونگے، انکے نسب دیہاتی ہونگے اور انکے نام کنیت (سے مشہور) ہونگے، وہ دمشق شہر کو فتح کریں گے تین گھنٹے رحمت ان سے دور رہے گی۔

فائدہ ۱: اس روایت میں مشرق سے آنے والے مجاہدین کی چند نشانیاں بتائی گئی ہیں (۱) انکے لباس ڈھیلے ڈھالے ہونگے (۲) بالوں والے ہونگے (۳) انکے نسب دیہاتی ہونگے (۴) وہ اپنے اصل ناموں کے بجائے کنیت (Surname) سے مشہور ہونگے۔ اہلِ علم حضرات کو چاہئے کہ وہ نورِ نبوت کی روشنی میں ان تمام نشانیوں کے حامل افراد کو تلاش کرتے رہیں۔

فائدہ ۲: مذکورہ روایت میں ہے کہ اس لشکر والوں سے تین ساعت کے لئے رحمت کو اٹھا لیا جائیگا۔ یہ اللہ کی طرف سے آزمائش اور امتحان کے طور پر ہوگا تاکہ اللہ اپنے وعدوں پر سچا یقین رکھنے والوں کو پرکھ لے۔

حضرت عبداللہ بن عمرؓ فرماتے ہیں کہ جب کالے جھنڈے مشرق سے اور پیلے جھنڈے مغرب سے آئینگے حتی کہ انکے مابین مرکز شام یعنی دمشق میں مقابلہ ہوگا تو مصیبت وہیں ہے

(الفتن نعیم ابن حماد)

عَنْ هِلَالِ بْنِ عَمْرٍو قال سَمِعْتُ عَلِيًّا يقول قال النَّبِيُّ ﷺ يَخْرُجُ رَجُلٌ مِنْ وَرَاءِ النَّهْرِ يُقَالُ لَهُ الْحَارِثُ حَرَّاثٌ عَلَى مُقَدِّمَتِهِ رَجُلٌ يُقَالُ لَهُ مَنْصُورٌ يُوَطِّئُ أَوْ يُمَكِّنُ لِآلِ مُحَمَّدٍ كَمَا مَكَّنَتْ قُرَيْشٌ لِرَسُولِ اللهِ ﷺ وَجَبَ عَلَى كُلِّ مُؤْمِنٍ نَصْرُهُ أو قال إِجَابَتُهُ (ابو داؤد ۳۷۳۹)

ترجمہ: ہلال ابن عمرو نے فرمایا میں نے حضرت علیؓ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ آپ ﷺ نے فرمایا ایک شخص ماوراء النہر سے چلے گا اسے حارث حراث (کسان) کہا جاتا ہوگا۔ اسکے لشکر کے اگلے حصہ (مقدمة الجيش) پر مامور شخص کا نام منصور ہوگا۔ جو آل محمد کے لئے (خلافت کے مسئلہ میں) راہ ہموار کرے گا یا مضبوط کریگا جیسا کہ اللہ کے رسول ﷺ کو قریش نے ٹھکانہ دیا تھا، سو ہر مسلمان پر واجب ہے کہ وہ اس لشکر کی مدد و تائید کرے، یا یہ فرمایا کہ (ہر مسلمان پر واجب ہوگا کہ وہ) اس شخص کی اطاعت کرے۔



فائدہ:۔ ماوراء النہر دریائے آمو کے اس پار وسط ایشیائی (Central Asia) ریاستوں کے علاقوں کو کہا جاتا ہے۔ جن میں ازبکستان، تاجکستان، ترکمانستان ، آذربائیجان، قازقستان اور چیچنیا وغیرہ شامل ہیں یا تو یہ لشکر چیچنیا ازبکستان وغیرہ ہی سے حضرت مہدی کی حمایت کیلئے جائے گا یا پھر یہ حارث نامی مجاہد اس لشکر کے ساتھ ہونگے جسکا ذکر گذشتہ خراسان والی حدیث میں آیا ہے۔ واللہ اعلم

واضح رہے کہ اس وقت خراسان (افغانستان) میں دجالی قوتوں سے برسر پیکار مجاہدین میں بڑی تعداد ازبک مجاہدین کی بھی ہے جنھوں نے افغانستان میں اب تک امریکہ کے خلاف ہونے والی کاروائیوں میں ایسی ہمت و شجاعت کا مظاہرہ کیا ہے کہ عرب ساتھی بھی انکی ہمت و بہادری کی داد دیئے بغیر نہ رہ سکے۔ نیز طالبان کی پسپائی کے وقت تک تمام مہمان مجاہدین کی قیادت بھی امیر المومنین (حفظہ اللہ) نے ازبک مجاہدین ہی کو سونپ رکھی تھی۔ یہ بھی امکان ہے کہ افغانستان ہی سے یہ مجاہدین اس لشکر کی قیادت کریں۔ اللہ نے اس قوم کو بہت نوازا ہے۔ علامہ ابو الحسن علی ندویؒ نے انکے بارے میں لکھا ہے کہ سوویت یونین کی ستر سالہ بدترین غلامی کے باوجود اپنا ایمان بچانا یہ ترک قوم کا ہی طرّہ امتیاز ہے ورنہ کوئی اور قوم ہوتی تو شاید اس غلامی میں اپنا ایمان نہ بچا پاتی۔

**عن ثوبانؓ قال قال رسولُ اللهِ ﷺ اذا رأيتُم الرّاياتِ السُّودَ قد جاءَ تْ مِن قِبَلِ خُراسانَ فَائتُوها فَإنّ فِيها خَليفةَ اللهِ المَهدِي** [1] (مسند احمد ج: ۵ ص: ۲۷۷ ۔ وکنز العمال 264/14 مشکوۃ باب اشراط السّاعۃ فصل ثانی)

ترجمہ: حضرت ثوبانؓ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا'' جب تم دیکھو کالے جھنڈے خراسان کی طرف سے آئے ہیں تو ان میں شامل ہو جانا۔ کیونکہ ان میں اللہ کے خلیفہ مہدی ہونگے۔

---

حاشیہ [1]: اسی مفہوم کی روایت حاکمؒ نے شیخین کی شرط پر روایت کی ہے۔ اور امام ذہبیؒ نے بھی اس پر کوئی اعتراض نہیں کیا ہے۔

فائدہ:۔اللہ کے رسول ﷺ امت کو پہلے ہی حکم فرما رہے ہیں کہ اس لشکر میں شامل ہوجانا۔ آخرت کے بڑے سودے کی خاطر دنیا کے چھوٹے سودے کو قربان کرکے کامیاب تاجر ہونے کا ثبوت دینا، دیکھنا ماں کی ممتا، رفیقِ حیات کے آنسو یا پھر....جگر کے ٹکڑوں کے چہرے...کہیں میرے اور میرے پیارے جانثار صحابہؓ کی محبت کے راستے میں رکاوٹ بن کر نہ کھڑے ہوجائیں، شہروں کے اجالوں کی چکاچوند کہیں تمہیں پہاڑوں کے اندھیروں میں جانے سے نہ روک دے، گارے اور مٹی کے گھر کو مسمار ہونے سے بچانے کے لئے اپنے آخرت کے محلوں کو تباہ نہ کر لینا، جیل کی کال کوٹھریوں سے ڈر کر دجالی قوتوں کے سامنے سر نہ جھکا دینا، کیونکہ قبر سے بڑی اور خطرناک کال کوٹھری کوئی نہیں۔آپ ﷺ نے فرمایا: کچھ بھی ہو کسی چیز کی پرواہ نہ کرنا اس لشکر میں شامل ہوجانا حتی کہ دوسری حدیث میں فرمایا کہ اگر برف پر گھسٹ کر بھی آنا پڑے تو بھی اس لشکر میں ضرور شامل ہوجانا۔

اس حدیث میں جو یہ ذکر ہے کہ اس میں مہدی ہونگے تو اس سے مراد یہ ہے کہ یہ جماعت حضرت مہدی کی ہی ہوگی، اور عرب پہنچ کر حضرت مہدی کے ساتھ شامل ہوجائے گی، اور اس کے معنیٰ یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ حضرتِ مہدی خود بھی اس جماعت میں ہوں، لیکن اس وقت تک لوگوں کو ان کے مہدی ہونے کا علم نہ ہو اور بعد میں حرم شریف پہنچ کر ان کا ظہور ہو۔واللہ اعلم

ف۲: برف پر چلنا بہت مشکل ہوا کرتا ہے جب دن میں سورج پڑتا ہے تو آنکھوں میں یوں محسوس ہوتا ہے جیسے کسی نے دہکتے انگارے بھر دیئے ہوں اور اگر زیادہ دیر برف میں چلا جائے تو پاؤں جلنے کا خطرہ ہوجاتا ہے اور برف کا جلا آگ کے جلے سے کئی گناہ اذیت ناک ہوتا ہے۔اس کے باوجود آپ ﷺ فرمایا کہ ایمان کو بچانے کے لئے برف پر بھی چل کر آنا پڑے تو ضرور آنا۔

عن عبداللہ قال بَیْنَمَا نَحْنُ عندَ رَسولِ اللہِ ﷺ اِذْ اَقْبَلَ فِتْیَۃٌ مِن بَنِی ھَاشم فَلَمّا رَاٰھُم النَّبِیُّ ﷺ اِغْرَورَقَتْ عَیْنَاہُ وَتَغَیَّرَ لَوْنُہٗ قَالَ فَقُلتُ مَا نَزَالُ نَرٰی فِی وَجْھِکَ شَیْئاً نَکْرَھُہٗ فَقَالَ اِنَّ اَھلَ بَیْتٍ اِخْتَارَ اللہُ لَنَا الآخِرَۃَ عَلَی الدُّنْیَا وَاِنَّ اَھْلَ بَیْتِی سَیَلْقُونَ بَعْدِی بَلَاءً وَتَشْرِیداً وَتَطْرِیْداً حَتّٰی یَاْتِی قَومٌ مِنْ قِبَلِ الْمَشْرِقِ

مَعَهُمْ رَأيَاتٌ سُوْدٌ فَيَسْئَلُونَ الْخَيْرَ فَلا يُعْطونهُ فَيُقَاتِلُونَ فَيُنْصَرُونَ فَيُعْطون مَا سَألُوا فَلا يَقْبَلُونَهُ حَتّى يَدفعُوهَا اِلَى رَجُلٍ مِنْ اَهْلِ بَيْتِى فَيَمْلَؤُهَا قِسْطاً كَمَا مَلَؤُهَا جَوْراً فَمَنْ اَدْرَكَ ذٰلِكَ مِنْكُمْ فَلْيَأتِهِمْ وَلَوْ حَبْواً عَلَى الثَّلْجِ [1] (سنن ابن ماجه ج: ۲ ص: ١٣٦٦)

ترجمہ: حضرت عبداللہؓ سے روایت ہے کہتے ہیں کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے پاس تشریف فرما تھے کہ بنی ہاشم کے کچھ نوجوان آئے۔ جن کو دیکھ کر آپ ﷺ کی آنکھیں سرخ ہوگئیں اور چہرہ کا رنگ تبدیل ہوگیا۔ حضرت عبداللہؓ کہتے ہیں کہ میں نے کہا کہ ہم آپکے چہرے پر ناپسندیدگی کے اثرات دیکھ رہے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا اہل بیت کے لئے اللہ نے دنیا کے مقابلے آخرت کو پسند کیا ہے۔ اور یقیناً میرے بعد اہل بیت کو آزمائشوں، جلاوطنی اور بے بسی کا سامنا ہوگا۔ یہاں تک کہ مشرق سے کچھ (مجاہدین) لوگ آئینگے جنکے جھنڈے کالے ہونگے چنانچہ وہ (مجاہدین) امارت کا سوال کرینگے لیکن یہ (بنو ہاشم) انکو امارت نہیں دینگے، سو وہ جنگ کرینگے اور انکی مدد کی جائیگی (اور وہ مجاہدین جیت جائینگے) پھر (بنو ہاشم) انکو امارت دینگے لیکن اب وہ اسکو قبول نہیں کرینگے اور میرے اہل بیت میں سے ایک شخص کو امارت دیدینگے جو زمین کو عدل وانصاف سے اس طرح بھر دیگا جیسے پہلے وہ ناانصافی سے بھری ہوئی تھی۔ تو تم میں سے جو بھی اس وقت موجود ہو ان (مجاہدین) کے ساتھ شامل ہوجائے خواہ برف پر گھسٹ کر آنا پڑے۔

فائدہ: مجاہدین کی فتح سے پہلے جس امارت کے سوال کا ذکر ہے وہ اس وقت بھی واضح ہے کہ اگر انصاف اور دیانت داری سے فیصلہ کیا جائے کہ اس وقت عالم اسلام اور خصوصاً عالم عرب کی امارت کا حقدار کون ہے؟

## عالم عرب کی امارت کا حقدار کون؟

کون ہے جو اپنی جان دیکر آج اسلام کی کشتی کو اس بھنور سے نکال سکے؟ وہ کون دل والے

---

حاشیہ [1] وفي اسناده يزيد بن أبي زياد وهو سيء الحفظ اختلط في آخر عمره وكان يقلد لفلوس (المنار المنيف ج:۱ ص:۱۵۰)

ہیں جو امت کے درد میں رات دن تڑپتے رہتے ہیں؟ وہ کون دیوانے ہیں جنھوں نے فلسطین کے بچوں کی سسکیوں پر، عراق کے بوڑھوں کی فریاد کے لئے، بیت اللہ کی حرمت کی خاطر، کشمیر کی بیٹیوں کی عزت کے لئے، افغان کی غیرت کی خاطر اپنا سب کچھ اسلام پر قربان کردیا؟ اپنے دلوں میں رونقوں اور ہنگاموں کی چتا جلا کر انکو امتِ محمد یہ ﷺ کے درد سے آباد کرلیا؟ اپنی ماؤں اور بہنوں کو خون کے آنسو رلا کر تمام امت کی ماؤں بہنوں کے آنسوؤں کو سمیٹنے کے لئے پہاڑوں کی جانب نکل کھڑے ہوئے؟ وہ کون تھے جنھوں نے آقائے مدنی ﷺ کے شہر کو آقا کے دشمنوں سے بچانے کی خاطر اپنے شہروں کو چھوڑ دیا؟ اے اہلِ دانش! ذرا بتاؤ تو سہی وہ کون ہیں جنھوں نے اپنی تمام خوشیوں کو آگ لگا کر امت کے غموں کو اپنے دل میں سمیٹ لیا؟ جنھوں نے اپنی جوانی کے ارمانوں کو جلایا، محبتوں کا خون کیا، مستقبل کے سپنوں کو قوم کی نظر کردیا، اپنی خواہشات کو ان چراغوں میں جلادیا جو اس تاریک دور میں عالمِ اسلام کیلئے روشنی کی آخری کرن بنے ہوئے ہیں، بھلا سوچو تو سہی وہ کون ہیں؟

کیا عرب حکمران؟ جنکے دلوں میں فلسطینی معصوم بچوں سے زیادہ یہودیوں کی محبت بھری ہے؟ جو عراق کے مجبور بوڑھوں کو گلے لگانے کے بجائے انکے قاتلوں کے گلوں میں صلیب لٹکاتے ہیں؟ کیا وہ دانشور طبقہ جو ایک کافر کے مرنے پر تو تڑپ اٹھتا ہے لیکن مسلمانوں کی چیخیں ان پر کوئی اثر نہیں کرتیں؟

تیری اس سادگی پر کون نہ مرجائے فراز

### مجاہدین [illegible] فتح کریں گے

عَن ثوبانَ مولی رسولِ اللہ قال قال رسولُ اللہِ ﷺ عِصابَتانِ مِن أُمّتی أحرَزَھُما اللہُ مِنَ النّارِ عِصَابَۃٌ تَغزُوُ الھِندَ وَعِصابَۃٌ تکونُ مَعَ عیسیٰ بنِ مریمَ علیھما السلام ([illegible] المجتبیٰ ج: ٦ ص: ٤٢)

ترجمہ: حضرت ثوبانؓ (نبی ﷺ کے آزاد کردہ غلام) سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''میری امت کی دو جماعتوں کو اللہ تعالیٰ نے جہنم کی آگ سے محفوظ فرمایا ہے۔ ایک وہ

جماعت جو ہندوستان سے جہاد کرے گی دوسری وہ جماعت جو عیسیٰ بن مریم علیہما السلام کے ساتھ ہوگی (النسائی کتاب الجہاد باب غزوۃ الہند)

عن أبی هریرۃؓ قال وَعَدَنا رسولُ اللہ ﷺ غَزْوَۃَ الهندِ فإنْ أدرَکْتُها أُنفِقُ فیها نفسی ومالی فإنْ أُقْتَل کنتُ مِنْ أفضلِ الشُّهداءِ وإن أرجع فأنا ابوهریرۃ المُحَرَّر (سنن النسائی المجتبیٰ: ٦ ص: ٤٢)

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے انھوں نے فرمایا کہ ہم سے رسول اللہ ﷺ نے ہندستان سے جہاد کا وعدہ فرمایا (حضرت ابو ہریرہؓ نے فرمایا کہ) اگر اس جہاد کو میں نے پالیا تو میں اپنی جان و مال اس (جہاد) میں قربان کر دونگا، چنانچہ اگر میں شہید ہوگیا تو میں افضل شہداء میں سے ہونگا، اور اگر واپس آ گیا تو جہنم سے آزاد ابو ہریرہ ہونگا۔

عن النبی ﷺ قال یَغْزُوْ قَوْمٌ مِنْ أُمَّتِی الْهِنْدَ یَفْتَحُ اللّٰہُ عَلَیهِم حَتیٰ یَاتُو ا بِمُلُوکِ الْهِنْدِ مَغْلُولِین فِی السَّلَاسِلِ فَیغفِرُ اللّٰہُ لَهم ذُنُوبَهُمْ فَیَنْصَرِفُونَ إِلَی الشَّامِ فَیَجِدُونَ عیسی بْنَ مَرْیَمَ عَلَیْهِ السَّلَامُ بِالشَّام (الفتن نعیم بن حماد ج: ١ ص: ٤١٠)

ترجمہ: نبی کریم ﷺ نے فرمایا میری امت میں سے کچھ لوگ ہندستان کے خلاف جنگ کرینگے اللہ انکو فتح عطا فرمائیگا، چنانچہ ہندستان کے بادشاہوں کو زنجیروں میں جکڑ کر لائینگے اللہ تعالیٰ انکے گناہوں کو معاف فرما دیگا، پھر وہ شام کی جانب جائینگے تو شام میں عیسیٰ بن مریم علیہما السلام کو پائینگے۔

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ہندوستان کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ تمہارا ایک لشکر ہندوستان سے جہاد کریگا جس کو اللہ تعالیٰ فتح دیگا۔ چنانچہ یہ لشکر ہند کے حکمرانوں کو زنجیروں اور ہتھکڑیوں میں جکڑ کر لائیگا۔ اللہ اس لشکر کے گناہوں کو معاف فرما دیگا۔ پھر جب یہ لوگ واپس لوٹیں گے تو شام میں ابن مریم کو پائینگے۔ حضرت ابو ہریرہؓ نے فرمایا اگر میں نے اس جہاد (ہند) کو پالیا تو میں اپنی تمام نئی اور پرانی ملکیت فروخت کر دونگا (اور بیچ کر) ہندوستان سے جہاد کرونگا۔ سو جب اللہ ہمیں فتح دیدے گا اور ہم واپس آئیں گے تو میں (جہنم سے) آزاد ابو ہریرہ

ہونگا اور وہ (ابو ہریرہ) شام آئے گا تو وہاں عیسیٰ ابن مریمؑ کو پائے گا، چنانچہ میں (ابو ہریرہ) ان (عیسیٰ ابن مریمؑ) سے قریب ہونے کے لئے انتہائی بے قرار ہونگا، میں ان کو خبر دونگا کہ یا رسول اللہ (عیسیٰ ابن مریمؑ) میں آپ کے ساتھ شامل ہوگیا ہوں۔ راوی کہتے ہیں کہ (حضرت ابو ہریرہ کی) اس بات پر نبی کریم ﷺ مسکرائے اور ہنسے پھر فرمایا بہت دور بہت دور۔ [۱] (الفتن نعیم بن حماد ج:۱ ص: ۴۰۹)

فائدہ: ہندوستان کے خلاف جہاد کی اہمیت کا اندازہ ان احادیث سے لگایا جا سکتا ہے کہ ان مجاہدین کی فضیلت اس جماعت کے ساتھ بتائی گئی ہے جو عیسیٰ بن مریمؑ کے ساتھ ملکر دجال سے جہاد کرے گی۔ یہ آپ ﷺ نے غالباً اس لئے فرمایا کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ سارے مجاہدین حضرت مہدی کے ساتھ جہاد کے شوق میں عرب میں جمع ہو جائیں اور ہندوستان سے غافل ہو جائیں۔ حالانکہ ہندوستان سے جہاد بھی اسی مشن کا حصہ ہے جس کے لئے حضرت مہدی جہاد کر رہے ہونگے سو مجاہدین ہند کی بھی وہی فضیلت بتائی گئی جو دوسری جماعت کی ہوگی۔ پھر ساتھ ساتھ یہ خوشخبری بھی دی گئی کہ ہندوستان فتح کر کے آنے والوں کو یہ ملال بھی نہ رہے کہ انھیں حضرت مہدی یا عیسیٰ ابن مریمؑ کے ساتھ جہاد کا موقع نہ مل سکا اسلئے فرمایا کہ واپس آ کر وہ عیسیٰ ابن مریمؑ کو پالیں گے۔

ان احادیث میں ہندوستان کا اسلام کے لئے خطرناک ہونا بھی بتایا گیا ہے اور دجال کیساتھ اسکے اتحاد (Alliance) کی طرف اشارہ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اسکی فضیلت ایسی ہے جیسے خود دجال سے جنگ کرنے والوں کی۔ نظریاتی اور تاریخی اعتبار سے یہودیوں کا سب سے پکا دوست ہندوستان ہے نیز جنوبی ایشاء کو کنٹرول کرنے کیلئے ہندوستان کو مضبوط کیا جا رہا ہے۔ اس وقت انکا مکمل زور بھارت کو مضبوط کرنے پر ہے۔ اس کے علاوہ اس خطہ میں وہ جگہ بھی ہے جہاں سے دجال کے خلاف ایک لشکر نکلے گا جو حضرت مہدی کی حمایت کریگا بلکہ انکو مضبوط کریگا۔ اس

---

حاشیہ [۱] اس کی سند ضعیف ہے۔

لئے اس وقت سے پہلے ہی یہودی بھارت کو نا قابل تسخیر (Undefeatable) بنانا چاہتے ہیں اور ہر اس قوت کو ختم کرنا چاہ رہے ہیں جو بھارت کیلئے خطرہ پیدا کر سکے۔

پاکستان پر مسلسل دباؤ اور بھارت کی مکمل حمایت کو اسی تناظر (Perception) میں دیکھنا چاہئے۔ جہادِ کشمیر کا خاتمہ، پاکستان میں مجاہدین پر پابندیاں، قبائل اور افغانستان میں مکمل مجاہدین کے گرد گھیرا تنگ کیا جانا۔ کیا ان سب کو دیکھ کر اب بھی نہیں لگتا کہ ہمارا دشمن ان حدیثوں پر ہم سے پہلے عمل درآمد شروع کر چکا ہے اور ہم ہیں کہ ابھی فرصت ہی نہیں۔

لیکن ان سب حالات کو دیکھ کر نبی ﷺ کی احادیث پر ایمان رکھنے والوں کو پریشان ہونے کی کوئی ضرورت نہیں ہے انھیں پہلے سے زیادہ اپنے کام میں جوش وجذبہ اور نئے جنون کے ساتھ لگ جانا چاہئے۔ یہود و ہنود کے سیاسی پنڈت جو چاہیں اہلِ حق کو ختم کرنے کے لئے چالبازیاں اور امن مذاکرات کی چالیں چلتے رہیں لیکن محمد عربی ﷺ کا رب آسمانوں میں اپنی تدبیریں فرما رہا ہے اور یہود و ہنود کی یہی چالیں ان پر الٹنے والی ہیں جن سے مجاہدین کے لئے نئے راستے نکلنے والے ہیں، صرف اللہ تعالیٰ اپنے دوستوں کی استقامت کا امتحان لینا چاہتا ہے۔

فائدہ۲: نیز ہندستان کے جہاد میں مال خرچ کرنے کی اتنی فضیلت ہے کہ حضرت ابو ہریرہؓ فرما رہے ہیں کہ میں اس جہاد میں اپنی ساری نئی اور پرانی جائداد فروخت کر دونگا۔

عَن كَعبٍ قَالَ يَبْعَثُ مَلِكٌ فِي بَيتِ المَقْدَسِ جَيْشاً اِلىٰ الهِندِ فَيَفْتَحُهَا وَيَاخُذُ كُنُوزَهَا فَيَجْعَلُهُ حِلْيَةً لِبَيْتِ الْمَقْدَسِ وَيَقْدِمُوا علىٰ مُلُوكِ الهِندِ مَغلُولِينَ يُقِيمُ ذٰلكَ الْجَيْشُ فِي الْهِندِ اِلىٰ خُرُوجِ الدَّجالِ ۔[1] ([illegible] ج:۱ ص:۴۰۲)

ترجمہ: حضرت کعب نے فرمایا بیت المقدس کا ایک بادشاہ ہندستان کی جانب ایک لشکر روانہ کریگا۔ چنانچہ وہ لشکر ہندستان فتح کریگا، اور اسکے خزانے حاصل کریگا۔ تو وہ بادشاہ اس خزانے سے بیت المقدس کو آراستہ کریگا۔ اور وہ (مجاہدین) ہندستان کے بادشاہوں کو قیدی بنا کر لائیں گے۔ یہ لشکر ہندستان میں دجال کے آنے تک قیام کریگا۔

---

حاشیہ [1] اس کی سند ضعیف ہے۔

فائدہ ۱: جہاد کے مخالفین یہ اعتراض کرتے ہیں کہ دہلی کے لال قلعے پر اسلام کے جھنڈے گاڑھنے کی باتیں دیوانے کے خواب سے زیادہ کوئی حیثیت نہیں رکھتیں۔ حالانکہ اس روایت میں بھی اور گذشتہ روایات میں بھی آپ نے پڑھا کہ یہ کوئی دیوانے کا خواب نہیں بلکہ وہ حقیقت ہے جس کا نبی آخرالزماں ﷺ نے مجاہدین سے وعدہ فرمایا ہے۔ اور جو وعدہ ہمارے نبی صادق ﷺ نے فرمادیا وہ کبھی غلط نہیں ہوسکتا، بھلے ہی بھارت کتنا ہی طاقتور ہو جائے، وہ کتنی ہی عسکری تیاریاں کرتا رہے، رحمۃ للعالمین ﷺ کا رب وہ دن ضرور لائے گا جب لال قلعے پر اسلام کا پرچم لہرا رہا ہوگا۔

ان احادیث میں یہ ذکر ہے کہ بیت المقدس میں موجود امیر یا حاکم ہندستان کی جانب لشکر روانہ کریگا۔ اگر ہم تاریخ میں دیکھیں تو ابھی تک ایسا کبھی نہیں ہوا کہ بیت المقدس سے کوئی لشکر ہندستان فتح کرنے کے لئے آیا ہو۔ چنانچہ یہ پیشن گوئی ابھی پوری ہونا باقی ہے۔ بیت المقدس سے آنے والے لشکر میں تمام مجاہدین شامل ہو سکتے ہیں۔ جہادِ کشمیر میں قربانیوں کا جو اتنا طویل تسلسل ہے، انشاء اللہ یہ رائیگاں نہیں جائے گا، بلکہ انشاء اللہ یہی سلسلہ اس فتح تک پہنچے گا۔

فائدہ ۲: آج کل بھارت کی معاشی حالت بڑی مستحکم ہوتی جارہی ہے، اور دنیا کی دولت بھارت کی جانب کھنچی چلی آرہی ہے۔ اس حدیث میں مسلمانوں کو اور خصوصاً پاکستان کے مسلمانوں کو خوشخبری ہے کہ پریشان ہونے کی کوئی ضرورت نہیں ہے یہ ساری دولت مالِ غنیمت میں اللہ کی راہ میں قتال کرنے والوں کو ہی ملنے والی ہے۔

فائدہ ۳: یہ لشکر ہندستان میں دجال کے آنے تک قیام کرے گا۔ کیونکہ دجال کے آنے کے بعد کفر و اسلام کے درمیان دوبارہ جنگوں کا آغاز ہو جائے گا۔

## اثر کرے نہ کرے سن تو لے میری فریاد

یہاں چند گذارشات مجاہدین سے کرنا ضروری ہے۔ اس وقت دنیا کے مختلف خطوں میں مجاہدین جہاد کر رہے ہیں، کچھ مجاہدین ہندوستان کے خلاف جہاد میں مصروف ہیں تو کچھ افغانستان میں امریکہ کے خلاف برسرِ پیکار ہیں۔ اسی طرح چیچنیا، فلسطین، عراق اور دیگر خطوں میں مجاہدین مصروف ہیں۔ اگر غزوہ ہند والی حدیث اور خراسان والی حدیث کو سامنے رکھا جائے، تو

خراسان کے مجاہدین اور کشمیر اور ہندستان کے مجاہدین کا آپس میں بہت گہرا تعلق بنتا ہے۔لہٰذا ان دونوں مجاہدین کو اس تعلق کو ہر وقت اپنے ذہن میں رکھنا انتہائی ضروری ہے۔کہیں ایسا نہ ہو کہ وقتی حالات اور حکمرانوں کی پالیسیوں کی وجہ سے ہم ایک دوسرے کی مخالفت کرنا شروع کر دیں،اور اس طرح ہماری توانائیاں کافروں کے بجائے آپس میں ہی خرچ ہونا شروع ہو جائیں،ہمیں صرف یہ دیکھنا ہے کہ جس خطے میں مجاہدین جہاد کر رہے ہیں انکا مقصد کیا ہے؟اگر جانیں دینے والوں کا مقصد اسلام کی سر بلندی ہے تو پھر کسی کی باہری امداد کی وجہ سے اس شرعی جہاد کو غیر شرعی نہیں قرار دیا جا سکتا۔ہاں البتہ اگر کوئی خامی کسی تحریک میں پائی جاتی ہو تو اسے سب مجاہدین کو مل کر ختم کرنا چاہئے،نہ کہ اس کو بنیاد بنا کر اسکے خلاف پروپیگنڈہ۔

اگر ہم صرف اس وجہ سے جہادِ کشمیر کو غیر شرعی قرار دینا شروع کر دیں کہ وہاں حکومت کی امداد ہے تو پھر جہاد کے مخالفین کو ہم دنیا میں چلنے والے کسی بھی جہاد کے بارے میں مطمئن نہیں کر سکتے۔اگر کل تک جہادِ کشمیر اس لئے فرض تھا کہ وہاں امت کی بیٹیوں کی عصمت لٹتی تھی،ماؤں کے لال سنگینوں پر اچھالے جاتے تھے،بہنوں کی چادروں کو پامال کیا جاتا تھا،ایک مسلم سرزمین پر کافر قبضہ کر بیٹھے تھے،تو یہ تمام شرائط آج بھی وہاں موجود ہیں،بلکہ اب تو اسکے خطرات پہلے سے زیادہ بڑھ گئے ہیں،اور''باہری امداد''بند ہونے کے بعد تو وہ اور زیادہ مظلوم ہو جائیں گے،تو پھر آج جہادِ کشمیر کس طرح غیر شرعی ہو سکتا ہے؟

جس جہاد کی جو فضیلت آپ ﷺ نے بیان فرمائی وہ ایک اٹل حقیقت ہے،اور ہمارے ایک دوسرے کو برا کہنے یا اس میں خامیاں نکالنے سے اخلاص کے ساتھ جہاد کرنے والوں کی فضیلت کم نہیں ہو جائے گی،ہاں البتہ ہم خود اپنا ہی نقصان کریں گے کہ جس وقت دنیا کی تمام اسلامی تحریکوں کو متحد کرنے کی ضرورت تھی تو ہم خود ہی ان میں تفریق کی بنیاد ڈال رہے تھے،اس وقت شہداء کے رب کو یہ بات ہرگز پسند نہیں ہوگی کہ جہاد کے راہی پھر وہی غلطیاں دہرانا شروع کر دیں جو ماضی میں ان سے ہوتی رہی ہیں۔

اس وقت اگر حکومت اپنی پالیسی تبدیل کر رہی ہے اور مجاہدین کشمیر بے سروسامانی کے عالم

میں دنیا کے ایک بڑے کفر سے برسرِ پیکار ہیں، تو اس نازک وقت میں انھیں اپنے ساتھیوں سے ہمدردی اور دعاؤں کی توقع ہے، نہ کہ طعن وتشنیع اور الزام تراشیوں کی۔ ہم خود کو مجاہد بھی سمجھیں اور اپنے ساتھیوں کے جہاد کو غیر شرعی بھی کہیں تو پھر غیروں میں اور اپنوں میں کیا فرق رہ جائے گا؟

نیز ان دونوں تحریکوں میں فرق کرنا کسی بھی اعتبار سے درست نہیں ہے، کیونکہ ہم جس خطہ میں ہیں وہاں بھارت کو نظر انداز کرنے کا مطلب یہ ہے کہ ابھی تک ہم اپنی ترجیحات ہی متعین نہیں کر سکے، کہ ہمارے جہاد کا مقصد کیا ہے؟ اس وقت خواہ خراسان کا لشکر ہو یا مجاہدین کشمیر کا اس میں شامل اکثر مجاہدین کو پہلے بھارت فتح کرنا پڑیگا اسکے بعد آخری دشمن یہودیوں سے نمٹنے کے لئے جانا ہے، یہودی اس حقیقت کو بہت اچھی طرح سمجھتے ہیں، جسکی وجہ سے انھوں نے بھارت کو انتہائی مضبوط بنانے کا فیصلہ کیا ہے، سو آپ کتنا بھی بھارت سے درگذر کرنا چاہیں اللہ تعالیٰ جلد ایسے حالات پیدا کر دیگا کہ آپکو ہندوستان کا رخ کرنا ہی ہوگا۔ کیا مجاہدین نے کبھی سوچا ہے کہ کیا وجہ ہوئی کہ آپ غزوہ ہند والی حدیث کو بھول گئے جس میں اس جہاد کو افضل جہاد قرار دیا گیا ہے؟ مجاہدین کو اس وقت ہر قسم کے تعصب سے بچنا ہے، خواہ وہ لسانی تعصب ہو یا علاقائی، ماضی میں جو خامیاں اور کوتاہیاں ہوتی رہی ہیں ان میں غور کر کے ان سے دامن چھڑانا چاہئے، اور اسلام کو ہر جماعت اور ہر پرچم پر مقدم رکھنا چاہئے۔ بلکہ حالات کو سمجھتے ہوئے سب کو ایک پرچم تلے متحد ہونا چاہئے، اور پرانی رنجشوں، کدورتوں اور اختلافات کو بھلا کر یکسوئی کے ساتھ جہاد کو پروان چڑھانا چاہئے۔ جس جہاد کو قرآن سمجھانا چاہتا ہے اس جہاد کو لیکر آگے بڑھنا ہے، ورنہ خیال رہے کہ اللہ کی ذات بہت بے نیاز ہے، اسکو ایسے بندے پسند ہیں جن میں عاجزی، تواضع، اور اخلاص ہو۔ اور دنیا میں تحریکیں بھی وہی پنپتی ہیں جنکا نصب العین واضح ہو۔

## [illegible] کے بارے میں [illegible]

صوبہ سرحد اور قبائل کے بارے میں شاہ نعمت اللہ ولی کی پیشن گوئیاں بھی ہیں جو یقیناً اہل ایمان کے لئے دلی تسلی اور تقویت کا باعث ہونگی۔ ان پیشن گوئیوں کو شاہ اسمٰعیل شہیدؒ نے اپنی کتاب ''الاربعین'' میں بھی نقل فرمایا ہے۔ یہ پیشن گوئیاں فارسی میں اشعار کی شکل میں ہیں۔ اگر

چہ پیشن گوئیاں کوئی قطعی یقین نہیں دیتیں البتہ ان میں سے کئی اشعار کی احادیث سے بھی تائید ہوتی ہے۔ یہاں ہم انکا ترجمہ پیش کررہے ہیں۔ فرمایا: "اچانک مسلمانوں کے درمیان ایک شور برپا ہوگا اور اسکے بعد وہ کافروں (بھارت) سے ایک بہادرانہ جنگ کرینگے پھر محرم کا مہینہ آئیگا اور وہ مسلمانوں کے ہاتھ میں تلوار دیدیگا اور وہ مسلح ہوکر جارحانہ اقدام کرینگے پھر حبیب اللہ نامی ایک شخص جواللہ کی طرف سے صاحب قرآن ہوگا، اللہ کی مدد کیساتھ اپنی تلوار میان سے نکالے گا۔

"صوبہ سرحد کے بہادر غازیوں کے لشکر سے زمین مرقد کی طرح لرزاٹھے گی لوگ دیوانہ وار جہاد کیلئے آگے بڑھیں گے اور راتوں رات ٹڈیوں اور چیونٹیوں کی طرح حملہ کرینگے یہاں تک کہ افغانی قوم فتح حاصل کرلے گی۔ جنگل پہاڑ اور دشت ودریا سے قبائل تیزی کے ساتھ ہر طرف سے آتشیں اسلحہ لئے ہوئے سیلاب کے مانند امڈ پڑینگے۔ پنجاب، دہلی، کشمیر، دکن اور جموں کو اللہ کی غیبی مدد سے فتح کرلینگے۔ دین اور ایمان کے تمام بدخواہ مارے جائینگے اور تمام ہندستان ہندوانہ رسموں سے پاک ہوجائیگا۔ ہندستان کی طرح یورپ کی بھی قسمت خراب ہوجائیگی اور تیسری جنگ عظیم چھڑ جائیگی۔" یہ جنگ و جدال چند سال تک سمندر اور میدان میں وحشیانہ طور سے جاری رہے گی۔ بے ایمان ساری دنیا کو تباہ کردینگے آخر کار ہمیشہ کے لئے جہنم کا ایندھن بن جائینگے۔ اچانک موسم حج میں حضرت مہدی خروج فرمائینگے۔

فائدہ: عقل پاک بھارت مذاکرات پر حیران ہے کہ یہ کیسے مذاکرات ہیں جس میں پاکستان ہی ساری قربانی دے رہا ہے جبکہ بھارت کی مکاری کا یہ عالم ہے کہ پہلے تو وہ مشرقی سرحدوں سے ہی ہمارے ملک میں دہشت گردی کراتا تھا اب جلال آباد اور بولدک میں بھی اس نے دہشت گردی کے اڈے کھول لئے ہیں؟

عقل کا نام جنوں رکھدیا جنوں کا خرد

## صوبہ سرحد [illegible]

اللہ تعالی جب اپنے دین کو مضبوط کرنے اور کفر پر غالب کرنے کا ارادہ فرماتا ہے تو اس کام کے لئے اس کی رحمت ہر فرد اور ہر قوم کی جانب متوجہ ہوتی ہے۔ جو فرد یا قوم اللہ کی رحمت کو لینے

میں ذرا بھی پس وپیش سے کام لیتی ہے تو یہ رحمت دوسرے علاقے کی طرف متوجہ ہو جاتی ہے۔

اس اہم ذمہ داری کو اٹھانے کے لئے اللہ رب العزت کے ہاں کچھ اصول ہوا کرتے ہیں۔ چنانچہ قرآن کریم میں ارشاد ہے:

**یـا ایھا الذین امنوا مَنْ یَرْتَدَّ مِنکُم عَنْ دِینِهٖ فَسَوفَ یَاتِی اللّٰهُ بِقَومٍ یُحِبُّهُم وَ یُحِبُّونَهٗ اَذِلَّةٍ عَلَی المُؤمِنِینَ اَعِزَّةٍ عَلَی الکَافِرِینَ یُجَاهِدُونَ فِی سَبِیلِ اللّٰهِ وَلَا یَخَافُونَ لَومَةَ لَائِمٍ ذٰلِکَ فَضْلُ اللّٰهِ یُؤتِیهِ مَنْ یَّشَاءُ.**

ترجمہ: اے ایمان والو! تم میں سے جو دین (جہاد) سے منہ موڑ جائے گا تو اللہ ایسے لوگوں کو لے آئے گا جن سے اللہ محبت کرتا ہوگا اور وہ اللہ سے محبت کرتے ہونگے، وہ مسلمانوں کے لئے بہت نرم اور کافروں کے لئے انتہائی سخت ہونگے، (ان کی شان یہ ہوگی کہ) وہ اللہ کے راستے میں جہاد کرینگے، اور (جہاد کے بارے میں) ملامت کرنے والوں کی ملامت کی پروانہیں کرینگے۔ اور یہ تو اللہ کا فضل ہے وہ جس پر چاہتا ہے فرماتا ہے۔

خلافتِ عثمانیہ ٹوٹنے کے بعد نصف صدی سے زائد تک اللہ کی رحمت خلافت کے قائم کرنے کے لئے مختلف شخصیات اور مختلف قوموں کی طرف متوجہ ہوتی رہی کہ خلافت قائم کر کے اسلام کو کہیں ٹھکانہ مل جائے۔ یہ رحمت کبھی مسلمانانِ ہند کی طرف متوجہ ہوئی، تو کبھی پاکستان کی طرف آئی، کبھی مصر کی تاریخی علمی درسگاہوں کا دروازہ کھٹکھٹایا، تو کبھی حجاز کے بُدی خوانوں کے پاس گئی۔ غرض رحمتِ الٰہی ہر طبقے اور ہر قوم کی جانب متوجہ ہوئی، لیکن تمام وسائل، علمی درسگاہیں، اور جدید حالات سے آگاہی کے باوجود بھی اسلام کو کہیں ٹھکانہ نہ مل سکا۔ اور ایک ہی جواب آیا کہ ان منہ زور آندھیوں میں ہم تو خود کو نہیں سنبھال سکتے۔

پھر اسلام ایک سید ھے سادھے افغانی کے پاس آیا اور کہا کہ نصف صدی بیتی مجھے ''غریب'' بنے ہوئے لیکن ایک ارب سے زیادہ مسلمانوں کے ہوتے ہوئے کوئی ٹھکانہ دینے کو تیار نہیں۔ یہ سن کر، افغانی نے اپنی چادر کاندھے پر سنبھالتے ہوئے کہا'' اگر چہ میرے پاس ان بوسیدہ کپڑوں اور اس چادر کے سوا کچھ نہیں لیکن میں جس حال میں بھی رہونگا تجھ کو تنہا نہیں چھوڑونگا

یہاں تک کہ میری جان میرے جسم کو خیر باد کہہ جائے۔

پھر کیا تھا کائنات کا رب تو بس ایسے ہی سادہ لوگوں اور ایسی ہی سادہ باتوں کو پسند کرتا ہے۔سو پسند کرلیا۔پھر ایمان والے بھی ان کو پسند کرنے لگے،اور ایک ارب بیس کروڑ مسلمانوں کا امام،اور قافلہ محمد یہ ﷺ کا (سردار،سربراہ) اس قوم کو بنادیا گیا۔

ان اللہ والوں کے خلاف اسلام سے بغض رکھنے والوں کی زبانیں کتنی ہی لمبی ہو جائیں،جو ہم نے کہاوہ دوپہر میں چمکتے سورج کی طرح اٹل حقیقت ہے۔اور عربی کی ایک کہاوت ہے لَومُ الْخُفّاشِ لا یَضُرُّ الشَّمسَ وَعُوَاءُ الْکَلْبِ لَا یُظْلِمُ البَدرَ یعنی سورج کو چمگادڑوں کے گالیاں دینے سے اس کو گہن نہیں لگا کرتا،اور چودھویں رات کے چاند پر کتوں کے بھونکنے سے چاند کا نور ماند نہیں پڑ جاتا۔

قومِ افغان بھی امتِ مسلمہ کے لئے سورج اور چاند ہے۔قندھار کے افق سے نمودار ہونے والے اس چاند نے اندھیری رات کے مسافروں کو راستوں سے روشناس کرایا،اس چاند کی چاندنی نے ایک ارب بیس کروڑ انسانوں کے خاموش سمندر میں مدوجزر پیدا کیا،یہ چاند کل بھی چمکا اور آج بھی ہر اس انسان کے دل میں چمکتا ہے جو نبی ﷺ کے دین سے محبت رکھتا ہے۔اس چاند کو ابھی بھی گہن نہیں لگا،بلکہ یہ انشاء اللہ کل دہلی کے لال قلعہ پر اپنے نور کی برسات کرتا ہوا، آگرہ کے تاج محل کو،چودھویں کی چاندنی رات میں توحید کا غسل کرائے گا اور اسی چاند و سورج کی کرنوں سے قبلہ اول پر پڑنے والے منحوس سائے ہمیشہ کے لئے چھٹ جائیں گے۔کفر کے خوف سے ٹھٹھرتی اس امت کی رگوں میں اس سورج کی کرنوں سے حرارت پیدا ہوگی۔

لہٰذا خونِ مسلم سے روشن چراغوں کو،دجالی میڈیا کی پھونکوں سے نہیں بجھایا جاسکتا اور کسی کے تسلیم نہ کرنے سے حقیقت تبدیل نہیں ہوجایا کرتی،حقیقت یہی ہے جو آنکھوں سے نظر آرہی ہے۔اور یہ اللہ کا فضل ہے وہ جس پر چاہتا ہے اپنا فضل کردیتا ہے۔

اس قوم کے اندر وہ تمام چیزیں پائی گئیں جو اللہ کے انتخاب کے لئے کافی ہوتی ہیں۔جن میں غیرتِ دینی،حمیتِ ایمانی،اہلِ قباء کی طرح طہارت،مہمان نوازی،اسلامی شعائر سے بے انتہا

محبت، مضبوط معاشرتی نظام، جدید جاہلی تہذیب کے اثرات سے پاک رہنا وغیرہ شامل ہیں۔

غافل لوگ خوش ہوتے ہیں ...طالبان ختم ہوگئے، ڈنڈے کے زور پر بننے والی تمہاری اسلامی حکومت مٹ گئی،لیکن اہلِ دل جانتے ہیں کہ طالبان ختم نہیں ہوئے بلکہ وہ آج بھی ایمان والوں کے دلوں پر حکمرانی کرتے ہیں۔ میں نہیں سمجھتا کہ کسی ایمان والے گھر میں، دعا کے لئے اٹھنے والے ہاتھ طالبان کے لئے دعا کئے بغیر گر جاتے ہوں۔ یہ میری جذباتیت یا عقیدت نہیں بلکہ زندہ حقیقت ہے۔ حکومت ختم ہوجانے کے بعد بھی مسلمانوں میں ان کی محبت کا یہ عالم ہے کہ جب طالبان امریکیوں کے خلاف کاروائی کرنے کے لئے جاتے ہیں،تو جیسے ہی پہلے فائر کی آواز مقامی لوگوں کے گھروں میں پہنچتی ہے تو کوئی ماں یا بہن سب سے پہلے دوڑ کر چولہے پر چائے کا بڑا دیگچہ چڑھا دیتی ہے،وہ سمجھ جاتی ہے کہ کفر و اسلام کے آخری معرکہ کے سپاہی، تھکے ہارے اسی راستے سے واپس آئیں گےتو وہ اللہ والوں کو چائے پلا کر اپنا بھی نام ان میں لکھوالے گی۔ یہ کسی ایک گھر کی کہانی نہیں بلکہ حملے کی جگہ سے پیچھے مرکز تک ہر گھر میں اس رات شادی کا ساساں ہوتا ہے۔

اللہ تعالٰی نے فیصلہ کن معرکہ میں بھی اس قوم کا بڑا حصہ رکھا ہے۔ اوراس وقت جہاد کی میزبانی اس خطے میں پختونوں کے حصہ میں آئی ہے ۔لہٰذا ان پر دو ذمہ داریاں عائد ہوتی ہیں۔اول جہاد کے علَم کو بلند رکھنا اور خود کو ان تمام بیماریوں سے دور رکھنا جن سے فاتح قومیں متاثر ہوجایا کرتی ہیں۔اوردوسرا اس علَم کے پیچھے چلنے والے تمام قافلے کومتحد ومنظم رکھنا۔

انسانی نفسیات کا مطالعہ کرنے والے یہودی دماغ یہ بات اچھی طرح جانتے ہیں کہ پاکستان میں صوبہ سرحد کے مسلمان یہود وہنود کے عزائم کے راستے میں سب سے بڑی دیوار ہیں۔لہٰذا اس دیوار کو گرانے یا کمزور کرنے کے لئے بھارت واسرائیل کی جانب سے بہت تیزی کے ساتھ کام جاری ہے۔ اسلئے صوبہ سرحد کے اندر مساجد کے کردار کو زیادہ سے زیادہ فعال بنانے کی ضرورت ہے۔

افغان کی غیرتِ دیں کا ہے یہ علاج
ملا کو اس کے کوہ و دمن سے نکال دو

## جنگِ عظیم میں مسلمانوں کی پناہ گاہ

عن مَکحُولَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللہِ ﷺ لِلنَّاسِ ثَلَاثَۃُ مَعَاقِلَ فَمَعْقِلُھُمْ مِنَ الْمَلْحَمَۃِ الْکُبْرَیٰ الَّتِی تَکونُ بِعُمُقٍ انطاکیۃ دِمشقُ وَمعقلھم مِن الدّجالِ بِبیتِ المقدس ومعقلھم من یاجوج وماجوج طور سیناء . (السنن الواردۃ فی الفتن۔ و رواہ ابو نُعیم فی حلیۃ الاولیاء ج: ٦ ص: ١٤٦)

ترجمہ: حضرت مکحولؒ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا لوگوں (مسلمانوں) کے لئے تین پناہ گاہیں ہیں، جنگِ عظیم جو کہ عمق انطاکیہ میں ہوگی، اس میں پناہ گاہ دمشق ہے، دجال کے خلاف پناہ گاہ بیت المقدس ہے اور یاجوج ماجوج کے خلاف پناہ گاہ طور پہاڑ ہے۔

فائدہ ۱: یہ روایت مرسل ہے لیکن ابونعیم نے اس کو محمد بن علی بن حسین بن فاطمہ بنت رسول ﷺ کے طریق سے بھی روایت کیا ہے۔

فائدہ ۲: اس روایت سے پتہ چلتا ہے کہ الملحمۃ الکبری (جنگِ عظیم) ''عمق'' میں ہوگی۔ یہ وہی عمق (یا اعماق) ہے جو حلب کے قریب ہے۔

عن عبد اللہ بن بُسر قال قال رسولُ اللہ ﷺ بَیْنَ الْمَلْحَمَۃِ وَفَتْحِ الْقُسطنطنیۃِ سِتُّ سِنِینَ وَیَخْرُجُ الدَّجّالُ فِی السَّابِعَۃِ . (ابن ماجہ ج:۲ ص:۱۳۷)

ترجمہ: حضرت عبداللہ ابن بُسر سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا جنگِ عظیم اور شہر (قسطنطنیہ) کی فتح میں چھ سال کا عرصہ لگے گا اور ساتویں سال دجال نکلے گا۔

فائدہ: جنگِ عظیم اور فتح قسطنطنیہ کے بارے میں دو روایتیں آئی ہیں، ایک میں جنگِ عظیم اور فتح قسطنطنیہ کے درمیان چھ مہینے کی مدت کا ذکر ہے اور دوسری روایت میں یہ مدت چھ سال بیان کی گئی ہے۔ سند کے اعتبار سے علامہ ابن حجر عسقلانیؒ نے فتح الباری میں چھ سال والی روایت کو زیادہ صحیح قرار دیا ہے [1]۔

---

[1] حاشیہ فتح الباری ج:٦ ص:٢٧٨

نیز ابوداؤد کی شرح عون المعبود میں ملاعلی قاریؒ کا یہ قول نقل کیا گیا ہے'' جنگِ عظیم اورخروج دجال میں سات سال زیادہ صحیح ہے بمقابلہ سات مہینے کے یعنی جنگِ عظیم اور فتح قسطنطنیہ کے درمیان چھ سال کا عرصہ ہے اور ساتویں سال دجال نکل نکلے گا۔ ۱

قال نافع بن عتبة قال رسول الله ﷺ تغزون جزيرة العرب فيفتحها الله ثم فارس فيفتحها الله ثم تغزون الروم فيفتحها الله ثم تغزون الدجال فيفتحه الله

(مسلم ج: ٤ ص: ٢٢٢٥، صحیح ابن حبان ٦٦٧٢)

ترجمہ: حضرت نافع ابن عتبہ کہتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا ''تم لوگ (میرے بعد) جزیرۃ العرب میں جنگ کرو گے، سو اللہ تعالیٰ اس کو (تمہارے ہاتھوں) فتح کرائے گا پھر تم فارس کی مملکت سے جنگ کرو گے، تو اللہ تعالیٰ اس کو (بھی) فتح کرائے گا، پھر تم روم کی مملکت سے جنگ کرو گے چنانچہ اللہ تعالیٰ اس کو فتح کرائے گا، اور پھر تم دجال سے جنگ کرو گے اللہ اس پر تمہیں فتح عطا فرمائے گا۔

ف ا:اس حدیث شریف میں نبی کریم ﷺ نے مکمل تاریخ اسلام بیان فرمائی ہے۔ جزیرۃ العرب اور فارس (عراق اور ایران) حضرت عمرؓ کے دور خلافت تک فتح ہو چکے تھے۔ جہاں تک روم کی فتح کا تعلق ہے تو رومی سلطنت (Roman empire) 395 عیسوی میں رومن بادشاہ تھیوڈوسس (Theodosius) کے مرنے کے بعد دو حصوں میں تقسیم ہوگئی تھی ،ایک حصہ مشرقی روم جسکا دارالحکومت قسطنطنیہ (استنبول) بنا۔ رومی سلطنت کا یہ حصہ بازنطینی (Byzintine) سلطنت کے نام سے مشہور ہوا۔ اور دوسرا حصہ مغربی روم جس کا دارالحکومت موجودہ اٹلی کا شہر ''روم'' بنا۔

لہٰذا اگر حدیث میں فتح روم سے مشرقی حصہ مراد لیا جائے تو یہ خلافتِ عثمانیہ کے سلطان فاتح محمدؒ کے ہاتھوں 1453 میں فتح ہو چکا ہے۔ اور اگر اس سے مکمل رومی سلطنت کی فتح مراد ہے تو وہ ابھی باقی ہے اور جلد ان شاء اللہ مکمل ہوگی۔

---

حاشیہ ۱ عون المعبود ج:۱۱ص:۲۷۲

ف۲:اس حدیث مبارک میں نبی کریم ﷺ نے اس بات کی بھی وضاحت فرمائی کے یہ فتوحات جنگ کے نتیجے میں ہونگی۔اور اللہ تعالیٰ مجاہدین کے ذریعے یہ فتوحات کرائے گا۔لہٰذا ہر مسلمان کا یہ عقیدہ ہونا ضروری ہے جو آپ ﷺ نے بیان فرمایا کہ کفر کو شکست جہاد کے ذریعے ہوتی رہی ہے اور ہوتی رہے گی۔لہٰذا کسی کا یہ کہنا کہ کفر نے کبھی مسلمانوں سے شکست نہیں کھائی تمام تاریخ اسلام کا تو انکار ہے ہی بلکہ اللہ تعالیٰ کی مصلحتوں، نبی کریم ﷺ کی سیرت اور صحابہ اکرامؓ کی بے شمار جانوں کی قربانی کا بھی مذاق اڑانا ہے۔سو جس کے دل میں رتی برابر بھی ایمان ہو اس کو ایسے ملحدانہ جملے کہنے سے پرہیز کرنا چاہئے ورنہ ایمان جانے کا خطرہ ہے۔

## مجاہدین کے نعروں سے روم (ویٹی کن سٹی Vatican city) کا فتح ہونا

عن أبی هریرةؓ أنّ النبیﷺ قال سمعتُم بمدینةٍ جانبٍ منها فی البرّ وَجانبٍ منها فی البحرِ قالوا نعم یا رسولَ اللہ قال لا تقومُ السّاعةُ حتیٰ یَغزُوھا سبعونَ ألفاً من بنی إسحاق فإذا جاؤُوھا نزلوا فلم یُقاتِلوا بِسلاحٍ ولَم یَرموا بِسَهمٍ قالوا لا اِلٰهَ اِلاّ اللہُ واللہُ اکبرُ فَیَسقُطُ أحدُ جانبَیها قال ثورٌ لا أعلَمُه اِلاّ قال الّذی فی البحرِ ثُمّ یَقولوا الثّانیةَ لا الٰه الا اللہ واللہ اکبر فیسقط جانبها الآخرُ ثم یقولوا الثّالثةَ لا الٰه الا اللہ واللہ اکبر فَیُفرَّجُ لهم فَیَدخُلوھا فَیَغنِموا فبینما ھُم یَقتَسِمون المَغانِمَ إذ جاءَھُم الصَّریخُ فقال إنّ الدجالَ قد خرَجَ فَیَترُکونَ کلَّ شیءٍ وَیَرجِعُون(مسلم ج: ٤ ص: ٢٢٣٨)

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ (ایک دن) نبی کریم ﷺ نے (صحابہ سے) پوچھا کیا تم نے کسی ایسے شہر کے بارے میں سنا ہے جس کے ایک طرف سمندر اور دوسری طرف جنگل ہے؟ صحابہ نے عرض کیا ہاں یارسول اللہ۔آپ ﷺ نے فرمایا قیامت اس وقت تک نہیں آئے گی جب تک کہ حضرت اسحٰقؑ کی اولاد میں سے ستر ہزار آدمی اس شہر کے لوگوں سے جنگ نہیں کر لینگے۔چنانچہ حضرت اسحٰقؑ کی اولاد میں سے وہ لوگ (جنگ کے ارادے سے) اس شہر میں آئینگے، تو اس شہر کے باہر (نواحی علاقے میں) پڑاؤ ڈالینگے۔(اور شہر کا محاصرہ کر لینگے) لیکن وہ لوگ شہر

والوں سے ہتھیاروں کے ذریعے جنگ نہیں کرینگے اور نہ انکی طرف تیر پھینکیں گے بلکہ لا الہ الا اللہ واللہ اکبر کا نعرہ بلند کرینگے اور شہر کی دوطرف کی دیواروں میں سے ایک دیوار گر پڑے گی۔(اس موقع پر) حدیث کے راوی ثور ابن یزیدؒ نے کہا کہ میرا خیال ہے کہ حضرت ابو ہریرہؓ نے یہاں سمندر کی جانب والی دیوار کہا تھا۔اس کے بعد حضور ﷺ نے یہ ارشاد فرمایا کہ پھر وہ لوگ دوسری مرتبہ لا الہ الا اللہ واللہ اکبر کا نعرہ لگائینگے تو شہر کی دوسری جانب والی دیوار بھی گر پڑے گی۔اسکے بعد وہ لوگ تیسری مرتبہ لا الہ الا اللہ واللہ اکبر کا نعرہ بلند کرینگے تو انکے لئے شہر میں داخل ہونے کا راستہ کشادہ ہوجائیگا اور وہ شہر میں داخل ہوجائینگے۔پھر وہ مالِ غنیمت جمع کرینگے،اور اس مالِ غنیمت کو آپس میں تقسیم کررہے ہونگے کہ اچانک یہ آواز آئے گی کہ کوئی کہہ رہا ہے کہ دجال نکل آیا ہے۔چنانچہ وہ سب کچھ چھوڑ کر(دجال سے لڑنے کے لئے)واپس لوٹ آئینگے۔(مسلم)

فائدہ:یہاں جس شہر کا ذکر ہے اس سے مراد وہ شہر ہے جہاں عیسائیوں کا بڑا پاپ ہوتا ہے۔اس وقت عیسائیوں کا پاپ اٹلی کے شہر ویٹی کن سٹی میں ہوتا ہے۔

جن احادیث میں شہروں کے دروازوں اور دیواروں کا ذکر ہے تو دیواروں سے مراد حقیقی دیوار بھی ہوسکتی ہے اور اس کے معنیٰ یہ بھی ہوسکتے ہیں کہ دیوار سے مراد اس شہر کا دفاعی نظام ہو۔اسی طرح دروازوں سے مراد اس شہر میں داخل ہونے والے راستے بھی ہوسکتے ہیں۔

## کیا ان جنگوں میں اسرائیل تباہ ہوجائے گا؟

یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا دجال سے پہلے ہونے والی جنگوں میں اس خطہ میں موجود متحدہ دشمنوں کو مکمل طور پر شکست ہوجائے گی؟اگر مکمل شکست ہوگی تو اسرائیل رہے گا یا ختم ہوجائیگا؟

جہاں تک پہلے سوال کا تعلق ہے تو احادیث میں غور کرنے کے بعد یہ بات زیادہ مناسب لگتی ہے کہ اس خطہ میں موجود دشمن مکمل طور پر شکست کھاجائے گا۔کیونکہ صحیح احادیث میں یہ آیا ہے کہ حضرت مہدی کے دور میں مکمل امن وامان اور خوشحالی ہوگی۔اور یہ اس صورت میں ہی ممکن ہے کہ جب دشمن ان علاقوں سے بھاگ جائے۔نیز فتح قسطنطنیہ اور فتح روم والی حدیثیں بھی اس بات کی

تائید کر رہی ہیں کہ عرب کے خطے میں موجود دشمن شکست کھا جائے گا۔ اب رہا اسرائیل کا مسئلہ تو یہ واضح ہے کہ جب کافروں کی متحدہ فوجوں کو مار پڑے گی تو اس میں اسرائیل کی قوت بھی ختم ہو جائے گی۔

دجال کے بارے میں آتا ہے کہ وہ کسی بات پر غصہ ہو کر نکلے گا[1] ممکن ہے جب کفر کو واضح شکست ہو جائے تب دجال غصہ کی حالت میں نکلے اور شکست خوردہ کفریہ طاقتیں دوبارہ اس کے ساتھ اکٹھا ہو جائیں گی۔ یہاں ہم خود یہود کی کتابوں سے مختصر حوالے پیش کر رہے ہیں جس سے صاف پتہ چلتا ہے کہ یہودیوں کی ناپاکی کی وجہ سے اللہ تعالیٰ اسرائیل کو تباہ و برباد کر دے گا۔

اگرچہ یہود ان آیات میں تاویلیں کرتے ہیں۔ اسرائیل میں واپسی کے جس دن کا یہودی انتظار کر رہے ہیں اس دن کے بارے میں خود انکی کتابوں میں بڑا عجیب و غریب نقشہ کھینچا ہے۔ لیکن یہودی اپنی فطری چالبازی کا مظاہرہ کرتے ہوئے انکو غلط معنی پہنا کر لوگوں کو دھوکہ دینا چاہتے ہیں۔ انکی کتاب ایزاخیل میں ہے:

''پھر اللہ کہتا ہے کہ کیونکہ تم لوگ میرے نزدیک کھوٹے سکے ثابت ہوئے ہو، اسلئے تمہیں یروشلم میں جمع کرونگا جیسے لوگ سونا، چاندی، ٹن، لوہا اور کانسی کو آگ میں ڈالنے کے لئے جمع کرتے ہیں، اسی طرح میں بھی تمہیں غصے اور غضب کے درمیان جمع کرونگا، اور پھر تمہیں پگھلا دونگا، میں تم پر اپنے غضب کی آگ بھڑکا دونگا اور تم اس میں پگھل جاؤ گے پھر تمہیں معلوم ہو جائیگا کہ تمہارے رب نے تمہارے اوپر اپنا غضب نازل کیا ہے۔'' (22:19-22)

انکی کتاب جرمیاہ (jermiah) میں اس سے بھی سخت تنبیہ آئی ہے:

''انکی تباہی اور سزا کے اعلان کے بعد، جس کے بعد انکی لاشیں کھلے آسمان تلے ڈالدی جائینگی، جہاں گدھ اور کیڑے مکوڑے ان کو کھالینگے حتی کہ انکے بادشاہوں اور لیڈروں کی ہڈیاں بھی گل جائینگی، اور زمین پر کوڑے کرکٹ کی طرح پھیل جائینگی۔ (8:3)

---

[1] حاشیہ حضرت حفصہؓ نبی کریم ﷺ سے روایت کرتی ہیں کہ نبی ﷺ نے فرمایا دجال کسی بات پر غصہ ہو کر نکلے گا۔
مسند احمد ج:۶ ص:۲۸۳

یہودی اپنے یروشلم میں جمع ہونے کو اپنی آزادی اور فتح کا دن کہتے ہیں۔حالانکہ انکی کتابوں کے مطابق یہ دن انکی تباہی اور بربادی کا دن ہوگا۔اور اسرائیل کے موجودہ حالات بھی اس بات کی تصدیق کر رہے ہیں کہ انکا اسرائیل میں آباد ہونا انکی بربادی کا سبب ہے۔آئے دن کتنے یہودی اسرائیل کی سڑکوں پر کتے بلیوں کی طرح مردار ہوتے نظر آتے ہیں۔وہ یہودی جو تمام دنیا سے بڑی امیدیں اور بہت تکبر ونخوت کے ساتھ اسرائیل آئے تھے آج انکے خوابوں کی زمین ہی انکے لئے زندہ قبرستان ثابت ہو رہی ہے۔

ان کی کتاب 'یرمیا' میں اللہ تعالی فرماتا ہے۔''درختوں کو کاٹ دو اور یروشلم کے خلاف ایک قلعہ بناؤ۔یہ وہ شہر ہے جسے سزا دی جائے گی۔اس کے اندر ظلم بھرا ہوا ہے، جیسے کہ کسی چشمے سے پانی ابل رہا ہو اسی طرح سے اس کے اندر سے ظلم ابل رہا ہے۔اس میں سے تشدد اور نافرمانیوں کی آوازیں آرہی ہیں اور مجھ (خدا) کے سامنے زخموں اور دکھوں کی مسلسل کراہیں آرہی ہیں''۔

''اے صیہون کی بیٹی! لو دیکھو شمال کی جانب سے ایک قوم اٹھ رہی ہے۔اسی طرح زمین کے آخری حصے سے بھی ایک قوم اٹھائی جائے گی۔ان کے پاس تیر اور کمان ہوں گے۔یہ لوگ رحم سے عاری ہیں۔ان کی آوازوں میں سمندر کی دھاڑ ہے۔گھوڑوں پر سوار یہ دوڑ رہے ہیں جیسے کہ وہ تمہارے خلاف لڑنے آرہے ہوں۔''

انکی کتاب زیفنیاہ (Zephaniah) میں ہے:

''تم لوگ خود کو اکٹھا کرو۔ہاں، اکٹھا کرو خود کو تم لوگ اے اللہ کے ناپسندیدہ انسانو! قبل اسکے کہ اللہ کا فیصلہ آجائے یا دن بھوسے کی طرح گزر جائے یا اللہ کا غضب تم پر نازل ہو جائے یا قبل اسکے کہ اللہ کے غضب کا دن تمہارے سامنے آجائے''۔

اس ناپاک قوم کے بارے میں آخری اقتباس ایزاخیل سے پیش کیا جا رہا ہے تاکہ یہودیوں کی غلامی کرنے والوں کو پتہ لگے کہ انکے آقا کتنی ''معزز'' اور مہذب قوم ہیں۔ایزاخیل میں ہے:

''تم لوگوں نے میری مقدس چیزوں کو خراب اور میرے بہت سے احکامات کو روندا ہے۔تیرے اندر ہی وہ لوگ ہیں جوخون بہانے کے لئے بہانہ ڈھونڈتے ہیں۔تیرے اندر ہی رہ کروہ قحبہ خانے (Pub) چلاتے ہیں۔تیرے اندر ہی ایسے لوگ موجود ہیں جو اپنے باپوں کی شرم وحیا والی جگہوں کو کھولتے ہیں۔تیرے ہی اندر کے لوگ حائضہ عورتوں سے لطف اٹھاتے ہیں۔کوئی اپنے پڑوسی کی بیوی سے زنا کرتا ہے،کوئی اسکی بہن سے بدکاری کرتا ہے،کوئی دوسرا اسکی سالی سے ملوث ہوتا ہے۔اور کوئی اپنے باپ کی بیٹی (یعنی) اپنی بہن کے ساتھ زنا کرتا ہے۔وہ سود لیتے ہیں اور پھلتے پھولتے ہیں۔انکے مذہبی رہنماؤں نے میری ہدایات پر ملمع کاری کی ہے۔وہ اس عمل کے ساتھ لوگوں کو غلط ہدایات جاری کرتے ہیں اور انکے لئے میرے نام پر جھوٹ گھڑتے ہیں۔وہ کہتے ہیں یہی خدا کا فرمان ہے حالانکہ اللہ نے کبھی ایسا فرمان جاری نہیں کیا۔'' [1] (ایزا خیل(22:1-19)

قرآن کریم میں ہے فَاِذَا جَآءَ وَعْدُ اُوْلٰهُمَا بَعَثْنَا عَلَيْكُمْ عِبَادًا لَّنَآ اُولِىْ بَاْسٍ شَدِيْدٍ فَجَاسُوْا خِلٰلَ الدِّيَارِ (اے بنی اسرائیل) تو جب ان دو وعدوں میں سے پہلا وعدہ آئیگا تو ہم تم پر اپنے ایسے جنگجو بندے بھیجیں گے سو وہ بستیوں میں گھس جائینگے۔ان جنگجوؤں کی یہی صفات اُس حدیث میں بیان کی گئیں ہیں جوخراسان سے لشکر آئیگا۔اور کافروں سے قتال کریگا۔

## کافروں کے جدید بحری بیڑے

حضرت کعب فرماتے ہیں کہ سمندر کے کسی جزیرے میں ایک قوم ہے جو نصرانیت کی علمبردار ہے،ہرسال وہ ایک ہزار جہاز تیار کرتے ہیں،اور (جہاز تیار کرنے کے بعد) کہتے ہیں کہ اللہ چاہے نہ چاہے تم ان جہازوں پرسوار ہو جاؤ،راوی کہتے ہیں کہ جب وہ سمندر میں انکو ڈالتے ہیں تو اللہ تعالی تیز ہوا بھیجتا ہے جو انکے جہازوں کو تباہ کردیتی ہے،راوی کہتے ہیں کہ وہ بار بار جہاز بناتے ہیں (اور یہی سلسلہ ہوتا ہے) تو جب اللہ تعالی یہ معاملہ مکمل فرمانا چاہیگا تو ایسے جہاز بنائے جائینگے کہ اس سے پہلے کبھی سمندر میں ایسے جہاز نہیں چلے ہونگے،پھر یہ لوگ کہیں گے انشاء اللہ تم سوار ہو جاؤ۔راوی کہتے ہیں کہ وہ سوار ہو جائینگے۔وہ قسطنطنیہ سے گذریں گے فرمایا کہ

[1] حاشیہ دی ڈے آف ریتھ (The Day of Wrath) از ڈاکٹر سفر الحوالی کے اردو ترجمے ''یوم الغضب''

قسطنطنیہ والے ان سے خوف زدہ ہوجائینگے ،وہ پوچھیں گے تم کون ہو؟ تو یہ کہیں گے کہ ہم نصرانیت کے علمبردار لوگ ہیں اس قوم کی طرف ہم جارہے ہیں جس نے ہمیں ہمارے آباؤ اجداد کے ملک سے نکالا ہے،کعبؓ کہتے ہیں کہ قسطنطنیہ والے اپنے جہازوں سے انکی مدد کرینگے،آگے فرمایا کہ پھر یہ ''عکا'' کی بندرگاہ پر آئینگے اور وہاں کشتیوں کو نکال کر جلا دینگے،اور کہیں گے یہ ہماری اور ہمارے باپ داداؤں کی سرزمین ہے۔حضرت کعبؓ نے فرمایا اس وقت امیر المؤمنین بیت المقدس میں ہونگے،چنانچہ (امیر) مصر والوں سے،عراق والوں سے اور یمن والوں سے امداد طلب کرنے کے لئے قاصد بھیجیں گے۔ راوی کہتے ہیں کہ انکا قاصد مصر والوں کا یہ پیغام لیکر آئیگا کہ وہ کہتے ہیں کہ ہم تو سمندر والے لوگ ہیں (یعنی ہماری سرحدیں سمندر میں ہیں) اور سمندر سرکش ہے (یعنی طاقت ور دشمن سمندر میں آیا ہوا ہے) سو اہلِ مصر انکی (امیر کی) مدد نہیں کرینگے،انکا قاصد اہلِ عراق کا جواب لیکر آئیگا اور کہے گا کہ وہ کہتے ہیں کہ ہم تو سمندر والے ہیں اور سمندر سرکش ہے،لہٰذا وہ بھی امداد نہیں کرینگے۔راوی کہتے ہیں کہ یمن والے اپنی اونٹنیوں پر سوار ہوکر آئینگے اور انکی مدد کرینگے۔حضرت کعبؓ نے آگے بیان کیا کہ اس خبر کو چھپایا جائیگا،راوی کہتے ہیں کہ انکا قاصد ''حمص'' (Hims شام کا مشہور شہر) سے گذریگا۔وہاں صورتِ حال یہ ہوگی کہ حمص میں موجود عجمی لوگوں نے (یعنی کافروں نے۔راقم) وہاں کے مسلمانوں کو تنگ کر رکھا ہوگا،اس بات کی خبر یہ قاصد مسلمانوں کے امیر کو دیگا،وہ کہیں گے کہ اب ہم کس چیز کا انتظار کر رہے ہیں،حالانکہ ہر شہر میں مسلمانوں کو تنگ کیا جارہا ہے۔راوی کہتے ہیں کہ وہ حمص والوں کی جانب بڑھیں گے۔چناچہ ایک تہائی مسلمان شہید ہوجائیں گے،ایک تہائی اونٹوں کی دم پکڑ کر بیٹھ جائینگے (یعنی جہاد میں نہیں جائینگے) اور لوگوں میں شامل ہوجائینگے،اور ایسی گم نام سرزمین میں مرینگے (جہاں انکی کسی کو خبر بھی نہ ہوگی)۔آگے فرمایا کہ نہ تو یہ اپنے گھر والوں کے ہی پاس جاسکیں گے اور نہ ہی جنت دیکھ سکیں گے۔(اور باقی) ایک تہائی فاتح ہونگے۔پھر لبنان کے پہاڑ میں کافروں کا پیچھا کرتے ہوئے خلیج تک پہنچ جائینگے۔اور امارت ان ہی کے سپرد ہوجائے گی جو لوگوں کے امیر تھے۔جھنڈا اٹھانے والا جھنڈا اٹھائیگا،اور جھنڈے کو گاڑھ دیگا،اور صبح کی نماز کا وضو کرنے کے لئے پانی کے پاس آئے گا،راوی کہتے ہیں پانی ان سے دور چلا جائیگا۔وہ اس

جھنڈا اٹھائیے اور پانی کا پیچھا کرتے کرتے اس کنارے کو پار کر جائیے۔ (وہاں پہنچ کر) پھر جھنڈا گاڑھ دینگے، پھر اعلان کرینگے کہ اے لوگو اس خلیج کو پار کر جاؤ۔ کیونکہ اللہ نے تمہارے لئے سمندر کو اسی طرح پھاڑ کر راستہ بنادیا ہے جیسے بنی اسرائیل کے لئے کیا تھا۔ چنانچہ لوگ سمندر پار کر جائینگے۔ (السنن الواردة فی الفتن ج: ٦ ص: ١١٣٦)

یہ روایت کچھ الفاظ کے فرق کے ساتھ نُعیم ابن حماد نے اپنی "الفتن" میں بھی نقل کی ہے۔

ف ۱: جب پہلی بار مسلمانوں کے امیر سے پانی دور جائیگا تو وہ وضو کرنے کے لئے اسکے پیچھے جائینگے پھر دور جائیگا پھر پیچھے جائینگے، اس طرح کافی دور تک پانی کے پیچھے جائیں گے، لیکن سمجھ نہیں پائینگے کہ یہ کیوں دور جارہا ہے۔ اسطرح جب ایک کنارہ پار کر جائینگے تو پھر سمجھ جائینگے کہ یہ تو اللہ نے سمندر میں انکے لئے راستہ بنادیا ہے۔ چنانچہ وہ لوگوں کو بتائینگے اور تمام لوگ سمندر پار کر جائینگے۔

ف ۲: جنگِ خلیج (1991) کے وقت امریکہ اور اسکے اتحادیوں کے بحری بیڑے جس انداز میں دنیا کے سامنے آئے۔ اس سے پہلے ایسے بحری جہاز کبھی سمندر کی پشت پر نظر نہیں آئے تھے۔ البتہ اس بات کا کچھ علم نہیں کہ یہ انکی پہلی کوشش تھی یا اس سے پہلے بھی یہ کفار بحری بیڑے بنانے کی کوشش کرتے رہے ہیں اور وہ تباہ ہوئے ہوں؟

اہلِ مغرب میں یہ خوبی ہے کہ وہ ناکامیوں پر دل برداشتہ ہو کر بیٹھ نہیں جاتے بلکہ ان سے سبق حاصل کرتے ہیں اور پھر دوبارہ اپنے مقصد کو پورا کرنے میں ڈٹ جاتے ہیں۔ چنانچہ نبی کریم ﷺ نے ان کی ان اچھی عادات کو یوں بیان فرمایا ہے "مستورد قرشی نے حضرت عمرو ابن العاص ؓ کے سامنے فرمایا کہ میں نے رسول ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ قیامت اس وقت آئے گی جب رومیوں (اہلِ مغرب) کی اکثریت ہوگی۔ اس پر عمرو ابن العاص ؓ نے کہا کہ غور کرو تم کیا کہہ رہے ہو؟ مستورد قرشی نے کہا میں وہی کہہ رہا ہوں جو میں نے رسول ﷺ سے سنا ہے۔ پھر حضرت عمرو ؓ ابن العاص نے (پھر) کہا کہ اگر تم یہ کہتے ہو تو (یہ بھی سن لو کہ) انھیں میں یہ چار عادات بھی



ہیں۔ فتنے کے وقت وہ لوگوں میں سب سے زیادہ بردبار ہوتے ہیں۔ (۲) اور کسی مصیبت کے بعد (دوسروں کے مقابلے) بہت جلد سنبھلنے والے ہوتے ہیں۔ (۳) بھاگ جانے کے بعد سب سے پہلے لوٹ آنے والے ہوتے ہیں۔ (۴) اور وہ مسکینوں، یتیموں اور ضعیفوں کے بہت خیر خواہ ہوتے ہیں۔ اور پانچویں بہترین خوبی ان کی یہ ہے کہ وہ بادشاہوں کے ظلم کو سب سے زیادہ روکنے والے ہوتے ہیں۔ (مسلم جـ:٤ ص: ٢٢٢٢ /التاريخ الكبير ج:٨ ص: ١٦)

اس لئے کوئی بعید نہیں کہ وہ کئی سالوں سے بحری بیڑے بنا رہے ہوں اور ہر بار اللہ تعالٰی انکے بیڑے تباہ کر دیتا ہو۔ چونکہ میڈیا انکے ہاتھ میں ہے لہٰذا ان کی مرضی کے بغیر کوئی خبر کم ہی باہر آتی ہے۔ پھر جب اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب بندوں کے ہاتھوں اس طاقت ور کفر کو تباہ کرانے کا ارادہ کیا تو انکو جزیرۃ العرب میں لے آیا۔ اور عالمی کفر اپنی قوت اور بحری بیڑوں کے ساتھ اترا تا ہوا آیا ہے۔

اس بحری بیڑے میں ابراہیم لنکن نامی جہاز بھی ہے۔ یہ طیارہ بردار (Air Craft Carrier) جہاز ہے۔ یہ پانی پر تیرتا ایک چھوٹا سا شہر ہے۔ اس جہاز کی لمبائی 1108 فٹ اور چوڑائی 257 فٹ ہے۔ اس میں 5,500 افراد کی رہائش کے لئے کوارٹر بنے ہوئے ہیں۔ جو تین مہینے تک اس میں بغیر کسی باہر کی مدد کے رہ سکتے ہیں۔ اس جہاز کا اپنا ریڈیو اور ٹی وی اسٹیشن ہے۔ اپنا ڈاکخانہ اور دو باربر شاپ ہیں۔ اس میں دو نیوکلیئر ری ایکٹر بھی ہیں۔ اس میں 80 جنگی طیارے ہر وقت کھڑے رہتے ہیں۔ اور ایک منٹ میں چار طیارے حملے کے لئے پرواز کر سکتے ہیں۔ جہاں تک سمندر کے جزیروں کا تعلق ہے، جہاں کے لوگ نصرانیت کے علمبردار ہیں، تو اس میں اس وقت سر فہرست امریکہ و برطانیہ ہیں۔ ان کے جزیروں میں کتنے ہی جزیرے ایسے ہیں کہ ان کے بارے میں باہر کی دنیا کو ہوا بھی نہیں لگنے دی جاتی۔ اسکے علاوہ بحر اوقیانوس (Atlantic Ocean) میں کتنے ہی گمنام جزائر ہیں جہاں کفر کی خفیہ سرگرمیاں جاری ہیں اور دنیا والوں کو کچھ پتہ بھی نہیں لگ پاتا۔ اسی طرح کے ایک علاقے کے بارے میں یہاں مختصر بیان کرینگے جو قارئین کے لئے یقیناً دلچسپی کا باعث ہوگا۔



## برمودا تکون(Bermuda Triangle)

یہ علاقہ بحراوقیانوس میں کیوبا سے پہلے پورٹی ریکو(Porti richo) کے قریب ہے۔ اس کے بارے میں آج تک عجیب وغریب باتیں سننے میں آتی رہی ہیں،لیکن باوجود بہت سی تحقیقات کے ابھی تک کوئی بھی تحقیق مکمل طور پرمنظرِ عام پرنہیں لائی گئی ہے۔اس بات سے ہی اس علاقے کی پراسراریت کا پتہ چلتا ہے۔اب تک یہاں بےشمار جہاز غائب ہوچکے ہیں،جب ان کا پتہ لگانے کے لئے طیارے اس علاقے کے اوپر پہنچے تو طیارے بھی غائب ہو گئے۔ ہر غائب ہونے والی جہاز کی داستان سننے سے تعلق رکھتی ہے۔

پہلا واقعہ جو باہر کی دنیا کے سامنے آیا وہ 1874 میں غائب ہونے والا پہلا جہاز تھا۔اس میں موجود تین سو سے زیادہ افراد مع کیپٹن کے لاپتہ ہوگئے اور جہاز بغیر کیپٹن کے بحفاظت ساحل پر پایا گیا۔ایک مرتبہ جہاز کے تمام مسافر ساحل پر دیوانگی کے عالم میں پائے گئے اور انکا جہاز اس علاقے میں غائب ہوگیا،مسافروں کے بقول جہاز جب اس علاقے میں پہنچا تو ذہن کوایک جھٹکا سالگا پھراسکے بعد انھیں کچھ معلوم نہیں کہ وہ کس طرح ساحل پر پہنچے۔اس طرح ہوائی جہازوں کے ساتھ بھی حیران کن واقعات پیش آتے رہے ہیں۔ ہر واقعہ کے بعد تحقیقاتی کمیٹیاں بنائی گئی ہیں لیکن کسی بھی کمیٹی کی رپورٹ کومنظرِ عام پرنہیں آنے دیا گیا۔ بلکہ دنیا کی توجہ حقائق سے ہٹانے کے لئے عالمی دھوکہ بازوں نے افسانہ نگاروں کے ذریعے ایسی دیو مالائی (Mythical) کہانیاں بیان کرائیں کہ دنیا اسکی دیو مالائیت میں ہی گم ہوکر رہ گئی،اوراس طرح ابلیس کے چیلوں نے حقائق کو دنیا سے چھپائے رکھا۔

اس علاقے کے بارے میں ایک بات مشترکہ طور پر کی جاتی ہے کہ اکثر اس جگہ پانی کے اندر سے آگ نکلتی اور پھر پانی میں آگ داخل ہوتی ہوئی دیکھی جاتی ہے۔ابلیسی قوتوں کی خفیہ سرگرمیوں اور عالمی مکاروں کی مکاریوں کا جائزہ لیا جائے تو اس بات کے کافی شواہد ملتے ہیں کہ یہ علاقہ عالمی کفریہ قوتوں کا کوئی خفیہ ٹھکانہ ہے جہاں رہ کر وہ اپنی خفیہ سرگرمیاں جاری رکھے ہوئے ہیں۔حدیث میں آتا ہے کہ ابلیس اپنا تخت سمندر میں بچھاتا ہے۔اب ظاہر ہے کہ ابلیس کا تخت یا



اسکا مرکز ایسا علاقہ ہوگا جو کفر کا گڑھ ہو۔ نیز قرآن و حدیث سے یہ بات بھی ثابت ہے کہ ابلیس اپنے ان دوستوں کو جو انسان ہیں، مشورے دیتا ہے۔ حتیٰ کہ جب ضرورت پڑتی ہے تو خود انسان کی شکل میں آکر ان کے ساتھ شامل ہو جاتا ہے۔ جنگِ بدر میں ابلیس بنو کنانہ کے سردار سُراقہ ابن مالک کی شکل میں ابوجہل کے ساتھ موجود تھا اور ابوجہل کو جنگ کرنے کے لئے مسلسل بھڑکا رہا تھا۔

ابلیس کا مرکز سمندر میں کہیں ایسے علاقہ سے قریب ہونا چاہئے جہاں سے اس وقت تمام ابلیسی منصوبے پروان چڑھ رہے ہیں۔ برمودا تکون امریکہ سے قریب ہے اور امریکہ اس وقت عالمی کفر کا مرکز بنا ہوا ہے۔ لہٰذا ممکن ہے کہ برمودا کا علاقہ ابلیس کا مرکز ہو اور یہاں سے وہ اپنے شیطانوں جن ہوں یا انسان، سے کارگذاری سننے کے بعد انکو ہدایات دیتا ہو۔ اور دنیا والوں کو اس سے دور رکھنے کے لئے انھوں نے اس علاقے کو دہشت کی علامت بنا دیا ہے۔ اور جو تحقیقات ہوئی بھی ہیں ظاہر ہے وہ بغیر عالمی قوتوں کی مرضی کے باہر نہیں آسکتیں۔

اس بحث کی روشنی میں امریکی صدر بش کا وہ بیان جو اس نے اپنے نبی ہونے کے بارے میں دیا اور کہا کہ مجھے براہِ راست خدا سے ہدایات ملتی ہیں، تو کوئی بعید نہیں کہ ابلیس اس کو براہِ راست ہدایات دیتا ہو۔ یا پھر دجال اس کو کسی اور جگہ سے براہِ راست ہدایات دیتا ہو۔

دجال کا ہم نے اسلئے کہا کہ عیسائیوں کے ایک فرقے کا یہ نظریہ ہے کہ دجال اپنے منظر عام پر آنے سے پہلے اپنے لئے ماحول سازگار کرے گا اور اپنی مخالف قوتوں کو پیچھے رہ کر اپنے ایجنٹوں سے ختم کرائے گا۔ برمودا کے بعد ہم پھر حدیث کی طرف آتے ہیں۔

ف۳: مذکورہ حدیث میں آگے یہ ہے کہ قسطنطنیہ والے انکی مدد کریں گے، موجودہ دور میں دیکھا جائے تو ترکی پر اس طبقے کی حکمرانی ہے جو اپنے دلوں میں مسلمانوں سے زیادہ کفار کی محبت رکھتا ہے۔ اور یہ بھی ممکن ہے کہ مکمل ہی کافروں کے قبضے میں چلا جائے۔



دوسرا باب

# دجال کا بیان

دجال کے بیان کی اہمیت امت کے اندر کتنی رہی ہے اس بات کا اندازہ آپ یوں لگا سکتے ہیں کہ مسلمانوں کے گھروں میں مائیں جہاں اپنے بچوں کو دیگر اسلامی عقائد اور بنیادی تعلیمات سے آگاہ کرتی رہی ہیں انہی میں سے ایک دجال کا ذکر بھی ہے۔ آپ جب چھوٹے ہونگے تو بچپن ہی سے اپنی ماؤں کی زبانی دجال کا خوفناک کردار آپکے لاشعور میں بٹھا دیا گیا ہوگا۔ یہ درحقیقت امت مسلمہ کی ماؤں کی وہ تربیت تھی جو بچے کو اسلامی عقائد سے ہٹنے نہیں دیتی تھی۔ لیکن اب شاید صورت حال تبدیل ہو رہی ہے اور '' جاہلی تہذیب'' نے آج کی ماؤں کو اس اہم ذمہ داری سے کافی حد تک غافل کر دیا ہے۔ نیز یہ خروجِ دجال کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے کہ اس وقت لوگ دجال کے ذکر کو بھول جائیں گے۔ لہٰذا اگر آپ فتنہ دجال سے خود کو اور اپنے گھر والوں کو بچانے کا ارادہ رکھتے ہیں تو اس بات کی اشد ضرورت ہے کہ اپنے گھروں میں دجال کے تذکروں کو عام کیا جائے، تاکہ انکے آغوش میں تربیت پانے والی نسل کو اپنے سب سے بڑے دشمن سے بچپن ہی سے آگاہی حاصل ہو۔

## دجال کے بارے میں یہودیوں کا نظریہ

دجال کے متعلق احادیث بیان کرنے سے پہلے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ دجال کے بارے میں یہودیوں کے نظریات اور انکی (موجودہ تحریف شدہ) کتابوں میں بیان شدہ پیشن گوئیاں بیان کی جائیں۔ تاکہ اس وقت جو کچھ امریکہ اور دیگر کفار، یہودیوں کے اشاروں پر کر رہے ہیں اسکا پس منظر اور اصل مقصد سمجھ میں آسکے۔ دجال کے بارے میں یہودیوں کا یہ نظریہ ہے کہ وہ یہودیوں کا بادشاہ ہوگا۔ وہ تمام یہودیوں کو بیت المقدس میں آباد کریگا ساری دنیا پر یہودیوں کی حکومت قائم

بڑا جنگجو ہوگا،سوتم ان سے سات سال کے لئے صلح کروگے(لیکن رومی یہ صلح پہلے ہی توڑ دینگے۔ جیسا کہ گذر چکا ہے۔راقم) چنانچہ تم اور وہ اپنے عقب کے دشمن سے جنگ کروگے اور فاتح بن کر غنیمت حاصل کروگے،اسکے بعد تم سرسبز سطح مرتفع میں آؤ گے۔اسی دوران ایک رومی اٹھے گا اور کہے گا کہ صلیب غالب آئی ہے۔(یعنی یہ فتح صلیب کی وجہ سے ہوئی ہے)۔(یہ سن کر)ایک مسلمان صلیب کی طرف بڑھے گا اور صلیب کو توڑ دیگا،اور کہے گا،اللہ ہی غلبہ دینے والا ہے۔حضرت حذیفہؓ فرماتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس وقت رومی دھوکہ کرینگے،اور وہ دھوکے کے ہی زیادہ لائق تھے۔تو(مسلمانوں کی)وہ جماعت شہید ہوجائیگی،ان میں سے کوئی بھی نہ بچے گا،اس وقت وہ تمہارے خلاف جنگ کرنے کے لئے عورت کی مدتِ حمل کے برابر تیاری کرینگے(پھر مکمل تیاری کرنے کے بعد)وہ آٹھ جھنڈوں میں تمہارے خلاف نکلیں گے[1]،ہر جھنڈے کے تحت بارہ ہزار سپاہی ہونگے،یہاں تک کہ وہ انطا کیہ کے قریب عمق(اعماق)نامی مقام پر پہونچ جائینگے،حیرہ اور شام کا ہر نصرانی صلیب بلند کریگا اور کہے گا کہ سنو!جو کوئی بھی نصرانی زمین پر موجود ہے وہ آج نصرانیت کی مدد کرے۔اب تمہارے امام مسلمانوں کو لیکر دمشق سے کوچ کرینگے،اور انطا کیہ کے عمق(اعماق)علاقے میں آئینگے،پھر تمہارے امام شام والوں کے پاس پیغام بھیجیں گے کہ میری مدد کرو،اور مشرق والوں کی جانب پیغام بھیجیں گے کہ ہمارے پاس ایسا دشمن آیا ہے جسکے ستر امیر(کمانڈر) ہیں انکی روشنی آسمان تک جاتی ہے،حضرت حذیفہؓ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اعماق کے شہداء اور دجال کے خلاف شہداء میری امت کے افضل الشہداء ہونگے۔لوہا لوہے سے ٹکرائے گا(یعنی تلواریں ٹوٹ کر گریں گی)یہاں تک کہ ایک مسلمان کافر کولوہے کی سیخ سے ماریگا اور اسکو پھاڑ دیگا اور دوٹکڑے کر دیگا،باوجود اسکے کہ اس کافر کے جسم پر زرہ ہوگی۔تم انکا اس طرح قتل عام کروگے کہ گھوڑے خون میں داخل ہوجائینگے،اس وقت اللہ تعالیٰ ان پر غضبناک ہوگا،چنانچہ جسم میں پار اتر جانے والے نیزے سے

حاشیہ [1] مسند احمد کی روایت میں اسی ۸۰ جھنڈوں کا ذکر ہے۔دونوں روایات میں تطبیق یوں ہوسکتی ہے کہ تمام کفار کل آٹھ جھنڈوں میں ہونگے اور پھر ان میں سے ہر ایک کے تحت مزید جھنڈے ہونگے اس طرح مل کر اسی جھنڈے ہونگے۔واللہ اعلم

ماریگا، اور کاٹنے والی تلوار سے ضرب لگائے گا، اور فرات کے ساحل سے ان پر خراسانی کمان سے تیر برسائیگا، چنانچہ وہ (خراسان والے) اس دشمن سے چالیس صبح (دن) سخت جنگ کرینگے، پھر اللہ تعالیٰ مشرق والوں کی مدد فرمائے گا، چنانچہ ان (کافروں) میں سے نو لاکھ ننانوے ہزار قتل ہوجائینگے، اور باقی کا ان کی قبروں سے پتہ لگے گا (کہ کل کتنے مردار ہوئے)۔ (دوسری جانب جو مشرق کے مسلمانوں کا محاذ ہوگا وہاں) پھر آواز لگانے والا مشرق میں آواز لگائے گا اے لوگو! شام میں داخل ہوجاؤ کیونکہ وہ مسلمانوں کی پناہ گاہ ہے اور تمہارے امام بھی وہیں ہیں، حضرت حذیفہؓ نے فرمایا اس دن مسلمان کا بہترین مال وہ سواریاں ہونگی جن پر سوار ہوکر وہ شام کی طرف جائینگے، اور وہ خچر ہونگے جن پر روانہ ہونگے اور (وہ مسلمان حضرت مہدی کے پاس اعماق) شام پہونچ جائینگے۔ تمہارے امام یمن والوں کو پیغام بھیجیں گے کہ میری مدد کرو، تو ستر ہزار یمنی عدن کی جوان اونٹنیوں پر سوار ہوکر، اپنی بند تلواریں لٹکائے آئینگے اور کہیں گے ہم اللہ کے سچے بندے ہیں، نہ تو انعام کے طلبگار ہیں اور نہ روزی کی تلاش میں آئے ہیں، (بلکہ صرف اسلام کی سربلندی کے لئے آئے ہیں) یہاں تک کہ عمق انطاکیہ میں حضرت مہدی کے پاس آئینگے (یمن والوں کو یہ پیغام جنگ شروع ہونے سے پہلے بھیجا جائے گا۔ راقم)۔ وہ دسرے مسلمانوں کے ساتھ ملکر رومیوں سے گھمسان کی جنگ کرینگے، چنانچہ تیس ہزار مسلمان شہید ہوجائینگے۔ کوئی رومی اس روز یہ (آواز) نہیں سن سکے گا۔ (یہ وہ آواز ہے جو مشرق والوں میں لگائی جائے گی جس کا ذکر اوپر گذرا ہے)۔ اور تم قدم بقدم چلو گے، تو تم اس وقت اللہ تعالیٰ کے بہترین بندوں میں سے ہوگے، اس دن نہ تم میں کوئی زانی ہوگا اور نہ مالِ غنیمت میں خیانت کرنے والا اور نہ کوئی چور ہوگا، حضرت حذیفہؓ نے فرمایا کہ آپ ﷺ نے ہمیں بتایا کہ بنی آدم میں ایسا کوئی فرد نہیں جس سے کوئی غلطی سرزد نہ ہوئی ہو، سوائے یحییٰ ابن زکریا علیہما السلام کے۔ کیونکہ انھوں نے کوئی غلطی نہیں کی۔ حضرت حذیفہؓ نے فرمایا کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ توبہ کرنے سے اللہ تمہیں گناہوں سے اس طرح پاک کردیتا ہے جیسے صاف کپڑا میل سے پاک ہوجاتا ہے۔ (یعنی اگر کسی نے پہلے گناہ کیا بھی تھا تو توبہ کرنے کے بعد بالکل صاف ہوچکا ہے)۔ روم کے علاقے میں تم جس قلعے سے بھی گذرو گے

اور تکبیر کہو گے تو اسکی دیوار گر جائیگی، چنانچہ تم ان سے جنگ کرو گے (اور جنگ جیت جاؤ گے) یہاں تک کہ تم کفر کے شہر قسطنطنیہ میں داخل ہو جاؤ گے۔ پھر تم چار تکبیریں لگاؤ گے جسکے نتیجے میں اسکی دیوار گر جائیگی، حضرت حذیفہؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ قسطنطنیہ اور روم کو ضرور تباہ کریگا، پھر تم اس میں داخل ہو جاؤ گے، تم وہاں چار لاکھ کافروں کو قتل کرو گے۔ اور وہاں سے سونے اور جواہرات کا بڑا خزانہ نکالو گے، تم دار البلاط (White House) میں قیام کرو گے، پوچھا گیا یا رسول اللہ یہ دار البلاط کیا ہے؟ فرمایا بادشاہ کا محل۔ اسکے بعد تم وہاں ایک سال رہو گے وہاں مسجدیں تعمیر کرو گے، پھر وہاں سے کوچ کرو گے اور ایک شہر میں آؤ گے جسکو ''قد ماریہ'' کہا جاتا ہے، تو ابھی تم خزانے تقسیم کر رہے ہو گے کہ سنو گے کہ اعلان کرنے والا اعلان کر رہا ہے کہ دجال تمہاری غیر موجودگی میں ملک شام میں تمہارے گھروں میں گھس گیا ہے، لہٰذا تم واپس آؤ گے، حالانکہ یہ خبر جھوٹ ہوگی، سو تم بیسان کی کھجوروں کی رسی سے اور لبنان کے پہاڑ کی لکڑی سے کشتیاں بناؤ گے، پھر تم ایک شہر جسکا نام ''عکا'' Akko (یہ حیفاء کے قریب اسرائیل کا ساحلی شہر ہے۔ دیکھیں نقشہ عکا..) ہے وہاں سے ایک ہزار کشتیوں میں سوار ہو گے، (اسکے علاوہ) پانچ سو کشتیاں ساحل اردن سے ہونگیں، اس دن تمہارے چار لشکر ہونگے، ایک مشرق والوں کا، دوسرا مغرب کے مسلمانوں کا، تیسرا شام والوں کا، چوتھا اہلِ حجاز کا، (تم اتنے متحد ہو گے) گویا کہ تم سب ایک ہی باپ کی اولاد ہو، اللہ تعالیٰ تمہارے دلوں سے آپس کی بغض و عداوت کو ختم کر دیگا، چنانچہ تم (جہازوں میں سوار ہو کر) ''عکا'' سے ''روم'' کی طرف چلو گے، ہوا تمہارے اس طرح تابع کر دی جائیگی جیسے سلیمان ابن داؤد علیہما السلام کے لئے کی گئی تھی، (اس طرح) تم روم پہنچ جاؤ گے، جب تم شہرِ روم کے باہر پڑاؤ کئے ہو گے تو رومیوں کا ایک بڑا راہب جو صاحبِ کتاب بھی ہوگا (غالباً یہ دیٹی کن کا پاپ ہوگا) تمہارے پاس آئیگا، اور پوچھے گا، کہ تمہارا امیر کہاں ہے؟ اسکو بتایا جائیگا کہ یہ ہیں۔ چنانچہ (وہ راہب) انکے پاس بیٹھ جائیگا، اور ان سے اللہ تعالیٰ کی صفت، فرشتوں کی صفت، جنت و جہنم کی صفت اور آدم علیہ السلام اور انبیاء کی صفت کے بارے میں سوال کرتے کرتے موسیٰ اور عیسیٰ علیہما السلام تک پہنچ جائیگا، (امیر المؤمنین کے جواب

سن کر) وہ راہب کہے گا، کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ تمہارا (مسلمانوں کا) دین اللہ اور نبیوں والا دین ہے۔ وہ (اللہ) اس دین کے علاوہ کسی اور دین سے راضی نہیں ہوا۔ وہ (راہب مزید) سوال کریگا کہ کیا جنت والے کھاتے اور پیتے بھی ہیں؟ وہ (امیر المؤمنین) جواب دینگے، ہاں۔ یہ سن کر راہب کچھ دیر کے لئے سجدے میں گر جائیگا۔ اسکے بعد کہے گا اسکے علاوہ میرا کوئی دین نہیں ہے، اور یہی موسیٰ کا دین ہے۔ اور اللہ تعالیٰ نے اسکو موسیٰ اور عیسیٰ پر اتارا، نیز تمہارے نبی کی صفت ہمارے ہاں انجیل برقلیط میں اس طرح ہیں کہ وہ (نبی ﷺ) سرخ اونٹنی والے ہونگے، اور تم ہی اس شہر (روم) کے مالک ہو، سو مجھے اجازت دو کہ میں ان (اپنے لوگوں) کے پاس جاؤں اور انکو (اسلام کی) دعوت دوں، اسلئے کہ (نہ ماننے کی صورت میں) عذاب انکے سروں پر منڈلا رہا ہے، چنانچہ یہ (راہب) جائیگا اور شہر کے مرکز میں پہنچ کر زوردار آواز لگائیگا اے روم والو! تمہارے پاس اسمٰعیل ابن ابراہیم کی اولاد آئی ہے جنکا ذکر توریت وانجیل میں موجود ہے، انکا نبی سرخ اونٹنی والا تھا، لہٰذا انکی دعوت پر لبیک کہو اور انکی اطاعت کرلو، (یہ سن کر شہر والے غصے میں) اس راہب کی طرف دوڑ پڑینگے اور اسکو قتل کر دینگے، اسکے فوراً بعد اللہ تعالیٰ آسمان سے ایسی آگ بھیجے گا جو لوہے کے ستون کے مانند ہوگی۔ یہاں تک کہ یہ آگ مرکزِ شہر تک پہنچ جائیگی، پھر امیر المؤمنین کھڑے ہونگے اور کہیں گے کہ لوگو! راہب کو شہید کر دیا گیا ہے، حضرت حذیفہؓ فرماتے ہیں پھر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ وہ راہب تنہا ہی ایک جماعت کو بھیجے گا (اپنی شہادت سے پہلے۔ ترتیب شاید یہ ہو کہ جب وہ شہر جا کر دعوت دیگا تو ایک جماعت اس کی بات مان کر شہر سے باہر مسلمانوں کے پاس آجائیگی، اور باقی اسکو شہید کر دینگے، پھر امیر المؤمنین جنگ کے لئے اٹھ کھڑے ہونگے۔ واللہ اعلم راقم) (گذشتہ بیان کو آگے بڑھاتے ہوئے آپ ﷺ نے فرمایا) پھر مسلمان چار تکبیریں لگائینگے، جسکے نتیجے میں شہر کی دیوار گر جائیگی۔ اس شہر کا نام روم اسلئے رکھا گیا ہے کہ یہ لوگوں سے اس طرح بھرا ہوا ہے جیسے دانوں سے بھرا ہوا انار ہوتا ہے، (جب دیوار گر جائیگی مسلمان شہر میں داخل ہو جائینگے) تو پھر چھ لاکھ کافروں کو قتل کرینگے، اور وہاں سے بیت المقدس کے زیورات اور تابوت نکالینگے اس تابوت میں سکینہ (Ark of the Covenant) ہوگا، بنی اسرائیل کا دسترخوان

ہوگا، موسیٰ علیہ السلام کا عصاء اور (توریت کی) تختیاں ہونگی، سلیمان علیہ السلام کا منبر ہوگا، اور "ممن" کی دو بوریاں ہونگی جو بنی اسرائیل پر اترتا تھا (وہ من جو سلویٰ کے ساتھ اترتا تھا) یہ من دودھ سے بھی زیادہ سفید ہوگا، حضرت حذیفہؓ فرماتے ہیں کہ میں نے دریافت کیا۔ یارسول اللہ یہ سب کچھ وہاں کیسے پہنچا؟ وہ فرماتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ جب بنی اسرائیل نے سرکشی کی اور انبیاء کو قتل کیا تو اللہ نے بُخْتِ نصر کو بھیجا اور اس نے بیت المقدس میں ستر ہزار (بنی اسرائیل) کو قتل کیا، پھر اسکے بعد اللہ تعالیٰ نے ان پر رحم کیا اور فارس کے بادشاہ کے دل میں یہ بات ڈالی کہ وہ بنی اسرائیل کی طرف جائے اور انکو بخت نصر سے نجات دلائے چنانچہ اس نے انکو چھڑایا اور بیت المقدس میں واپس لاکر آباد کیا، (آگے) فرمایا اس طرح وہ بیت المقدس میں چالیس سال تک اسکی اطاعت میں زندگی گذارتے رہے، اسکے بعد وہ دوبارہ وہی حرکت کرنے لگے ۔قرآن میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے وإن عدتم عدنا یعنی (اے بنی اسرائیل) اگر تم دوبارہ جرائم کروگے تو ہم بھی دوبارہ تم کو دردناک سزا دینگے۔سو انھوں نے دوبارہ گناہ کئے تو اللہ تعالیٰ نے ان پر رومی بادشاہ طیطس (Titus) کو مسلط کردیا جس نے انکو قیدی بنایا اور بیت المقدس کو (70 قبل مسیح میں) تباہ برباد کر کے تابوت خزانے وغیرہ ساتھ لے گیا، اس طرح مسلمان وہی خزانے نکالینگے اور اسکو بیت المقدس میں واپس لے آئینگے۔اسکے بعد مسلمان کوچ کرینگے اور "قاطع" نامی شہر پہنچیں گے، یہ شہر اس سمندر کے کنارے ہے جس میں کشتیاں نہیں چلتی ہیں۔کسی نے پوچھا یا رسول اللہ اس میں کشتیاں کیوں نہیں چلتی ہیں؟ فرمایا کیونکہ اس میں گہرائی نہیں ہے، اور یہ جو تم سمندر میں موجیں دیکھتے ہو اللہ نے انکو انسانوں کے لئے نفع حاصل کرنے کا سبب بنایا ہے، سمندروں میں گہرائیاں (اور موجیں) ہوتی ہیں چنانچہ انہی گہرائیوں کی وجہ سے جہاز چلتے ہیں، حضرت حذیفہؓ نے فرمایا اس بات پر حضرت عبداللہؓ ابن سلام نے فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ کو حق دیکر بھیجا، توریت میں اس شہر کی تفصیل (یہ ہے) اسکی لمبائی ہزار میل، اور انجیل میں اسکا نام "فرع" یا "قرع" ہے، اور اسکی لمبائی (انجیل کے مطابق) ہزار میل اور چوڑائی پانچ سو میل ہے۔آپ ﷺ نے فرمایا اسکے تین سو ساٹھ دروازے ہیں ہر دروازے سے ایک لاکھ جنگجو

نکلیں گے ، مسلمان وہاں چار تکبیریں لگائینگے تو اسکی دیوار (یا اس وقت جو بھی حفاظتی انتظام ہوگا۔ راقم ) گر جائیگی ، اس طرح مسلمان جو کچھ وہاں ہوگا سب غنیمت بنالینگے ، پھر تم وہاں سات سال رہو گے ، پھر تم وہاں سے بیت المقدس واپس آؤ گے تو تمہیں خبر ملے گی کہ اصفہان میں یہودیہ نامی جگہ میں دجال نکل آیا ہے ، اسکی ایک آنکھ ایسی ہوگی جیسے خون اس پر جم گیا ہو (دوسری روایت میں اسکو پھلّی کہا گیا ہے ) اور دوسری اس طرح ہوگی جیسے گویا ہو ہی نہ ، (یعنی جیسے ہاتھ پھیر کر پچکا دیا گیا ہو ) ۔ وہ ہوا میں ہی پرندوں کو ( پکڑ کر ) کھائے گا ۔ اسکی جانب سے تین زوردار چیخیں ہونگی جس کو مشرق و مغرب والے سب سنیں گے ، وہ دُم کٹے گدھے (یا اس ڈیزائن کا طیارہ یا کوئی اور اڑنے والی سواری ۔ راقم واللہ اعلم ) پر سوار ہوگا جسکے دونوں کانوں کے درمیان کا فاصلہ چالیس گز ہوگا ، اسکے دونوں کانوں کے نیچے ستر ہزار افراد آجائینگے ( کفار اس وقت بڑے سے بڑا مسافر بردار طیارہ بنانے کی کوششوں میں لگے ہوئے ہیں ۔ راقم ) ستر ہزار یہودی دجال کے پیچھے ہونگے جن کے جسموں پر تیجانی چادریں ہونگی ( تیجانی چادریں بھی طیلسان کی طرح سبز چادر کو کہتے ہیں ) چنانچہ جمعہ کے دن صبح کی نماز کے وقت جب نماز کی اقامت ہو چکی ہوگی تو جیسے ہی مہدی متوجہ ہونگے تو عیسیٰ ابن مریم کو پائینگے کہ وہ آسمان سے تشریف لائے ہیں ، انکے جسم پر دو کپڑے ہونگے ، انکے ( بال اتنے چمک دار ہونگے کہ ایسا لگ رہا ہوگا کہ ) سر سے پانی کے قطرے ٹپک رہے ہیں ، اس پر حضرت ابو ہریرہؓ نے دریافت کیا ، یارسول اللہ اگر میں انکے پاس جاؤں تو کیا ان سے گلے مل لوں ؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا اے ابو ہریرہ انکی یہ آمد پہلی آمد کی طرح نہیں ہوگی ( کہ جس میں وہ بہت نرم مزاج تھے بلکہ ) تم ان سے اس ہیبت کے عالم میں ملو گے جیسے موت کی ہیبت ہوتی ہے ، لوگوں کو جنت میں درجات کی خوشخبری دینگے ، اب امیر المؤمنین ان سے کہیں گے کہ آگے بڑھیے اور لوگوں کو نماز پڑھایئے ، تو ان سے عیسیٰ فرمائینگے کہ نماز کی اقامت آپ کے لئے ہوئی ہے ( سو آپ ہی نماز پڑھایئے ) اس طرح عیسیٰؑ انکے پیچھے نماز پڑھیں گے ، حضرت حذیفہؓ نے فرمایا کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ وہ امت کامیاب ہوگئی جسکے شروع میں ، میں ہوں اور آخر میں عیسیٰ ہیں ۔ ( پھر ) فرمایا دجال آئیگا اسکے پاس پانی کے ذخائر اور پھل فروٹ ہونگے ، آسمان کو حکم



دیگا کہ برس تو وہ برس پڑیگا، زمین کو حکم دیگا کہ (اپنی پیداوار) اگا تو وہ اگا دے گی، اسکے پاس ثرید کا پہاڑ ہوگا (اس سے مراد تیار کھانا ہوسکتا ہے، ممکن ہے جس طرح آج ڈبہ پیک تیار کھانا بازار میں دستیاب ہے اسی طرح ہو۔ راقم) جس میں گھی کا چشمہ ہوگا (یا بڑی نالی ہوگی۔ اس میں بھی اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ صرف پہاڑ نہیں ہوگا بلکہ اس میں گھی بھی ہوگا۔ یعنی تیار شدہ کھانا ہوگا، راقم)۔ اسکا ایک فتنہ یہ ہوگا کہ وہ ایک دیہاتی کے پاس سے گذریگا جسکے والدین مر چکے ہونگے، تو وہ (دجال اس دیہاتی سے) کہے گا کیا خیال ہے اگر میں تیرے والدین کو (زندہ کرکے) اٹھا دوں تو کیا تو میرے رب ہونے کی گواہی دیگا؟ فرمایا کہ وہ (دیہاتی کہے گا کہ کیوں نہیں۔ فرمایا اب دجال دو شیطانوں سے کہے گا (کہ اسکے ماں باپ کی شکل اسکے سامنے بنا کر پیش کردو) چنانچہ وہ دونوں تبدیل ہو جائینگے ایک اسکے باپ کی شکل میں اور دوسرا اسکی ماں کی شکل میں۔ پھر وہ دونوں کہیں گے اے بیٹے اس کے ساتھ ہو جا یہ تیرا رب ہے۔ وہ (دجال) تمام دنیا میں گھومے گا سوائے مکہ، مدینہ اور بیت المقدس کے۔ اسکے بعد عیسیٰ ابن مریم اسکو فلسطین کے لد (Lydd) نامی شہر میں قتل کرینگے۔ (اس وقت لد اسرائیل میں ہے)۔ (السنن الواردۃ فی الفتن ج: ٥ ص: ١١١٠)

نوٹ: یہ روایت مزید باقی ہے اور یاجوج ماجوج سے لیکر قیامت تک کی علامات اس میں بیان کی گئی ہیں لیکن چونکہ ہمارا موضوع دجال تک ہے اسلئے اسی پر اکتفا کیا ہے۔

ف ا: یہ مکمل روایت ایک جگہ اگر چہ کہیں اور نہیں مل سکی البتہ اسکے مختلف حصے نعیم ابن حماد نے ''الفتن'' میں نقل کئے ہیں۔ اس روایت کے کچھ حصے صحیح کچھ ضعیف اور کچھ منکر ہیں۔

ف ۲: اس حدیث میں زوراء میں جنگ ہونے کا بیان ہے۔ لغت میں زوراء بغداد کو کہا گیا ہے یہ نہروں (دجلہ و فرات) کے درمیان واقع ہے۔ تاریخی اعتبار سے دو نہروں کے درمیان کا علاقہ وہ تمام علاقہ ہے، جو اس وقت ترکی سے لیکر شام ہوتا ہوا بصرہ تک جاتا ہے۔ یعنی فرات اور دجلہ کے درمیان کا مکمل علاقہ جسکو انگلش میں میسوپوٹیمیا (Mespotamia) کہتے ہیں۔ میسوپوٹیمیا اصل میں یونانی لفظ ہے جسکے معنیٰ ''دو دریاؤں کے درمیان'' ہے۔ عراق کو بھی اسی وجہ سے میسوپوٹیمیا کہا گیا



ہے کہ دجلہ وفرات کا زیادہ حصہ عراق سے ہی گذرتا ہے۔(بحوالہ انسائیکلوپیڈیا آف برٹانیکا)

فائدہ۳:مشرق سے ایک دابۃ کے نکلنے کا ذکر ہے ،اس کا ترجمہ ہم نے سواری سے کیا ہے۔اس کو بنوتمیم کے شعیب ابن صالح نامی شخص چلا رہے ہونگے۔ممکن ہے یہ خراسان سے آنے والے لشکر کا حصہ ہوں۔

ف۴:حضرت مہدی کو جنگِ اعماق کے موقع پر تین جگہوں سے مدد آئے گی۔شام سے ،مشرق سے مراد خراسان اور یمن سے۔حالانکہ انکے علاوہ بھی کتنے مسلم ممالک ہیں لیکن آپ غور کریں حضرت مہدی کو مدد انہی جگہوں سے آرہی ہے جہاں اس وقت بھی مجاہدین اللہ کے راستے میں جہاد میں مصروف ہیں۔

ف۵:اس روایت میں رومیوں سے صلح ٹوٹنے کے بعد عمق میں جنگ کا ذکر ہے۔اس سے مراد اعماق ہی ہے۔اس میں یہ ذکر ہے کہ اللہ کافروں پر ان خراسانی کمانوں کے ذریعے تیر برسائیگا جو ساحلِ فرات پر ہونگی،آپ اگر نقشے میں دیکھیں تو اعماق سے دریائے فرات کا قریب ترین ساحل بھی بحیرہ اسد بنتا ہے۔اور یہاں سے اعماق کا فاصلہ پچھتر (75) کلومیٹر ہے۔اس کا مطلب یہ ہے کہ خراسان سے آنے والی کمانوں سے مراد توپ یا مارٹر ہوسکتی ہے۔اور یہ وہی خراسان کا لشکر ہوگا جس کے بارے میں فرات کے کنارے جنگ کرنے کا ذکر ہے۔

ف۶:اس روایت سے پتہ چلتا ہے کہ فتح روم کے لئے بحری جہاد کیا جائے گا۔

ف۷:مجاہدین روم کا وہ شہر جہاں انکا بڑا راہب ہوتا ہے فتح کرنے کے بعد''قاطع''شہر فتح کریں گے اور وہاں سات سال تک رہیں گے۔یعنی چھ سال رہیں گے اور ساتویں سال دجال آئے گا۔

## دجال کا دجل وفریب

جیسا کہ بتایا گیا کہ دجال کا دجل وفریب ہمہ جہت (Multi dimention) ہوگا۔ جھوٹ،فریب،افواہیں اور پروپیگنڈہ اتنا زیادہ ہوگا کہ بڑے بڑے لوگ اس کے بارے میں شک وشبہ میں پڑ جائیں گے کہ یہ مسیحا ہے یا دجال؟

عام طور پر عوام کے ذہن میں یہ ہے کہ دجال صرف اپنے مکروہ چہرے کے ساتھ دنیا کے سامنے آجائے گا۔اگر معاملہ اتنا سادہ ہوتا تو پھر کسی کو ڈرنے کی کیا ضرورت ہوسکتی ہے۔لیکن اسکے مکروہ چہرے کے باوجود اس کے کارنامے دنیا کے سامنے اس طرح پیش کئے جائیں گے کہ لوگ سوچنے پر مجبور ہو جائیں گے کہ اگر یہ وہی دجال ہوتا تو ایسے اچھے کام ہرگز نہیں کرتا۔اس کے فتنوں کو شمار کرنا تو مشکل ہے البتہ احادیث کی روشنی میں یہاں مختصر خاکہ پیش کیا جاتا ہے کہ اس کا طریقہ کار کس نوعیت کا ہوسکتا ہے؟

۱۔دجال کی آمد سے پہلے سالوں سے دنیا میں خوں ریز جنگیں اور انسانیت کا قتل عام ہورہا ہوگا۔بے روزگاری،مہنگائی،معاشرتی ناانصافیوں کا دور دورا ہوگا۔گھروں کا امن وسکون ختم ہو چکا ہوگا۔ہرطرف برائی کا بول بالا ہوگا۔اچھائی کہیں کہیں نظر آئے گی۔لوگ ایسے شخص کی بھی تعریف کریں گے جو ننانویں فیصد برائیوں میں ملوث ہوگا اور ایک فیصد اچھا کام کرتا ہوگا۔لوگ عام قائدین سے مایوس ہوکر کسی ایسے نجات دہندہ کی تلاش میں ہونگے جو اللہ کی طرف سے بھیجا جائے گا۔

۲۔ اب اس کے چیلے میڈیا یا کسی اور ذریعے سے ایک لیڈر کو انسانیت کا نجات دہندہ بنا کر پیش کریں گے اور ثابت کردیں گے کہ اس نے بے روزگاروں کو روزگار دیا ہے،قحط زدہ علاقوں میں کھانے پینے کا سامان پہنچایا ہے،مختلف ممالک کے درمیان جاری نفرت وعداوت کو ختم کر کے ان کو محبت و بھائی چارگی کے راستوں پر ڈال دیا ہے،دنیا سے شرپسندوں کا خاتمہ کر دیا گیا ہے۔گھر گھر انصاف پہنچا دیا گیا،اور اب دنیا کی تمام قوموں کو ایک نظر سے دیکھا جاتا ہے۔اس طرح وہ اپنی خدائی کے اعلان سے پہلے دنیا والوں کی ہمدردیاں حاصل کرے گا۔ظاہر ہے اگر کوئی شخص اس دور میں اتنے عظیم کارنامے انجام دے گیا تو مغربی میڈیا پر

ایمان لانے والی دنیا اس کی تعریف کرنے پر مجبور ہوجائے گی اور اس طرح لوگوں کی ہمدردیاں اس کے ساتھ ہوجائیں گی۔

۳۔ پھر دجال پہلے لوگوں کے ذہن میں یہ بات ڈالے گا کہ یہ سب کچھ میں اپنی طرف سے نہیں کررہا بلکہ یہ سب کرنے کے لئے خدا نے مجھے بھیجا ہے۔ یعنی وہ نبوت کا دعویٰ کرے گا۔ [1]

۴۔ پھر آخر میں وہ اپنی خدائی کا اعلان کرے گا۔ (اللہ ہر مسلمان کو اس کانے ملعون کے فتنے سے بچائے۔ آمین

## حضرت مہدی کے خلاف ممکنہ ابلیسی سازشیں

یہ ابلیس کا پرانا طریقہ کار ہے کہ وہ حق کو مشتبہ (Suspected) بنانے کے لیے اپنے پیدا کئے ایجنٹوں کو حق کے دعوے کیساتھ میدان میں اتارتا ہے۔ نیز حق کو غلط ثابت کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ ابلیس کی انتہائی کوشش ہوگی کہ وہ حضرت مہدی کی آمد سے پہلے چند نقلی مہدی کھڑے کرے تاکہ کچھ انکے ساتھ جاکر حق سے دور ہوجائیں اور جب اصلی مہدی آئیں تو لوگ خود بخود تذبذب (Dilema) کا شکار ہوجائیں کہ پتہ نہیں یہ بھی اصلی ہیں یا نہیں؟ گمراہ کرنیوالے قائدین کی حدیث میں آپ ﷺ نے اس چیز کی طرف اشارہ فرمایا ہے۔ اسکے لئے ابلیس کی کوششیں کچھ یوں ہوسکتی ہیں:

ا: جھوٹے مہدی کے دعویداروں کو کھڑا کیا جاسکتا ہے۔ جس میں حضرت مہدی کی صفات بیان کر کے مسلمانوں کو دھوکہ دیا جائے۔ یہ جھوٹے دعویدار ایک سے زیادہ ہونگے اور ظاہر ہے کہ اس مہدی کو علم، خوبصورت شکل وصورت اور بہت مضبوط حلقہ مریداں کے ساتھ منظر عام پر لایا جائے گا اور بڑے بڑے جبے قبے والے اس جھوٹے مہدی کو سچا ثابت کررہے ہونگے۔

۲۔ دوسرا طریقہ ابلیسی قوتوں کی جانب سے یہ ہوسکتا ہے کہ وہ اصل مہدی کے انتظار میں ہوں اور انکو اپنے ایجنٹوں اور پروپیگنڈے کے ذریعہ جھوٹا (نعوذ باللہ) ثابت کرنے کی کوشش

---

حاشیہ [1] ابن ماجہ نے حضرت ابوامامہ باہلیؓ سے دجال کے نبوت کے دعوے کی روایت نقل کی ہے اس طرح اس کے ساتھ لوگوں کی مذہبی ہمدردیاں بھی شامل ہوجائیں گی۔

کریں۔ اسکے لیے وہ ہر مکتبِ فکر کے اہل الرائے حضرات کی خدمات حاصل کرنا چاہیں گے جیسا کہ اس دور میں بھی ہم دیکھتے ہیں۔ اس بات کو شائد اس طرح نہ سمجھا جا سکے۔ ایک مثال سے بات سمجھ میں آسکتی ہے۔

جب کوئی شخصیت موجود ہوتی ہے تو اسکے حامی بھی ہوتے ہیں اور مخالفین بھی۔ آپ کسی بھی مسلک کے قائد کو لے لیں خود اسی کے ہم مسلکوں میں سے اسکے جانثار بھی ملیں گے اور تنقید کرنیوالے بھی۔ بلکہ اسکو کفر کا ایجنٹ تک کہتے ہوں گے۔ ہر مسلک کے لوگ اپنے قائد کے نقشِ قدم پر چلا کرتے ہیں۔ اگر کسی نے اپنے قائد سے پوچھا کہ فلاں شخص ہیں، انکا آج کل بڑا نام ہے اور سنا ہے بڑے اللہ والے ہیں بڑی انکی قربانیاں ہیں تو حضرت آپ کی اسکے بارے میں کیا رائے ہے؟

اب جو رائے اس شخصیت کے بارے میں حضرت دینگے انکے تمام حلقے میں اسی کا اعتبار کیا جائے گا۔ اگر حضرت نے فرما دیا سرکار کا آدمی ہے تو اب خواہ وہ شخصیت وقت کی ابدال کیوں نہ ہو، بھلے ہی فرشتے اسکی راہوں میں پر بچھاتے ہوں لیکن حضرت کے فتوے کے بعد انکا پورا حلقہ اسکو سرکار کا ایجنٹ کہتا رہے گا۔

یہ وہ بیماری ہے جو سب سے زیادہ اس طبقے میں ہے جسکے تمام افراد کے ہاتھ میں حق کا علم ہے اور عجیب بات یہ ہے کہ ہر ایک کا علم ایک دوسرے سے مختلف ہے اور باوجود اسکے کہ سب کا تعلق ایک ہی مسلک سے ہے پھر بھی ہر ایک کا دعویٰ یہ ہیکہ بس اسکا علم ہی حق کا علم ہے۔

کاش! اگر یہ اپنی اناؤں کے علم کو سرنگوں کر لیتے تو خدا کی قسم حق کا علم انہیں کے ہاتھوں دنیا پر لہرا رہا ہوتا۔ کاش! اگر یہ اپنے دل و دماغ اور افکار و نظریات کی محدود (Finite) سرحدوں کو لامحدود (Infinite) کر دیتے تو آج بحر و بر اور صحراء و خلاء انکے نعروں سے گونج رہی ہوتیں، ایک دوسرے پر دشمن کا ایجنٹ ہونے کا فتویٰ لگانے کے بجائے اسلام کے دشمنوں پر توجہ دیتے تو انکی صفوں سے کیا تمام جگہوں سے دشمن کے ایجنٹوں کا خاتمہ ہو چکا ہوتا۔ دجال کے ان خطرناک دجل و فریب کو ذہن میں رکھ کر ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ جیسی عظیم ہستیاں رو پڑتی تھیں بہادر

سے بہادر صحابہؓ رونے لگتے تھے۔

یہ انکا خوف آخرت تھا ورنہ انکے لئے کیا پریشانی ہوسکتی تھی جو اللہ کی جانب سے ہدایت یافتہ ہوں اور جنکی رہنمائی نور الٰہی سے کی جاتی ہو۔ فکر کا مقام تو ہم گناہگاروں کے لئے ہے لیکن افسوس ہم کبھی غور کرنے کی بھی تکلیف نہیں کرتے اور اس طرح مطمئن ہیں جیسے کوئی فتنہ ہے ہی نہیں۔

## دجال کے لئے عالمی اداروں کی تیاریاں

دجال اللہ تعالیٰ کی جانب سے ایک امتحان و آزمائش ہوگا تا کہ ایمان والوں کو پرکھا جائے کہ وہ اللہ کے وعدوں پر کتنا یقین رکھتے ہیں۔ سو جو اس امتحان میں کامیاب ہو جائے گا اس کے لئے اللہ نے بہت زیادہ درجات رکھے ہیں۔ اس لئے دجال کو ہر قسم کے وسائل دیئے گئے ہونگے۔ جن میں شیطانی وسائل سے لیکر تمام انسانی و مادی وسائل شامل ہوں گے۔

دور جدید کی ایجادات سائنسی تجربات وتحقیقات کے پس پردہ حقائق کا اگر ہم پتہ لگائیں تو یہ بات باآسانی سمجھ میں آجاتی ہے کہ یہ تمام کوششیں اسی ابلیسی مشن کو پورا کرنے کیلئے کی جارہی ہیں۔ یہاں ہم عالمی اداروں کی تیاریوں کا مختصر خاکہ پیش کرینگے تا کہ حالات کا کچھ اندازہ ہوسکے۔

## دجال اور غذائی مواد

دجال کے بارے میں حدیث میں آتا ہے کہ اسکے پاس بڑی تعداد میں غذائی مواد ہوگا۔ وہ جس کو چاہے گا کھانا دے گا اور جس کو چاہے گا فاقے کرائے گا۔ دنیا میں اس وقت غذائی اشیاء بنانی والی سب سے بڑی کمپنی نیسلے (Nestle) ہے۔ جو یہودیوں کی ملکیت ہے۔ اور اسکا مشن تمام دنیا کے غذائی مواد کو اپنے قبضہ میں کرنا ہے۔

یہ کمپنی اس وقت غذائی مواد، مشروبات (Beverages)، چاکلیٹ، تمام مٹھائیاں، کافی، پاؤڈر دودھ، بچوں کا دودھ، پانی، آئس کریم، تمام قسم کا غلہ، چٹنیاں، سوپ غرض کھانے پینے کی کوئی چیز ایسی نہیں جو یہ کمپنی نہ بنارہی ہو۔ اور یہ مادی دنیا کھانے پینے کی اشیاء میں

نسلے کی محتاج ہے۔

## کاشت کار بمقابلہ دجال

جولوگ دجال کی خدائی کوتسلیم کرنے سے انکار کردیں گے دجال ان سے ناراض ہوکر واپس چلا جائے گا اور پھر ان کی کھیتیاں سوکھ جائیں گی۔اس بات کو کاشتکار حضرات آج کے دور میں بہت اچھی طرح سمجھ سکتے ہیں۔اس سے پہلے ایک لفظ کا مطلب سمجھتے چلیں۔

پیٹنٹ (Patent):۔یہ ایک قانون ہے جو مالک کی حق ملکیت کو ثابت کرتا ہے۔نئی عالمی زرعی پالیسی، جس کو کسانوں کی ترقی وخوشحالی میں انقلاب کا نام دیا جارہا ہے دراصل ان کے ہاتھ سے اناج کا ایک ایک دانہ تک چھین لینے کی سازش ہے۔

غذائی مواد کے بیجوں (seeds) کو پیٹنٹ کے ذریعے یہودی کمپنیاں کسی بیج کو Patent کر لیں تو پھر گویا وہ ان کی ملکیت ہوگیا۔مثلاً پاکستانی چاول کو وہ کسی نام سے پیٹنٹ کرلیں تو ہمارا ہر کسان اس کمپنی سے باسمتی کا بیج خریدنے کا پابند ہوگا اگر وہ اپنا بیج بنائے گا تو اس پر جرمانہ اور جیل کی ہوا کھانی پڑے گی۔چونکہ یہ بیج مصنوعی طور پر جینیاتی (Genetic) طریقے سے تیار کیا جاتا ہے اسلئے یہ بیج ایک سال ہی پیداوار اگا سکے گا۔آئندہ سال پھر اگر باسمتی کاشت کرنا ہو تو نیا بیج خریدنا پڑیگا۔اس کے ساتھ دوائی بھی اسی کمپنی کی اس پر کام کرے گی۔اور اگر کسی اور کمپنی کا اسپرے کیا تو فصل تباہ ہوجائے گی۔نیز اس بیج سے تیار شدہ فصل غذا کے بجائے بیماری ہوگی۔یہی وجہ ہے کہ قحط زدہ افریقی ممالک نے ان بیجوں سے تیار شدہ امریکی غذائی امداد لینے سے انکار کردیا اور زیمبیا کے صدر نے یہاں تک کہا کہ ''اپنے لوگوں کو دینے سے قبل ہمیں اسکی جانچ ضرور کرنی ہے، ہم زہریلی خوراک کھانے پر بھوک سے مرنے کو ترجیح دینگے''۔

دیکھنے میں تو یہ قانون بڑا سادہ نظر آتا ہے لیکن معاملہ جسکی لاٹھی اس کی بھینس والا ہے۔اس قانون کا سہارا لے کر عالمی یہودی کمپنیوں نے دنیا کی تجارت پر کنٹرول کے بعد اب تمام دنیا کی پیداوار پر قبضے کے لئے یہ قانون بنایا ہے۔تاکہ کل اگر کوئی انکی بات ماننے سے انکار کرے تو اس کو اناج کے دانے دانے کے لئے محتاج بنادیا جائے۔



پیٹنٹ بل کے ذریعے اس طرح دھیرے دھیرے وہ ہماری پیداوار پر قبضہ کرتے جارہے ہیں۔ جلد ہی وہ تمام دنیا کی پیداوار پر مکمل کنٹرول کرنا چاہتے ہیں۔ ہماری اس بات کو سمجھنے کے لئے آپ نئی زرعی پالیسیوں کا مطالعہ کیجئے یا پھر پنجاب کے کسانوں سے تفصیل دریافت کریں تو بات بآسانی سمجھ میں آجائیگی۔ دھیرے دھیرے ملک کے اندر غذائی مواد گندم چاول وغیرہ کی کاشت کی مسلسل حوصلہ شکنی کر کے اسکی کاشت کو کم کرایا جارہا ہے۔

کیا یہ المیہ نہیں کہ ہم ایک زرعی ملک ہونے کے باوجود گندم اور چینی درآمد (Import) کرنے پر مجبور ہوجاتے ہیں؟ آخر کیوں؟ کئی سالوں سے ملک میں گندم وغیرہ کا مطلوبہ ہدف حاصل نہیں کیا جارہا ہے۔ جسکی وجہ سے ہر سال پاکستان کو لاکھوں ٹن گندم درآمد (Import) کرنی پڑرہی ہے۔ کیا یہ پوچھا جاسکتا ہے کہ یہ سب کس کے کہنے پر کیا جارہا ہے؟

آئی ایم ایف اور ورلڈ بینک کے کہنے پر؟ لیکن دانشور تو کہتے ہیں کہ وہ ہمارے بہت ہمدرد ہیں ہمارے بچوں کو گھر گھر جاکر پولیو کے قطرے پلواتے ہیں تو آخر وہ ہمیں قحط زدہ کیوں بنانا چاہتے ہیں؟

غذائی مواد کو اپنے قبضے میں کرنے کے علاوہ یہودیوں کا تخریبی کام یہ ہے کہ جراثیمی ہتھیاروں (Biological Weopons) کے ذریعے وہ کسی بھی فصل کو تباہ کرنے کی صلاحیت بنارہے ہیں اور کچھ بنا چکے ہیں۔

جو لوگ دجال کی بات مان لیں گے انکی فصلیں ہری بھری ہوجائیں گی۔ ممکن ہے دجال ان کو اس وقت پانی اور اسپرے دیدے تو ظاہر ہے ان کی فصلیں ہری بھری ہوجائیں گی۔

آپ ﷺ نے جو کچھ بیان کیا وہ ہر حال میں پورا ہوکر رہیگا خواہ ظاہری حالات ابھی اسکے مطابق ہوں یا نہ ہوں۔ لیکن اب تو حالات بھی نبی ﷺ کی احادیث کے مطابق ہوتے چلے جارہے ہیں لہٰذا اب بھی ان خطرات سے غافل رہنا کہاں کی عقلمندی اور کہاں کا دین ہے؟



دجال کے پاس گرم گوشت کا پہاڑ ہوگا:

نعیم ابن حماد کی '' الفتن '' میں حضرت عبداللہ ابن مسعود کی روایت میں گذرا **ومعه جبل من مرقٍ وعراق اللحم حارّ لا يبرد** کہ دجال کے پاس شوربے یخنی کا پہاڑ ہوگا، اور ایک پہاڑ اس گوشت کا جو ہڈی پر سے اتار کر کھایا جاتا ہے۔ ایہ گرم ہوگا اور ٹھنڈا نہیں ہوگا۔ اس وقت دنیا میں کھانے پینے کی چیزوں کو مختلف مراحل سے گذار کر محفوظ رکھنے کے لئے مستقل ایک عالمی ادارہ قائم ہے۔ جو فوڈ پروسیسنگ اینڈ پریزرویشن ( Food Processing And Preservation) کے نام سے 1809 سے کام کر رہا ہے۔ اس ادارے کا کام کھانے پینے کی چیزوں کو جدید سے جدید طریقے سے ذخیرہ کرنے پر تحقیق کرنا ہے۔ اس حوالے سے یہ ادارہ اب تک بہت سے مختلف طریقے ایجاد کر چکا ہے جن کا مشاہدہ آپ بازاروں میں روز کرتے رہتے ہیں۔

انھیں طریقوں میں سے بعض طریقے ایسے ہیں جن میں کھانوں کو ایک خاص درجہ حرارت پر گرم رکھ کر محفوظ کیا جاتا ہے۔ جن میں، سوپ، چٹنیاں، سبزیاں، گوشت، مچھلی اور ڈیری سے متعلق اشیاء شامل ہیں۔ لہٰذا آپ ﷺ کا یہ فرمانا کہ وہ گوشت گرم ہوگا اور پھر یہ فرمانا '' ٹھنڈا نہیں ہوگا ''۔ اپنے اندر بڑی گہرائی لئے ہوئے ہے۔

## عالمی ادارہ صحت (W.H.O)

ڈاکٹری انتہائی معزز اور قابل قدر پیشہ ہے ہسپتالوں میں آپ نے لکھا دیکھا ہوگا **من احيا ها فكانما احيا النّاس جميعا** (جس نے ایک انسان کی جان بچائی گویا اس نے ساری انسانیت کی جان بچائی )۔ لیکن اس پیشہ کی مثال بھی تلوار کے مانند ہے کہ تلوار اگر اللہ والوں کے ہاتھ میں ہو تو تمام انسانیت کے لئے رحمت کا کام دیتی ہے اور انسانیت کو تمام موذی امراض (انسانیت کے دشمنوں ) سے بچاتی ہے لیکن اگر یہی تلوار بے دین اور اللہ کے دشمنوں کے ہاتھ میں چلی جائے تو انسانیت کی تباہی کا باعث بنتی ہے۔ ڈاکٹری کے پیشہ کے ساتھ بھی آج یہی معاملہ ہے۔

عالمی ادارہ صحت کی باتوں کو میڈیا کے ذریعے اس طرح پیش کیا جاتا ہے جیسے یہ کوئی آسمان

سے اتری وحی ہو کہ اس کی بات غلط ہو ہی نہیں سکتی۔لیکن کیا آپ نہیں جانتے WHO کیا ہے؟ اسکے کرتا دھرتا کون ہیں؟ اسکو فنڈ کہاں سے ملتا ہے؟ اور اسکا بنیادی مقصد انسانیت کی خدمت ہے یا کچھ اور؟

یہاں ہم اتنا کہیں گے کہ یہ ادارہ سو فیصد یہودی ادارہ ہے۔جس کا کام ان تمام چیزوں کی ایجاد ہے جو ابلیسی مشن میں یہودیوں کے لیے مدگار ثابت ہو ں،خواہ وہ تخریبی (Destructive) ایجاد ہو یا تعمیری (Constructive)۔یہاں بحث کو مختصر کرتے ہوئے صرف چند چیزوں کی طرف اشارہ کرینگے کہ WHO یہودی مفادات کے لیے کس طرح راہ ہموار کرتا ہے۔

قدرتی غذائی اشیاء اللہ نے انسانوں کی ضرورت کے لیے پیدا فرمائیں اور ہر خطہ میں ان کے مزاج موسم اور جغرافیہ کے اعتبار سے مختلف قسم کے پھل فروٹ اور سبزیاں اگائیں۔ یہ تمام چیزیں اس ملک کے باشندوں کی ملکیت تھیں اور وہ پیٹ بھرنے میں کسی کے محتاج نہیں تھے۔اپنا اگاتے تھے اور اپنا کھاتے تھے۔لیکن اللہ کی دشمن قوم یہود سے یہ برداشت نہ ہوا اور انہوں نے ان وسائل کو اپنے ہاتھ میں لینے کا پروگرام بنالیا۔(بالکل اسی طرح جیسے اللہ کے نازل کردہ من وسلویٰ پر راضی نہ ہوئے تھے بلکہ معیشت کو اپنے کنٹرول میں لینے کے لئے انہوں نے سبزیوں اور دالوں کی اللہ سے فرمائش کی تھی تاکہ ذخیرہ اندوزی کر کے اپنی شری فطرت کا مظاہرہ کرسکیں)۔

اس کے لئے انھوں نے عالمی ادارہ صحت سے ایسے حکم نامے جاری کرائے جن میں قدرتی کھانے پینے کی چیزوں کو صحت کے لئے نقصان دہ قرار دیا گیا۔جس کی وجہ سے دنیا دھیرے دھیرے قدرتی کھانے پینے کی چیزوں سے دور ہوتی چلی گئی اور ملٹی نیشنل کمپنیوں کی تیار کردہ غذائی اشیاء کا محتاج بن گئی۔حالانکہ ملٹی نیشنل کمپنیاں جو کھانے پینے کی چیزیں تیار کرتی ہیں ان میں اکثر خراب اور غیر معیاری چیزیں استعمال کی جاتی ہیں۔خصوصاً ترقی پذیر ممالک (Devloping Countries) کے لئے تو وہ کسی قانون کی پاسداری بھی نہیں کرتے۔

1997 میں سعودی وزارتِ تجارت نے امریکی ہڈسن فوڈ کمپنی پر جراثیم (Bacteria)

سے متاثرہ گوشت کی فراہمی کا الزام لگاتے ہوئے اسکو بلیک لسٹ کر دیا تھا۔اس کے بعد مسقط حکومت نے بھی امریکہ سمیت تمام مغربی ممالک سے گوشت کی درآمد (Import) پر پابندی عائد کردی۔(بحوالہ ڈان 24 دسمبر 2004)

یہودی ملٹی نیشنل کمپنیاں اسٹیل کے کارخانے لگا کر اس سے دولت کمانا چاہتی تھیں لہٰذا اس مال کے لئے منڈیوں کی تلاش کی گئی جہاں انکا تیار کردہ مال کھپ سکے۔اسکے لئے بھی عالمی اداروں کی خدمات حاصل کی گئیں اور حکم نامہ جاری کرایا گیا کہ مٹی کے برتنوں میں کھانا نقصان دہ ہے۔پھر کیا تھا جدید تعلیم یافتہ لوگوں کے لئے ان کی بات ماننا فرض کا درجہ رکھتا تھا بغیر اس کی حقیقت میں غور کئے ہوئے کہ اسکے پس پردہ اصل حقائق کیا ہیں؟

اس طرح انھوں نے گھروں سے مٹی کے برتنوں کا استعمال چھڑوا دیا۔پھر طرفہ تماشا یہ کہ جن مٹی کے برتنوں کو نقصان دہ اور از کار رفتہ (Old Fashioned) کہہ کر گھروں سے نکال دیا گیا تھا۔اب وہی مٹی کے برتن فائیو سٹار ہوٹلوں میں پہنچ چکے ہیں اور ان میں کھانے کا اپنا ہی ایک مزا بتایا جاتا ہے۔

لوگوں کے ذہن چونکہ مغربی میڈیا کے زہریلی اثرات سے بری طرح متاثر ہیں لہٰذا جو اہل مغرب کہتے ہیں بغیر غور و فکر کئے ہوئے اس کو تسلیم کر لیا جاتا ہے۔خدارا آپ نے اپنی جس عقل کو بی بی سی اور سی این این کے پاس گروی رکھ دیا ہے ان سے واپس لے لیجئے ورنہ اس کو بھی کسی دن ٹن پیک کر کے اور نیسلے کا لیبل لگا کر عالمی مارکیٹ میں بیچ دیا جائے گا۔

عقل کا نام جنوں رکھدیا جنوں کا خرد

عالمی ادارہ صحت نے دجال کے لیے بہت سے معاملات میں راہ ہموار کی ہے۔ حدیث میں آتا ہے کہ اگر کسی کا اونٹ مر گیا ہو گا تو دجال اس کے اونٹ کی طرح بنا دے گا اور یہ واقعہ وہ ایک دیہاتی کو دکھلائیگا۔یہ جادو بھی ہو سکتا ہے اور جینیاتی کلوننگ Genetic Cloning کے ذریعے بھی ہو سکتا ہے۔

اگر چہ حدیث میں یہ ذکر ہے کہ دجال کے حکم سے شیاطین دیہاتی کے ماں باپ کی شکل میں آجائینگے، اسکے باوجود کلوننگ کے عمل کو اس کی وجہ سے رد نہیں کیا جاسکتا۔ کیونکہ شیطان کا لفظ قرآن وحدیث میں انسانوں کے لئے بھی استعمال ہوا ہے۔ قرآن میں ہے

**و کذٰلک جعلنا لکل نبي عدوا شياطين الانس والجن الایہ**

ترجمہ: اور اسی طرح ہم نے ہر نبی کے لئے ایک دشمن بنایا انسان شیطان میں سے اور جن شیطان میں سے۔

آپ ﷺ نے فرمایا اے ابوذرؓ! کیا تم نے انسان اور جن شیطان سے اللہ کی پناہ مانگی؟ حضرت ابوذرؓ نے پوچھا۔ کیا شیطان انسانوں میں سے بھی ہوتے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا ہاں بلکہ انسان شیطان کا شر جن شیطان سے زیادہ ہوتا ہے۔[۱]

مغرب کی تجربہ گاہوں میں انسانی کلوننگ کے حوالے سے مختلف تجربات کئے جارہے ہیں۔ اور ان میں سب سے خطرناک کوشش ایک ایسا انسان بنانے کی ہے جو طاقت کے اعتبار سے ناقابلِ شکست، اور ذہانت میں اپنا ثانی نہ رکھتا ہو۔ اسکے لئے بنیادی کردار نیشنل جغرافک ادا کرتا ہے جسکا کام جانوروں پر تحقیق ہے۔ بظاہر عام تفریحی نظر آنے والا یہ ادارہ ایسا نہیں جیسا نظر آتا ہے۔ اسکے اصل مقاصد جینیاتی انسان اور ایک نئی قسم کی مخلوق ایجاد کرنے کی کوشش ہے۔ نیشنل جغرافک کے تمام اخراجات یہودی برداشت کرتے ہیں۔

انہی عالمی طبی اداروں کے کہنے پر انکے فنڈ پر چلنے والی این جی اوز مسلم ممالک میں نسل کشی کر رہی ہیں۔ سب کی آنکھوں کے سامنے انہی کے ہاتھوں سے مسلمانوں کی نسلوں کو تباہ کرایا جارہا ہے۔ انکی ماؤں بہنوں اور بیٹیوں کی گودوں کو سونا کرایا جارہا ہے پھر بھی قوم جان بوجھ کر مجرمانہ خاموشی اور غفلت برت رہی ہے۔

---

حاشیہ[۱] تفسیر قرطبی

خاندانی منصوبہ بندی کی مہم جس گھناؤنے انداز میں چلائی جارہی ہے، اس کا مقصد اس کے سوا اور کیا ہے کہ زنا کاری و فحاشی کے راستے کی ساری رکاوٹوں کو ختم کر دیا جائے۔

کیا قوم کو کچھ احساس ہے کہ یہودی اداروں کے فنڈ سے قوم کی نئی نسل کو نفسیاتی طور پر مفلوج کرنے کی سازش کی جارہی ہے؟ قوم اتنی سادہ کیوں ہوگئی کہ اتنا بھی غور نہیں کرتی کہ اس قوم کے دشمن کبھی ہمارا بھلا نہیں سوچ سکتے۔

جن یہودی سرمایہ داروں نے ہمارے ملک کی معیشت کو تباہی کے دہانے پر پہنچا دیا، گندم چاول اور گھی کی قیمتوں کو آسمان پر پہنچا کر قوم کے بچوں کے منہ سے نوالہ تک چھین لیا، عام دوائیوں پر آئی ایم ایف اور عالمی بینک نے اتنے ٹیکس لگوادئے کہ ایک غریب آدمی ان دوائیوں کے مقابلے موت کو پسند کرنے لگا، گلی گلی انٹرنیٹ کیفے کھول کر قوم کے کمسنوں کو فحاشی میں مبتلاء کر کے، ذہنی اور جسمانی طور پر مفلوج (Paralized) کر دیا گیا، وہ عالمی یہودی ادارے ہماری قوم کے اتنے ہمدرد ہو گئے کہ انھیں اس قوم کی نئی نسل کی فکر لگ گئی۔ آخر کیوں؟

اس وقت اللہ کے دشمنوں کے ذریعے انسانوں پر اور خصوصاً تیسری دنیا کے لوگوں پر جو تجربات کئے جارہے ہیں انکی تفصیل پڑھکر انسانیت کے دشمنوں کی ذہنیت کا پتہ چلتا ہے کہ وہ کس طرح سے انسانوں کے خلاف کام کر رہے ہیں جسکے نتیجے میں آج انسان طرح طرح کی بیماریوں میں مبتلاء ہے۔ نام نہاد مہذب دنیا کے شر سے نہ تو فضاء محفوظ ہے، نہ سمندر اور نہ ہی زمین۔ قدرتی غذائی اشیاء کا استعمال طاقت کے زور پر ختم کرا کے انگریزی ادویات سے تیار شدہ گندم اور دیگر اشیاء تیار کرائی جارہی ہیں جو بجائے غذا کے بیماری ہیں جراثیمی ہتھیاروں کے ذریعے پانی کے ذخائر کو تباہ کرنے کی کوشش کی جارہی ہے۔ پرفضاء مقامات پر پولن کے درخت (وہ درخت جس سے بہار کے موسم میں روئی کی طرح ایک چیز نکلتی ہے) لگا کر وہاں کی فضاء کو پولن سے زہر آلود کر کے لوگوں کو دمے کی بیماری میں مبتلاء کیا جارہا ہے۔ پانی کے زیر زمین ذخائر ختم کرنے کے لئے لپٹس کے درخت لگائے گئے ہیں۔ اگر پتہ لگایا جائے کہ یہ کس ملک سے اور کس کے پیسوں پر درآمد کر کے لگوائے جاتے ہیں اور پھر کس کی نگرانی میں انکی دیکھ بھال کی جاتی ہے تو سب کچھ کھل



کر سامنے آجائے گا کہ نام نہاد این جی اوز کس قدر ملک وملت دشمن سرگرمیوں میں ملوث ہیں۔

آپ کہہ سکتے ہیں کہ ان سب چیزوں کا دجال سے کیا تعلق ہو سکتا ہے؟ ان چیزوں کا دجال سے بہت گہرا تعلق ہے۔ حدیث میں آیا ہے کہ ایمان والے دجال سے قتال کرینگے جبکہ یہودی اور فاسق وفاجر لوگوں کی اکثریت اس کیساتھ ہوگی۔

لہٰذا دجال کے ایجنٹ مسلمانوں کو گناہوں کی طرف لگانا چاہتے ہیں۔ اور یہ حقیقت ہے کہ نیک سے نیک مسلمان کو بھی اگر مشکوک کھانا کھلایا جائے تو اس کے اثرات سب سے پہلے اس کے دل پر پڑتے ہیں۔ چنانچہ عالمی اداروں نے اس کی مکمل کوشش کی ہے۔ ملٹی نیشنل کمپنیوں کی تیار کردہ مصنوعی کھانے پینے کی اشیاء میں وہ کیمیکل شامل ہوتے ہیں جو انسانی جسم میں داخل ہو کر انسان کو فحاشی وعریانی کی طرف مائل کرتے ہیں۔ نیز ان کی قوت باہ کو متاثر کرتے ہیں۔ خصوصاً بچوں کے اعصابی نظام (Nervous System) کو بری طرح متاثر کرتے ہیں۔

اس وقت مسلمان ڈاکٹر حضرات پر یہ ذمہ داری عائد ہوتی ہے کہ وہ امت کو ان تمام خطرات سے آگاہ کریں، جو امت کو اس وقت عالمی کفر کی جانب سے درپیش ہیں۔ اگرچہ یہ وقت ایسا ہے کہ جب حق کہنے پر آگ اور جھوٹ کے آگے سر جھکانے پر ڈالر برس رہے ہیں۔ لیکن اگر کسی کو نبی کریم ﷺ کی حدیث پر مکمل یقین ہے کہ دجال کے وقت میں جو اسکی آگ ہوگی وہ حقیقت میں ٹھنڈا میٹھا پانی ہوگا۔ تو ڈاکٹر حضرات کو وہی اختیار کرنا چاہئے جو ان کے لئے فائدہ مند ہو۔

## معدنی وسائل

جہاں تک دنیا کے معدنی وسائل کا تعلق ہے اس وقت دنیا کے تمام معدنی وسائل پر یہودیوں کا بالواسطہ یا بلاواسطہ (Directly or Indirectly) کنٹرول ہے۔

## دولت کا ارتکاز

حدیث میں آپ نے پڑھا کہ دجال کے پاس دولت کے بے شمار خزانے ہونگے۔ چنانچہ یہودی دنیا کی تمام دولت کو اپنے قبضے میں کر رہے ہیں۔ دنیا سے گولڈ اسٹینڈرڈ کا خاتمہ کر کے سونا

اپنے قبضے میں لیکر دنیا کے ہاتھوں میں رنگ برنگی کاغذ کے ٹکڑے (کرنسی نوٹ وغیرہ) تھمادیئے گئے ہیں جن کو یہودی غلامی میں جکڑی دنیا نوٹ یا دولت سمجھتی ہے (یہ خوش فہمی جلد دور ہو جائیگی) بلکہ اب تو وہ نوٹ بھی ان سے چھینے جا رہے ہیں اور پلاسٹک کے کارڈ تھمائے جا رہے ہیں۔ نادان پلاسٹک کارڈ (کریڈٹ کارڈز) ہاتھ میں پکڑ کر خود کو کروڑ پتی اور ارب پتی سمجھتا ہے۔ کمپیوٹر کے کی بورڈ پر بیٹھ کر اپنی انگلیوں کے اشاروں سے کروڑوں اور عربوں روپے کا حساب کتاب کرنے والا اس دن کیا کرے گا جب اپنی انگلیوں سے کی بورڈ کو پیٹتے پیٹتے تھک جائے گا لیکن اس کے آن لائن اکاؤنٹ کا کہیں کوئی پتہ سرا نہیں ہوگا۔

پہلے تو یہودیوں نے بڑی بڑی کمپنیوں کو اپنے قبضہ میں لیا اب وہ نچلی سطح پر آکر ہر شہر میں اپنے بڑے بڑے شاپنگ پلازے بنا رہے ہیں۔ جہاں 25 پیسے کی ٹافی سے لیکر لاکھوں روپے تک کا سامان دستیاب ہوتا ہے۔ اس طرح اب وہ دنیا کی بچی کھچی دولت بھی اپنے ہاتھوں میں لینا چاہتے ہیں۔

عالمی بینک اور آئی ایم ایف: ان دونوں اداروں نے ابھی تک دنیا کی دولت کو اس انداز میں لوٹا ہے کہ لٹنے والی قوموں کے نام نہاد دانشور، ان اداروں کو قوموں کا محسن ثابت کرتے رہے ہیں۔ یہ دونوں سو فیصد یہودی ادارے ہیں۔ جنکا مقصد مالی نظام کے ذریعے ساری دنیا کے، سیاسی، سماجی، عسکری، تجارتی، تعلیمی اور پانی کے نظام کو کنٹرول کرنا ہے۔

اگر یہ کہا جائے تو غلط نہ ہوگا کہ ان دونوں اداروں نے ساری دنیا کو اس وقت اپنا غلام بنایا ہوا ہے۔ اور مختلف ممالک میں تعمیر و ترقی (یا قوموں کو غلام بنانے) کے پروگرام یہیں طے پاتے ہیں۔ اس مالی نظام کے ذریعے ان اداروں نے مختلف مسلم ممالک کو کتنی ہی مرتبہ گھٹنے ٹیکنے پر مجبور کیا ہے۔ اگر دجال کے مالی فتنے کو کوئی اچھی طرح سمجھنا چاہتا ہے تو اس کو چاہئے کہ وہ عالمی بینک اور آئی ایم ایف کے قرضے جاری کرنے کے طریقوں اور ان قرضوں کی ادائیگی کے بارے میں معلومات حاصل کرے۔

دنیا کی بچی کچھی تجارت و معیشت پر ڈاکہ ڈالنے کے لئے عالمی ڈاکوؤں کا ایک گینگ بنایا گیا، جسکا کام دنیا کے اندر پھیلی چھوٹی صنعتوں (Small Industries) کو قوت کے ذریعے تباہ کر کے، ان میں لگے لاکھوں مزدوروں کو بے روزگار کر کے، غریبوں کے منہ سے آخری نوالہ تک چھین کر، ان کو سسک سسک کر مرنے پر مجبور کرنا تھا، پھر اس گینگ کو "تہذیب و شائستگی" کا لبادہ اوڑھا کر اس کو "ڈبلیو ٹی او" کا نام دیدیا گیا۔

یہ اتنا سنگ دل اور بے رحم ادارہ ہے، جس کے ظلم کے اثرات غریبوں، مرض سے بلکتے بیماروں اور کمزور انسانوں پر پڑنے والے ہیں۔ کیونکہ اسکا سب سے زیادہ اثر زراعت، صحت اور تعلیم پر پڑتا ہے۔

ڈبلیو ٹی او نے پاکستان پر اپنے اثرات دکھانے شروع کردئے ہیں، اور سب سے پہلے ٹیکسٹائل کی صنعت متاثر ہونا شروع ہوئی ہے۔ اور برآمدات میں کمی واقع ہونا شروع ہوگئی ہے۔ پاکستان میں 27 لاکھ ایکڑ رقبے پر ہونے والی گنے کی فصل کی کوئی ضرورت باقی نہیں رہے گی، کیونکہ زیادہ گنا پیدا کرنے والے ممالک کی جانب سے عالمی مارکیٹ میں کم قیمت پر چینی فراہم کی جائیگی۔ جسکی وجہ سے پاکستان کی 77 شوگر ملیں بند ہوجائیں گی جس کے نتیجے میں ہزاروں مزدور بے روزگار ہوجائیں گے۔

## افرادی وسائل (Human Resources)

دیگر وسائل کے ساتھ ساتھ یہودیوں نے اپنے دشمنوں کے افرادی وسائل کو بھی مفلوج کر دیا ہے یا اپنے ملک میں بلا کر انکو اپنے لئے استعمال کر رہے ہیں۔

وہ علماء ہوں یا دانشور، یہودی ان میں سے ہر ایسے افراد پر نظر رکھتے ہیں جو ذہنی صلاحیتوں کے مالک ہوتے ہیں۔ جس دماغ کو وہ خرید نہیں سکتے انکی کوشش اسکو تباہ کرنے کی ہوتی ہے اس



وقت میں علماء حق کا قتلِ عام اسی سلسلے کی کڑی ہے۔

## دجال اور عسکری قوت

دنیا کا خطرناک سے خطرناک ہتھیار اس وقت یہودیوں کے پاس موجود ہے اور اس میدان میں مزید تجربات جاری ہیں۔ان میں سب سے زیادہ خطرناک جراثیمی ہتھیار( Biological Weapons) ہیں،جس کی تیاری میں ''بڈس''(BIDS) ( Biological Integrated Detection System ) نامی مشین استعمال ہوتی ہے۔انکی کی کوشش ایک ایسا جراثیمی ہتھیار بنانے کی ہے جو خاص افراد پر اثر کرے۔یعنی اگر وہ اپنی کسی مخالف قوم، قبیلے یا نسل کو ختم کرنا چاہیں،جبکہ اس علاقے میں انکے ایجنٹ بھی رہتے ہوں،تو یہ ہتھیار صرف انکے دشمنوں پر ہی اثر کریں اور انکے دوست بچ جائیں۔

دوسری جانب یہودیوں کی مکمل کوشش یہ ہے کہ ہر اس قوت کو غیر مسلح (Disarmed) کردیا جائے جہاں سے ذرا بھی دجال کی مخالفت کا امکان موجود ہو۔افغانستان اور عراق کا یہی جرم تھا۔

## پاکستان کا ایٹمی پروگرام اور سائنس دان

یہودی نفسیات کا مطالعہ ہمیں یہ بتاتا ہے کہ یہودی دو قسم کے لوگوں کو کبھی معاف نہیں کرتے۔ایک اپنے دشمنوں کو اور دوسرے اپنے محسنوں کو۔پاکستان کے ایٹمی پروگرام کے بانی ڈاکٹر عبد القدیر خان یہودیوں کے نزدیک وہ شخص ہیں جنھوں نے پاکستان جیسے مسلم ملک کے لئے ایٹم بم بنا کر براہِ راست یہودیت کے منصوبوں کے راستے میں بہت بڑی دیوار کھڑی کردی تھی۔یہ ایسی دیوار تھی کہ اسکو ڈھائے بغیر یہودی کبھی بھی اپنے عالمی منصوبوں کو عملی جامہ نہیں پہنا سکتے تھے،لہٰذا یہ ناممکن تھا کہ وہ ڈاکٹر خان کے اس ناقابلِ معافی ''جرم'' کو نظر انداز کردیتے،سو ڈاکٹر قدیر کو اس جرم کی سزا دینے کے منصوبہ پر 1990ہی سے عمل شروع کردیا گیا،اور اسکے لئے وہ جسکو استعمال کرسکتے تھے اسکو استعمال کیا۔

2000 میں سی آئی اے کے ڈپٹی چیف نے دورہ بھارت کے دوران بھارتی ایٹمی



سائنسداں اور موجودہ صدر ڈاکٹر عبدالکلام سے کہا تھا کہ آپکا نام تاریخ میں سنہرے حرفوں سے لکھا جائیگا لیکن پاکستانی ایٹمی سائنسدان ڈاکٹر اے کیو خان کو گلی کوچوں میں رسوا ہونا پڑیگا۔

اس بحث میں پڑے بغیر کہ ایٹمی ٹیکنالوجی کی منتقلی کی حقیقت کیا ہے اگر اس وقت یہودیوں کی تیاریوں اور پاکستان کے بارے میں امریکہ بھارت اور اسرائیل کے گٹھ جوڑ کا مطالعہ کیا جائے تو صورتِ حال بالکل واضح ہوجاتی ہے کہ پاکستان کے خلاف تاریخ کی بھیانک سازش اپنے آخری دور میں داخل ہوچکی ہے۔ یہ سارا ڈرامہ خود یہودیوں اور انکے ایجنٹوں کا پیدا کردہ ہے۔ اچانک ایٹمی ٹیکنالوجی کی منتقلی کے مسئلہ پر خاموشی چھا چکی ہے، اور خوابوں کی جنت میں رہنے کے عادی لوگ خوش ہو گئے ہیں کہ طوفان کا خطرہ ٹل چکا ہے۔

بھارت کے ساتھ یک طرفہ دوستی سے لیکر سائنسدانوں کی ڈی بریفنگ اور سی ٹی بی ٹی تک اس سب کا مقصد یہی ہے کہ پاکستان کو مکمل طور پر غیر مسلح کر دیا جائے اور یک بارگی حملہ کر کے اکھنڈ بھارت کے خواب کو پورا کیا جائے تا کہ اس خطہ سے مکمل دجال مخالف قوتوں کا خاتمہ ہوسکے۔ قرآن کریم نے کافروں کی اس چال سے مسلمانوں کو ہوشیار کیا ہے۔ ارشاد ہے

وَدَّ الَّذِينَ كَفَرُوا لَوْ تَغْفُلُونَ عَنْ أَسْلِحَتِكُمْ وَأَمْتِعَتِكُمْ فَيَمِيلُونَ عَلَيْكُمْ مَيْلَةً وَاحِدَةً

ترجمہ: اور کافروں کی یہ دلی خواہش ہے کہ وہ تمہیں تمہارے اسلحہ اور (جنگی) سامان سے غافل کردیں سو (جب تم غیر مسلح ہو) تم پر یک بارگی حملہ آور ہو جائیں۔

کسی بھی مسلم ملک کا عسکری قوت بنانا وہ عالمی امن کے لئے خطرناک سمجھتے ہیں اسلیئے مسلم ممالک کو غیر مسلح کر کے ان کو عالمی برادری میں شامل کرنا چاہتے ہیں یعنی کسی دجال مخالف قوت کا غیر مسلح ہوجانا گویا اسکا عالمی برادری میں شامل ہوجانا ہے۔ اور پھر یہ عالمی برادری کیا ہے اس سے کونسی عالمی برادری مراد ہے اور اسکی تعریف انکے نزدیک کیا ہے؟ دراصل یہ وہ عجیب وغریب یہودی اصطلاحات ہیں جو یہودی آئے دن اپنی طرف سے گڑھتے رہتے ہیں۔ جنکے وہ خاص معنی مراد لیتے ہیں جبکہ نادان دنیا انکو ظاہری معنیٰ میں استعمال کر رہی ہوتی ہے۔



## عالمی برادری

اس سے مراد یہودی برادری یا اسکی حلیف قومیں ہیں۔ یہود مخالف قومیں عالمی برادری نہیں بلکہ وہ انسانی برادری سے خارج ہیں، جو کہ انسانیت کے لئے خطرہ ہیں جسکو دوسرے الفاظ میں بین الاقوامی تحدیات یا (International threats) کہا جاتا ہے۔ چنانچہ جب عالمی میڈیا کی جانب سے یہ کہا جاتا ہے کہ افغانستان اور عراق کی صورتِ حال پر عالمی برادری کو تشویش ہے، تو اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ ان جگہوں پر یہودی مفادات کو خطرہ ہے۔ لہٰذا یہودی برادری کو اس پر تشویش ہے۔

## عالمی امن

اس سے مراد ایک ایسی دنیا جہاں یہودیوں کے عالمی منصوبے وسیع تر اسرائیل کے قیام اور ہیکلِ سلیمانی کی تعمیر میں کوئی قوت رکاوٹ نہ ہو۔ اسی امن کو حاصل کرنے کے لئے افغانستان کو خون کے سمندر میں ڈبو دیا گیا اور اسی امن کی تلاش میں عراق کے معصوم بچوں کی زندگیوں کو چھین لیا گیا۔ یہی امن مشن ہے جسکا رخ اب پاکستان کی جانب ہوا ہے اور ہمیں مجبور کیا جارہا ہے کہ ہم خود کو بھارت کے سامنے جھک کر اپنی غیرت اور مستقبل کا فیصلہ برہمن پر چھوڑ دیں۔

اب یہ بات سمجھ میں آجانی چاہئے کہ صرف مسلم ممالک کو ہی غیر مسلح کیوں کیا جارہا ہے جبکہ بھارت کو ہر طرح سے مسلح کیا جارہا ہے۔ اسلئے کہ بھارت کا مسلح ہونا عالمی امن کے لئے ضروری ہے اور پاکستان کا مسلح رہنا عالمی امن کے لئے خطرہ ہے۔ اسکے علاوہ بہت ساری اصطلاحات ہیں جو یہودی خاص معنیٰ میں استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً انسانی حقوق، عالمی سلامتی، دہشت گردی، انصاف، آزادیِ نسواں وغیرہ۔ انکو سمجھنے کے لئے ہمیں یہودیوں کے منصوبوں کو سمجھنا ہوگا ورنہ قیامت تک ہم امن وسلامتی اور اس جیسی اصطلاحات کا رونا روتے رہینگے۔

جب تک ہم ان یہودی اصطلاحات کو نہیں سمجھیں گے اس وقت تک ہماری سمجھ میں یہ نہیں آسکے گا کہ امریکہ اور دیگر یہود نواز قوتیں اپنے پاس مہلک ہتھیاروں کے ڈھیر لگائے جارہی ہیں اور مسلم ممالک سے سب کچھ چھینا جارہا ہے۔ مشرقی تیمور کو آزاد کرایا جاتا ہے جبکہ فلسطین وکشمیر میں



ظالموں کی مدد کیجاتی ہے۔ ایک یہودی کے مرنے پر دنیا چیخ پڑتی ہے اور امت مسلمہ کے خون سے دریا سرخ کردئے جاتے ہیں تو کسی کو انسانی حقوق یاد نہیں آتے۔ یہودیوں کی اس مکاری کی جانب قرآن کریم نے اشارہ فرمایا ہے:

"یا ایھا الذین آ منوا لا تقولوا راعنا وقولوا انظُرنا

ترجمہ: اے ایمان والو! رٰاعِنا نہ کہا کرو اور اُنظُرنا کہا کرو۔

## پاک بھارت دوستی

اس وقت یہودی قوتوں کا سارا زور جنوبی ایشیاء کی جانب ہے۔ چونکہ صیہونی طاقتیں جانتی ہیں کہ عالم اسلام میں عراق کے بعد اب پاکستان ہی کے پاس عسکری قوت ہے۔ پھر پاکستان میں موجود جذبہ جہاد جو انکے نزدیک ایٹم بم سے زیادہ خطرناک ہے جو آگے چل کر اس لشکر کا حصہ بن سکتا ہے، جو دجال کے خلاف حضرت مہدی کی حمایت کیلئے خراسان سے نکلے گا۔

ان سب باتوں کو ذہن میں رکھ کر دجالی قوتوں نے سب سے پہلے پاکستان کے نظریاتی اور جغرافیائی دفاع طالبان کو ختم کیا اور اب پاکستان سے بھارت کی دوستی کرا کر اور مسئلہ کشمیر کو بھارت کی مرضی سے حل کرا کر پاکستان پر دباؤ ڈالا جائیگا کہ اب آپ کو ایٹم بم کی کوئی ضرورت نہیں لہذا اب اپنی اقتصادی (Economical) حالت بہتر بنانے پر توجہ دیں اور ملک کو غیر عسکری (Demilitirize) کر کے اپنی افواج بھی ختم کریں۔

اس منصوبے پر عمل درآمد شروع ہو چکا ہے۔ برہمن کا دیرینہ خواب اکھنڈ بھارت اب ایک خوبصورت پیکج کی شکل میں سامنے آ رہا ہے۔ واجپائی کی جانب سے مشترکہ کرنسی اور ایڈوانی کی جانب سے کنفیڈریشن کی پیش کش اسی سلسلہ کی کڑیاں ہیں۔ نیز پاکستان میں رہ کر برہمن سے محبت کرنے والی این جی اوز، اور ہندو بنئے کے ٹکڑوں پر پلنے والے غدار ملت وغدار وطن وہ دانشور جنھوں نے اپنا قبلہ وکعبہ بھارت کو بنالیا ہے، وہ اس سازش میں پیش پیش ہیں۔

ہمارا حکمران طبقہ بہت خوش ہے کہ ہماری خارجہ پالیسی کی وجہ سے مسئلہ کشمیر اب توجہ کا مرکز



Flash Point بن چکا ہے اور امریکہ اس پر بہت توجہ دے رہا ہے۔ لیکن وہ یہ بھول رہے ہیں کہ امریکہ کا توجہ دینا ہماری خارجہ پالیسی کا نتیجہ نہیں بلکہ یہود و ہنود کی خارجہ پالیسی کا نتیجہ ہے مسئلہ کشمیر ہمارے مفادات سامنے رکھ کر حل نہیں کرایا جائیگا بلکہ یہود و ہنود کے مشترکہ مفاد کے تحت اس مسئلہ کو حل کرایا جائیگا۔

خلاصہ کلام یہ ہے کہ عراق وافغانستان کے بعد اب صیہونیت (Zionism) کے منصوبوں کی راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ ایٹم بم، اور جذبہ جہاد سے آراستہ پاکستان ہے۔ جس کو وہ ہر قیمت پر اپنے راستے سے ہٹانا چاہتے ہیں۔ تاریخ اس قسم کی مثالوں سے بھری پڑی ہے۔ حالیہ مثال عراق کی آنکھوں کے سامنے ہے۔ پہلے اسکو غیر عسکری کیا گیا اسکے بعد اس کو اپنے قبضے میں لے لیا گیا۔

ہم لالو پرشاد یادو کو بلا کر استقبال کریں یا ناچنے گانے والے بھانڈوں کو قوم کا نمائندہ بنا کر بھارت بھیجیں، برہمن کے منہ میں رام رام آنے کا صاف مطلب یہی ہے کہ لالہ جی کی بغل میں چھری بھی چھپی ہوئی ہے۔ اسکی واضح دلیل بھارت کا روس سے طیارہ بردار بحری بیڑا خریدنا، پولینڈ سے ہتھیاروں کی خرید، اسرائیل سے جدید راڈار سسٹم اور اب امریکہ سے ایف سولہ کی بات کرنا، امریکہ اور اسرائیل کا بھارت کو پاکستان کا ایٹمی پروگرام جام کرنے کے آلات فراہم کرنا ہے۔

بھارتی میڈیا اور عالمی میڈیا کی جانب سے دونوں ملکوں کے درمیان پیار و محبت کا راگ الاپنے کا اس کے سوا کوئی اور مقصد نہیں کہ ہمارے جوانوں کو بھارتی اداکاراؤں کی زلفوں کا اسیر بنادیا جائے۔ کشمیری مجاہدین کو پاکستان سے بدظن کردیا جائے، کشمیر میں پھنسی بھارتی فوج کو فارغ کیا جائے پاکستانی فوج کو غیر مسلح کرادیا جائے۔ یہی برہمن کی خواہش ہے۔

کہتے ہیں اس خطے کو پر امن بنانے کے لئے ایسا کرنا ضروری ہے.....کیا خوب دلیل ہے.... بھارت کو فالکن راڈار، جدید طیارے، بحری بیڑے اور ہمارے ہاتھ میں ایک کلاشکوف بھی گوارہ نہیں۔ بھارت باڑ لگائے.......لائن آف کنٹرول پر کیمرے، سینسر (Sensor) اور الارمنگ سسٹم نصب کرے........اور ہم اپنا دفاعی بجٹ بھی کم کردیں۔



اپنے بازوئے شمشیر زن پر ہی بھروسہ کیا کرتی ہیں۔ یہی دنیا میں خود کو منوانے کا اصول ہے اور یہی قانونِ فطرت ہے۔ علامہ اقبال نے فرمایا۔

میں تجھ کو بتاتا ہوں تقدیرِ امم کیا ہے
شمشیر و سناں اول طاؤس و رباب آخر

## پاک اسرائیل دوستی

ملک کا روشن خیال طبقہ (درحقیقت تاریک خیال طبقہ) کہتا ہے کہ جب عرب ممالک نے اسرائیل کو تسلیم کرلیا تو ہم کیوں فلسطین کے درد میں مرے جاتے ہیں کہ اسرائیل کو دشمن بنائے رکھیں۔ یہ وہ طبقہ ہے جس نے ہر دور میں ملک وملت کی پیشانی پر ذلت کی کالک ملی ہے۔ ڈالروں کی منڈی میں اپنی غیرت، عزت، ضمیر اور وقار نیلام کرنے والا یہ ٹولا ساری قوم سے یہ مطالبہ کرتا ہے کہ وہ بھی ان جیسے ہو جائیں۔

ہائے افسوس......انکی مثال ایسی ہے جیسے کسی مردار کو بہت سارے گدھ مل کر نوچ رہے ہوں اور شاہین کا کوئی بھوکا بچہ شاہین سے کہے......ہم کو بھی وہ گوشت کھلاؤ.........وہ سارے پرندے بھی تو اس گوشت کو کھا رہے ہیں تو شاہین....اپنے بچے سے یہی کہے گا۔

اے طائر لاہوتی اس رزق سے موت اچھی
جس رزق سے آتی ہو پرواز میں کوتاہی

یہ سن کر شاہین بچہ یقیناً سمجھ جائیگا اور بھوکا رہ کر مرنا تو گوارہ کرلے گا لیکن کبھی مردار کو نہیں کھائے گا۔ کیونکہ اس کو پتہ ہے کہ اس کی پرواز اسکی شان اور اسکا وقار ہے۔ اس کو اس بات کا شعور ہے کہ میری پرواز ہی میری زندگی ہے۔ لیکن جن نادانوں کو اڑنا ہی نہ آتا ہو، جنگی سوچ کی



پرواز وائٹ ہاؤس کے گنبد کے ارد گرد ہی چکر کاٹتی ہو، وہ بھلا آسمان کی بلندیوں اور پہاڑوں کی چٹانوں کی اہمیت کو کیا سمجھیں گے، جنکے پروں کو اقتصادیات و معاشیات کی قینچی سے کاٹ کر قوتِ پرواز سے محروم کر دیا گیا ہو، تو وہ گدھوں کو مردار میں منہ مارتا دیکھ کر خود بھی ان میں شامل ہو جائینگے کہ انکے نزدیک پیٹ بھر جانے کا نام ہی کامیاب زندگی ہے۔ جنکی آنکھوں پر ڈالر کی دجالی آنکھ (جو ڈالر پر بنی ہوتی ہے) لگ گئی ہو، جنکے ضمیر گرین کارڈ کی منڈی میں نیلام ہو چکے ہوں، جنکا طواف کفر کے ایوانوں میں ہوتا ہو، جو چند کھوٹے سکوں کے عوض اپنے وطن کو دشمنوں کے حوالے کر دیتے ہوں، بھلا وہ نادان کیا جانیں کہ اسرائیل کو تسلیم کرنے میں کیا نقصان ہے؟ پھر انکو کیا پتہ ہوگا کہ پاکستان کس چیز کا نام ہے؟

## دجال اور جادو

دجال کے پاس تمام شیطانی اور جادوئی قوتیں ہونگی۔ جادو کو ابھی سے ایک نئے انداز میں متعارف کرایا جا رہا ہے۔ بڑے شہروں میں باقاعدہ جادو کے اسٹیج شو منعقد کرائے جا رہے ہیں۔ نیز دنیا کے بڑے جادوگر اس وقت یہودیوں میں موجود ہیں جنھوں نے جادو کے علم میں انتہائی ترقی کی ہے۔ ان میں کئی بڑے سیاست داں اور دنیا کے بڑے بڑے تاجر بھی جادوگر ہیں۔ جادو کے مختلف قسم کے نشانات تمام دنیا میں گھر گھر پہنچ چکے ہیں۔ مثلاً چھ کونوں والا داؤدی ستارہ (David Star)، پانچ کونوں والا ستارہ، لہر کا نشان جو پیپسی کی بوتل پر بنا ہوتا ہے، سانپ کے طرز کی سیڑھی، ایک آنکھ اور شطرنج کا نشان وغیرہ۔ ہر نشان کی تاثیر الگ ہے۔ مثلاً پانچ کونوں والے ستارے میں کسی کا نام لکھ دیا جاتا ہے پھر اس پر ایک منتر پڑھا جاتا ہے انکے بقول اسکی تاثیر ہلاکت ہے۔

## میڈیا کی جنگ

مغربی میڈیا کے بارے میں خلیفہ عبدالحمید ثانی نے فرمایا تھا۔ یہ ذریات الشیطان (شیطان کی اولاد) ہیں۔ اور واقعی درست فرمایا تھا۔ اس وقت اگر وہ ہوتے تو اسکو دجال کی آنکھ اور آواز کا نام دیتے۔



دجال عربی کے دَجل سے نکلا ہے۔ دجل کے معنیٰ ڈھانپ لینے کے ہیں۔ دجال کے معنیٰ بہت زیادہ ڈھانپ لینے والا۔ دجال کو دجال اسی لئے کہا جاتا ہے کہ وہ اپنے جھوٹ اور فریب کے ذریعے حقیقت کو ڈھانپ لے گا۔ وہ اپنے دجل وفریب سے بڑے بڑے لوگوں کو بہکا دے گا۔ اور لوگ دیکھتے ہی دیکھتے ایمان سے ہاتھ دھوبیٹھیں گے۔

مغربی میڈیا کا کردار بھی کچھ ایسا ہی ہے۔ جس حقیقت کو یہ دنیا کی نظروں سے چھپانا چاہتے ہیں اس پر شکوک وشبہات کی اتنی چادریں چڑھا دیتے ہیں کہ لوگ اسکی تہہ تک پہونچ ہی نہیں پاتے۔ جبکہ جس بات کو یہ ثابت کرنا چاہیں اس کو جھوٹ کے ہزاروں خوبصورت غلافوں میں لپیٹ کر ثابت کردیتے ہیں۔

مثلاً اگر وہ آج یہ خبر دیں کہ پورا آسٹریلیا سمندر میں ڈوب گیا ہے تو اس میڈیا پر ایمان رکھنے والی بیچاری دنیا کے لئے ماننے کے علاوہ کوئی چارہ کار نہیں ہوگا۔

عالمی میڈیا دجال کی خبر اور اسکی خدائی کو دنیا کے کونے کونے میں پہنچائے گی۔ اور اسکو اس طرح بیان کرے گی جیسے ساری دنیا اسکی خدائی کو تسلیم کرچکی ہو، اور ہر طرف امن وامان اور خوشحالی کا دور شروع ہوگیا ہو۔ نیز جیسا کہ ہسٹن کا قول پیچھے نقل کیا گیا کہ دجال کی خبر عالمی پریس کانفرنس کے ذریعے نشر کی جائے گی جسکو تمام دنیا میں سیٹیلائٹ کے ذریعے دیکھا جاسکے گا۔

اسکے لئے وہ دو طرح کے انتظامات کررہے ہیں ایک تو ہر جگہ بجلی پہنچانا، تاکہ ہر جگہ ٹی وی پہونچ جائے، اور دوسرا ٹیلی مواصلاتی نظام (ٹیلی فون، موبائل، انٹرنیٹ وغیرہ) کو انتہائی آسان اور سستا کرنا، تاکہ تمام دنیا ایک عالمی گاؤں (Global village) میں تبدیل ہوجائے۔ اور ہر خبر دنیا کے اکثر انسانوں تک فوراً پہونچ سکے۔ اسی لئے اب دور دراز کے علاقوں میں ٹیلی فون لائن دیجائے گی بلکہ وائرلیس نظام کو جلد متعارف کرایا جائے گا۔ اسی طرح اہم خبریں یا بریکنگ نیوز (Breaking News) ہیں جو کسی بھی واقعہ کو فوراً دنیا میں پھیلا دیتی ہیں۔

ٹیلی فون، موبائل اور ٹیلی ویژن وغیرہ اگر عوام استعمال کرنا چھوڑ دیں تو یہ عالمی یہودی قوتوں کی ایسی مجبوری ہے کہ وہ پھر ان چیزوں کو مفت تقسیم کرینگے اور استعمال کرنے پر انعامی

اسکیموں کا اعلان کیا جائے گا۔

## موجودہ دور اور صحافیوں کی ذمہ داری

جیسا کہ بتایا گیا کہ دجال کے فتنے میں حقیقت سے زیادہ جھوٹ اور فریب ہوگا۔ اور اس کو پھیلانے کا بڑا ذریعہ میڈیا ہے۔ لہٰذا ہر وہ صحافی جو خود کو محمد عربی ﷺ کا غلام سمجھتا ہے، اور فتنۂ دجال سے محفوظ رہنا چاہتا ہے، اس کو ہر حال میں دجالی قوتوں کے جھوٹ و فریب کے خلاف اپنا قلم اور اپنی زبان استعمال کرنی چاہئے۔ تمام دنیا کی کفریہ میڈیا اسلام کے خلاف زہر اگل رہی ہے، اور اپنے باطل نظام کو امن و انصاف کا نظام ثابت کرنا چاہتی ہے، تو کیا مسلمان صحافی برادری صرف اس لئے اپنے دین اور مذہب کا مذاق برداشت کرے گی کہ اگر اس نے قلم اٹھایا تو اس کی نوکری چلی جائے گی؟

کیا اس کا مطلب وہی ہے جو دجال آ کر کہے گا کہ میری بات مانو ورنہ رزق بند کر دوں گا؟ اگر ایک لکھنے والے کا قلم حق لکھنے کی پاداش میں توڑ دیا جائے' باطل کا خوف اسکے قلم کی رگوں میں دوڑنے والی سیاہی کو منجمد کرنے لگے تو ایسے وقت میں حق لکھنے والے اپنے جگر کے لہو کو سیاہی اور انگلیوں کو قلم بنا کر اپنا فرض ادا کیا کرتے ہیں۔

؎ متاعِ لوح و قلم چھن گئی تو کیا غم ہے
کہ خونِ دل میں ڈبولی ہیں انگلیاں میں نے

اور اگر باطل کے خوف سے اس کا قلم لرزنے لگے اور دولت کا لالچ قلم کے تقدس (Sanctity) کو پامال کرنے لگے تو پھر اسکو اپنا قلم توڑ کر جنگلوں اور بیابانوں میں نکل جانا چاہئے تاکہ اسکا قلم اسکے ضمیر کے خلاف کچھ لکھنے کے جرم میں ملوث نہ ہو پائے، اور دجال کو مسیحا اور مسیحا کو دجال لکھنے سے بچ سکے۔

یہ جنگ نہ تو کسی تنظیم کی ہے، نہ کسی ایک ملک کی، اور نہ ہی کسی ایک طبقے کی۔ بلکہ یہ جنگ محمد عربی ﷺ کے غلاموں اور ابلیس کے غلاموں کے درمیان ہے۔ اور کسی ایک شعبے میں نہیں اس

وقت ہر شعبہ میں یہ جنگ جاری ہے۔ یہود ان کے غلام تو وہی کر رہے ہیں جو وہ ہمیشہ سے کرتے آئے ہیں، لیکن کیا محسنِ انسانیت ﷺ کے غلام، کعب بن اشرف کی اولاد کو، اپنے پیارے نبی ﷺ کے دین میں گستاخی کرتے ہوئے دیکھ کر خاموش رہ پائیں گے؟

جب کعبؓ بن اشرف یہودی اور دیگر اسلام دشمن شاعر رحمۃ للعالمین ﷺ کی شان میں گستاخی کیا کرتے تو آپ ﷺ کی جانب سے شاعرِ اسلام حضرت حسان بن ثابتؓ اشعار میں جواب دیا کرتے تھے۔

اگر چہ اس وقت ہر شعبہ کی طرح صحافت میں بھی حق پر ڈٹے رہنے والے کم ہی نظر آتے ہیں لیکن وہ کم نہیں ہیں انکے ساتھ ہزاروں نہیں لاکھوں مظلوموں، شہداء کے وارثوں اور ان نوجوانوں کی دعائیں ہیں جن کی دعائیں اللہ کبھی رد نہیں کرتا۔ ایمان والے جب ان کالم نگاروں کے کالم پڑھتے ہیں، جو آج بھی حضرت حسان ابن ثابتؓ کے نقشِ قدم پر چلتے ہوئے کعب بن اشرف یہودی کی اولاد کو جواب دے رہے ہیں، تو دل کی گہرائیوں سے ان کے لئے یہی دعائیں نکلتی ہیں کہ یا اللہ تو ان کو ہمیشہ حق پر استقامت دینا اور ظالموں کے شر سے ان کی حفاظت فرمانا۔

ہم پہلے بھی لکھ چکے ہیں کہ اپنے نظریات اور اصول بیچ کر جسم خاکی کو بچانے والے تاریخ کا سیاہ باب بنے، اور جو اپنی جان دیکر اپنے اصول و نظریات بچا گئے آج بھی قوم کا بچہ بچہ ان کو ہیرو اور آئیڈیل مانتا ہے۔

سنو اے اہلِ قلم! دجالی قوتیں اس میڈیا کی پھونکوں سے شمع اسلام کو بجھا دینا چاہتی ہیں، آپ اس کے امین ہیں، اس کو بچانے کے لئے اپنے قلم کی حرارت سے اس کو بھڑکائے رکھنا، اور جب قلم کی سیاہی ختم ہونے لگے تو اپنے لہو سے اس کو جلائے رکھنا، کیونکہ اس پر تمہارا بھی اتنا ہی حق ہے جتنا کسی اور کا۔ نیز جب باطل، باطل ہونے کے باوجود اپنے مشن پر ڈٹا ہوا ہے تو تم تو حق والے ہو تم کو تو اور بہادری کے ساتھ ڈٹے رہنا چاہئے۔ کہ تمہارے رب نے تمہارے لئے اس دنیا سے بہت بہتر دنیا بنا رکھی ہے جو ان کو نہیں ملنے والی جو اس دنیا پر ہی راضی ہو چکے ہیں۔

---

حاشیہ [1] لہٰذا اس آیت میں دجال کا بھی ذکر ہے۔ کیونکہ نبی کریم ﷺ کی حدیث قران کریم کی تفسیر کرتی ہے۔



## ہالی وڈ

اس کو ابلیسیت کا گڑھ کہا جائے تو بہتر ہوگا۔ دجالی نظام کی راہ ہموار کرنے میں اس کا بہت بڑا کردار رہا ہے۔ ایک ایسی چیز جس کا وجود ہی دنیا میں نہ ہو، یہ اس کو حقیقت بنا کر پیش کرنے میں اور ماڈرن طبقے کے ذہن میں بٹھانے میں اپنا ثانی نہیں رکھتا۔ یہود کے بنائے گئے منصوبوں کیلئے یہ رائے عامہ (Public Opinion) ہموار کرتا ہے۔ افسوس کہ نام نہاد روشن خیال طبقہ چند طوائفوں کے اشاروں پر ناچ رہا ہے اور پھر بھی خود کو وسیع النظر (Broad Minded) سمجھ رہا ہے حالانکہ انکی عقل تو کب کی ہالی ووڈ کی منڈی میں نیلام ہو چکی ہے۔

## نجکاری (Privatization)

بڑی کمپنیوں کو اپنی ملکیت میں لینا اور ملک کے بڑے بڑے فیکٹری مالکان کو مزدور بنا لینے کا خوبصورت نام نجکاری ہے۔ یہ دولت کے ارتکاز کا ہی ایک حصہ ہے۔ بین الاقوامی یہودی کمپنیاں کسی بھی ملک کے انتہائی قیمتی اور فائدہ مند ادارے کوکوڑیوں کے بھاؤ خرید لیتی ہیں۔ اور دیکھتے ہی دیکھتے کل کے مالک آج کے مزدور بن جاتے ہیں۔

حبیب بینک آغا خان کو بیچ دیا گیا ہے۔ اس کے 52% شیئرز صرف 22 ارب روپے میں فروخت کر دیے گئے۔ جب کہ صرف حبیب بینک پلازہ اس سے زیادہ مالیت کا ہے۔ قومی بینکوں اور دیگر اداروں کی نجکاری کی مجبوری کیا ہے اس کو آگے بیان کیا جائے گا۔

دجال کے فریب نے اس نجکاری کے عمل کو اس طرح پیش کیا ہے کہ جیسے اس کے بعد قوم کی قسمت بدل جائے گی۔ حیرت کی بات یہ ہے کہ نجکاری کے لئے سب سے بڑی دلیل یہ دی جاتی ہے کہ قومی خزانے پر بوجھ اداروں کی نجکاری کرنے سے انکی کارکردگی بہتر ہوگی۔ لیکن جب یہ پوچھا جاتا ہے کہ حبیب بینک جیسے فائدہ دینے والے ادارے کی نجکاری کیوں کر دی گئی اور اسکے بعد پی آئی اے، پی ٹی سی ایل اور واپڈا پر بیرونی قزاقوں کی نظریں کیوں لگی ہوئی ہیں تو اسکے جواب میں خاموشی اختیار کر لی جاتی ہے۔

نیز یہ سوال بھی اہم ہے کہ ایک ایسا ادارہ جسکو حکومت چلاتی ہے تو وہ نقصان کرتا ہے اور اسی کو اگر یہودی کمپنی خرید لے تو وہ اسکو فائدہ دینے لگتا ہے اسکا مطلب عوام کیا سمجھے؟ کیا حکومت میں اتنی طاقت اور صلاحیت نہیں کہ جو اقدامات غیر ملکی کمپنی اٹھاتی ہے وہ حکومت خود اٹھائے؟

اس نجکاری کی تاریخ کا اگر مطالعہ کیا جائے تو ایک بات وہاں مشترک نظر آئے گی کہ ہر ملک کے قومی اداروں کو خریدنے والی ہمیشہ کثیر القومی (Multi National) کمپنیاں رہی ہیں۔ بیرونی سرمایہ کاری کے نام پر باہر سے آنے والی یہ کمپنیاں کسی بھی ملک پر دیکھتے ہی دیکھتے چھا جاتی ہیں۔ اس کے بعد بڑے شہروں میں ظاہری خوبصورتی کو میڈیا کے ذریعے اس طرح بنا کر پیش کیا جاتا ہے کہ بیرونی سرمایہ کاروں کے آنے کے بعد ملک کی قسمت بدل گئی ہے۔ لیکن اس دجل وفریب کی حقیقت اس وقت سامنے آتی ہے جب یہودی اس ملک کو استعمال کرنے کے بعد کسی اور ملک کا رخ کر رہے ہوتے ہیں، اور پیچھے وہ گند چھوڑ جاتے ہیں جو کسی سیلاب کے بعد ساحل پر رہ جاتا ہے۔

یہودیوں نے اس سرمایہ کاری اور بینکنگ کی ابتدا جرمنی سے کی۔ اسکے بعد برطانیہ کو مرکز بنایا برطانیہ کو اپنے مقاصد کے لئے استعمال کرنے کے بعد دوسری جنگِ عظیم کی ابتداء سے ہی یہودی سرمایہ کار نیویارک کا رخ کرنا شروع ہو گئے اور دیکھتے ہی دیکھتے امریکہ دنیا کا تجارتی مرکز بن گیا۔ اب آپ ذرا تحقیق کریں کیا یہ حقیقت نہیں ہے کہ یہودی اب دھیرے دھیرے امریکہ کے بجائے کسی اور ملک کا رخ کر رہے ہیں؟

اگر اس نجکاری اور بیرونی سرمایہ کاری سے مقامی لوگوں کی قسمت بدل جایا کرتی تو اسپین والے دیگر ممالک سے کیوں پیچھے رہ گئے، امریکہ برطانیہ سے آگے کس طرح نکل گیا، اور اب امریکی ڈالر یورو کے مقابلے میں کیوں گرتا جا رہا ہے۔ نیز ایسا کیوں ہوتا ہے کہ کبھی عالمی منڈی اسپین ہوتا ہے، کبھی برطانیہ، کبھی جاپان، کبھی امریکہ تو کبھی کوریا؟

یہ وہ ڈرامہ ہے جسکے بارے میں خود یہودی پروٹوکولز میں لکھا ہے کہ" ہمارے ان منصوبوں کو دنیا نہیں سمجھ سکے گی اور جب تک سمجھے گی ہم اپنا کام کر چکے ہونگے"۔ دنیا کے مختلف ممالک اس نجکاری اور بیرونی سرمایہ کاری کے لئے استعمال ہوتے رہے ہیں لیکن یہ اٹل حقیقت ہے کہ یہودی

جس ملک کا بھی رخ کرتے ہیں اس ملک میں پیسے کی ریل پیل تو ضرور ہوتی ہے لیکن صرف چند ہاتھوں تک ۔قومی کمپنیاں چند سال میں ہی تجارت کے اس سمندر میں بڑی مچھلیوں کا شکار ہو جاتی ہیں ۔عوام کو وہ کچھ نصیب ہوتا ہے جو ہانگ کانگ اور سنگا پور کے بازاروں میں نظر آتا ہے ۔کتنی عجیب بات ہے کہ حکومتی حلقوں کی جانب سے مسلسل اس بات کا ڈھنڈورا پیٹا جارہا ہے کہ ہم آئی ایم ایف سے آزاد ہوگئے ہیں، زرِ مبادلہ کے ذخائر 12.2 بلین ڈالر ہوگئے ہیں ۔لیکن حقیقت یہ ہے کہ مہنگائی، بے روزگاری اور غربت میں اضافہ ہوا ہے ۔

اقتصادی اور معاشی امور پر نظر رکھنے والے حضرات ان بیانات کی حقیقت سے اچھی طرح واقف ہیں کہ ہزاروں نہیں لاکھوں گھروں کا چولہا بند کرا کر آئی ایم ایف سے چھٹکارا حاصل کیا گیا ہے ۔آئی ایم ایف نے شرفِ قبولیت اس لئے بخشا ہے کہ ہماری حکومت نے اس کی ان تمام شرائط پر بغیر کسی چوں چراں کے عمل درامد کیا ہے جن پر آج تک کوئی سیاسی حکومت بھی عمل درآمد نہیں کر سکی تھی ۔

آئی ایم ایف کی ان شرائط میں بجٹ کا خسارہ کم کرنا ،مختلف ٹیکس لگانا اور بڑھانا ،بجلی اور گیس کی قیمتوں کو مارکیٹ ریٹ کے برابر لانا ، پیٹرول کی قیمتیں ہر دو ہفتے میں مارکیٹ کے مطابق رکھنا ، درآمدات پر ایکسائز ڈیوٹی کو کم اور سادہ کرنا ، قومی ملکیت میں بڑے بڑے بینکوں کی نجکاری اور واپڈا ، ریلوے ، اور پی آئی اے کو خود کفیل بنانا قابلِ ذکر ہیں ۔

ان شرائط کو پورا کرنے سے اشیاء کی قیمتیں بڑھیں اور غربت میں اضافہ ہوا۔ نیز ان تمام شرائط کا فائدہ غیر ملکی کمپنیوں اور عالمی اداروں کو ہوا جس کی وجہ سے ملکی سرمایہ کار اور صنعت کار کو کافی مشکلات کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے ۔ٹیکسٹائل کی صنعت مسلسل خسارے کی طرف جارہی ہے ۔

اب بھی اگر ہماری بات کسی کی سمجھ میں نہ آئے تو وہ امریکی عوام کی موجودہ صورتِ حال جا کر دیکھے ، ہانگ کانگ کے مقامی لوگوں کے حالات کا مطالعہ کرے ، اور اگر کوئی صرف امریکی دانشوروں کی ہی باتوں کو قابلِ اعتبار سمجھتا ہے تو اسے مشہور امریکی صنعت کار اور فورڈ آٹو موبائل کمپنی کے بانی ہنری فورڈ (1947-1863) کی کتاب ''دی انٹرنیشنل جیوز'' یا اس کا اردو

ترجمہ ''عالمی یہودی فتنہ گر'' کا مطالعہ کرنا چاہئے جو اس نے یہودی سرمایہ داروں پر لکھی ہے جس میں اس ڈرامے کی حقیقت کو بیان کیا گیا ہے اور اس سوال کا بھی جواب دیا گیا ہے کہ کبھی تجارتی عالمی منڈی اسپین میں نظر آئی، کبھی لندن، کبھی ٹوکیو تو کبھی نیویارک۔

اسکے بجائے اگر ملکی سرمایہ کاروں کی حوصلہ افزائی کی جائے، عالمی تجارتی معاہدوں کا سہارا لے کر ملٹی نیشنل کمپنیاں ان کے حقوق پر جو ڈاکے ڈال رہی ہیں، ان کا سد باب کیا جائے عالمی ادارہ تجارت کے خونی پنجے سے انکی جان چھڑائی جائے تو اللہ نے اس قوم کو آج بھی وہی صلاحیت عطا کی ہے کہ دنیا کی منڈیوں میں ہر جگہ میڈ ان پاکستان نظر آرہا ہوگا۔ تاجر حضرات ان حقائق کو بہت اچھی طرح جانتے ہیں۔

## پینٹا گون (Pentagon)

دجال کا عبوری عسکری ہیڈ کوارٹر (Interim Military Head Quarter) جی ہاں...... دجال کی آمد کے لئے عسکری تیاریاں یہیں سے ہورہی ہیں۔ اسکے لفظی معنی اگرچہ پانچ کونے کے ہیں۔ لیکن توریت کے مطابق پنٹا گون حضرت سلیمان علیہ السلام کی مہر یا ڈھال کا نام ہے (بحوالہ ''دجال'' مصنف اسرار عالم دہلی)

یہودی دنیا میں اپنی اسی طرح کی حکومت چاہتے ہیں جس طرح سلیمان علیہ السلام کی تھی (اس لئے قوت کی علامات وہ وہیں سے لیتے ہیں) پنٹا گون میں موجود عسکری ماہرین کی اکثریت یہود پر مشتمل ہے خواہ وہ کسی بھی روپ میں ہوں اور دیگر بھی انکے مکمل آلہ کار ہیں۔ یہ وہ عسکری ماہرین ہیں جو دجال کی آمد کے وقت اسکے عسکری حلقے کے خاص لوگوں میں سے ہونگے۔ جن میں اصفہانی یہودیوں کا ایک خاص مقام ہے۔ اس وقت خواہ وہ کہیں بھی اور کوئی بھی مذہب اختیار کئے ہوں۔

## وائٹ ہاؤس White House

یہ بھی ایک اصطلاحی (Terminological) لفظ ہے جسکے معنی اس عمارت کے ہیں جہاں دجال کی آمد سے پہلے یہودی مذہبی پیشوا (ربی) رہتے ہوں۔ (بحوالہ ''دجال'' مصنف اسرار عالم)

یہ مذہبی پیشوا دجال کے آنے کے بعد اسکے مشیرِ خاص ہونگے۔ یہاں یہ واضح رہے کہ اس وقت دنیا کے مختلف خطوں میں موجود یہودی مختلف مذاہب اختیار کئے ہوئے ہیں اور اپنا مقصد حاصل کرنے کے لئے اپنا یہودی ہونا چھپاتے ہیں۔

## نیٹو(NATO)

سرد جنگ کے بعد اصولاً اسکو ختم ہو جانا چاہیے تھا کیونکہ سرد جنگ کے ڈرامے کے بعد اسکی کوئی ضرورت نہ تھی۔ لیکن دنیا کی بساط پر مہرے بچھانے والوں کے سامنے ابھی اور اہم مقاصد حاصل کرنا باقی تھے جسکی وجہ سے نہ صرف نیٹو کو زندہ رکھا گیا بلکہ اس میں توسیع بھی کی گئی۔ کیونکہ اب جو معرکہ شروع ہونے والا ہے اس میں بہت ساری ذمہ داریاں نیٹو کے سپرد کی جائیں گی۔

نیٹو مکمل ایک اسلام دشمن عسکری ادارے کا نام ہے جسکا مقصد کل بھی ابلیسی مشن کی حفاظت تھا اور آج بھی اسکا مقصد یہی ہے۔

## خاندانی منصوبہ بندی(Family Planing)

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

**وکذٰلک زَيَّنَ لِكَثِيرٍ مِنَ الْمُشْرِكِينَ قَتْلَ أَوْلَادِهِمْ شُرَكَاؤُهُمْ لِيُرْدُوهُمْ وَلِيَلْبِسُوا عَلَيْهِمْ دِينَهُمْ۔**

ترجمہ: اور اسی طرح بہت سے مشرکوں کے سامنے ان کے اتحادیوں نے، انکی اولاد کو (ان کے ہاتھوں) قتل کرنے کے عمل کو خوبصورت بنا کر پیش کیا تا کہ (اس طرح انہی کے ہاتھوں انکی نسل کو ختم کر کے) وہ ان کو تباہ کر دیں، اور ان کو انکے دین کے بارے میں شبہ میں ڈال دیں۔

مشرک عیسائیوں کو انکے اتحادی یہودیوں نے خاندانی منصوبہ بندی کے ذریعے خود انہی کے ہاتھوں انکی نسلوں کو تباہ کرایا، اور اب جو صورتِ حال یورپ کی ہو چکی ہے وہ انتہائی خراب ہے۔ اس کے بعد یہی طریقہ کار یہودیوں نے مسلمانوں کے خلاف اختیار کیا ہے۔ اور اسکے لئے عالمی اداروں کی جانب سے ہر سال اربوں ڈالر خرچ کئے جاتے ہیں، اور اس وقت نسل کشی کے

اتنے طریقے ایجاد ہو چکے ہیں کہ انکو شمار کرنا بھی دشوار ہے۔

## ناسا (NASA)

یہی وہ ادارہ ہے جس نے زمین سے نکل کر خلاؤں میں دجالی قوتوں کی بالادستی قائم کی ہے۔ اس وقت خلاؤں میں موجود سیٹیلائٹ کے ذریعے وہ دنیا پر نظر رکھے ہوئے ہیں، اور انکے جنگی طیارے، میزائل، ایٹم بم سب کچھ انھیں سیٹیلائٹ کے ذریعے گائیڈ کئے جاتے ہیں۔ حال ہی میں انھوں نے انفرا ریڈ (Infrared) دوربین خلا میں بھیجی ہے۔ انفراریڈ دوربین کے ذریعے ہر اس چیز کو دیکھا جاسکتا ہے جس میں حرارت ہوتی ہے۔ خواہ وہ چیز عام آنکھ سے غائب رہتی ہو۔

اس کا بظاہر مقصد تو یہی بتایا جاتا ہے کہ اس کے ذریعے خلاء میں موجود گمنام جگہوں کو تلاش کرنے میں مدد ملے گی، لیکن عالمی عسکری تیاریوں کی روشنی میں اگر اس کو دیکھا جائے تو یہ کہا جاسکتا ہے کہ اس کا مقصد یہ ہے کہ اسکے ذریعے وہ ان قوتوں کو دیکھنا چاہتے ہیں جو عام آنکھ سے نظر نہیں آتیں۔ یہودیوں کا ہر کام ابلیس کو خوش کرنے اور تقدیر کے خلاف ہوتا ہے۔ انکو معلوم ہے کہ جہاد میں مسلمانوں کے ساتھ اللہ کی طرف سے فرشتے آیا کرتے ہیں تو کیا وہ اس دوربین کے ذریعے انہی آسمانی قوتوں کو دیکھنا چاہتے ہیں تاکہ ان سے مقابلے کا کوئی طریقہ سوچا جاسکے؟ ویسے بھی یہودی حضرت جبرئیل اور حضرت میکائیل علیہما السلام کو اپنا پرانا دشمن سمجھتے ہیں۔ اسکے علاوہ اس ادارے کے بہت سے خفیہ مشن ہیں جنکو دنیا کی نظروں سے اوجھل رکھا جاتا ہے۔

## موجودہ حالات اور اسلامی تحریکات

اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں دنیا سے ظلم و فساد کو ختم کرنے اور امن و امان قائم کرنے کے لئے جہاد کو فرض قرار دیا ہے۔ چنانچہ ارشاد ربانی ہے

وَلَوْ لاَ دَفْعُ اللهِ النَّاسَ بَعضَهُم بِبَعضٍ لَفَسَدَتِ الارضُ وَلٰكِنَّ اللهَ ذُو فَضْلٍ علىٰ العالمين ۔

ترجمہ: اور اگر اللہ بعض (شری) لوگوں کو بعض (اچھے) لوگوں کے ذریعے ختم نہ کراتا تو تمام

دنیا میں فساد پھیل جاتا، لیکن اللہ تعالیٰ تمام جہانوں پر بڑا کرم فرمانے والا ہے۔(اسلئے اللہ نے ایمان والوں کو جہاد کا حکم دیا تاکہ اس کے ذریعے دنیا میں فساد پھیلانے والوں کو روکا جاسکے۔)

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے قتال کے فریضہ کو جاری فرمانے میں تمام جہانوں کا فائدہ بیان کیا ہے۔ قتال کا قیامت تک جاری رکھنا اللہ کی مصلحتوں میں سے ایک مصلحت ہے، جس میں صرف مسلمانوں کا فائدہ قرآن نے بیان نہیں کیا بلکہ تمام جہانوں کا فائدہ بتایا ہے۔ یعنی انسان تو انسان جہاد جاری رکھنے میں چرند و پرند حتیٰ کہ پیڑ پودوں اور دیگر بے جان چیزوں کا بھی نفع ہے۔

لہٰذا اللہ تعالیٰ اس فریضے کو قیامت تک جاری رکھے گا، اور اس کی ادائیگی میں وہ کسی قوم یا فرد کا انتظار بھی نہیں کرے گا، بلکہ ایک خطے کے مسلمان اگر اس فریضے کی ادائیگی میں سستی کریں گے تو وہ کسی اور خطے والوں سے اس ذمہ داری کو پورا کرائے گا۔ چنانچہ ارشاد ہے

اِن تَتَوَلَّوا یَسْتَبْدِل قَوماً غَیرَ کُم

اگر تم (جہاد سے) منہ پھیر لو گے تو اللہ تمہاری جگہ کسی اور قوم کو لے آئے گا۔ نبی کریم ﷺ نے بھی بار بار اپنی امت کو جہاد کے قیامت تک جاری رہنے کی خبر دی ہے تاکہ امت سستی اور غفلت کا شکار ہو کر اس اہم فریضے سے غافل نہ ہو جائے۔

چنانچہ جہاد کے فرض ہونے سے آج تک اہل حق نے ہر دور میں قتال کے فریضے کو انجام دیا ہے۔ میدانِ بدر سے چلنے والے اس قافلے نے ایران کی آگ کے شعلوں کو ٹھنڈا کیا، افریقہ کے جنگلات میں تکبیر کی صدائیں لگائیں، اندلس کے سبزہ زاروں کو توحید کے سجدوں سے رونقیں بخشیں۔ سندھ کے صحراؤں میں پسی انسانیت کو غلامی سے نکالا، ہندوستان کی سرزمین کو نغمۂ توحید سے آشنا کیا، تثلیث کے مرکز قسطنطنیہ کو اللہ کی وحدانیت کا پرستار بنایا، وحشت و درندگی اور ظلم و بربریت کے عادی یورپ کے لوگوں کو انسانیت کا سبق پڑھایا۔

اس طرح یہ قافلہ ہر دور میں مختلف خطوں کا سفر کرتے ہوئے دنیا میں خیر اور شر کے درمیان توازن قائم کئے رہا۔ امام شاملؒ کے داغستان سے چیچنیا تک، سید احمد شہیدؒ کے رائے بریلی سے

بالاکوٹ تک اور شاملی سے کشمیر تک کا سفر کرتا ہوا، افغانستان میں آ کر پھر ایک نئی اور بھرپور شکل میں نمودار ہوا۔ اور دیکھتے ہی دیکھتے اس جہاد نے وہی کارنامہ انجام دکھایا کہ مسلمانوں پر واضح ہو گیا کہ غالب آتے ہوئے شر کو جہاد ہی کے ذریعے مٹایا جا سکتا ہے۔

یہی وجہ ہے کہ عالمی کفریہ قوتیں جنکا بظاہر سپہ سالار امریکہ ہے اب بغیر کسی کی لعنت ملامت کی پرواکئے اپنا کام شروع کر چکی ہیں۔ اور آخری دہشت گرد (دجال کے راستے کی ہر رکاوٹ) کے خاتمہ تک جنگ جاری رکھنے کا عزم رکھتی ہیں۔ صلیبی جنگ کے بارے میں امریکی صدر بش کی زبان سے جو کچھ دنیا نے سنا وہ اس کا کوئی جذباتی بیان نہیں تھا، بلکہ بش نے جو کچھ کہا حقیقت میں ایسا ہی ہے کہ خیر اور شر کے درمیان آخری معرکہ کا آغاز ہو چکا ہے۔

لہٰذا انکا سب سے پہلا ہدف اسلامی تحریکات ہیں۔ البتہ بش کے خدا (ابلیس یا دجال) نے بش سے اس جنگ کے بارے میں جو وعدہ کیا ہے یہ وہی وعدہ ہے جو جنگِ بدر سے پہلے ابوجہل سے اس کے خدا (ابلیس) نے کیا تھا کہ میں تمہارے ساتھ ہوں اور اس کو مسلمانوں کے خلاف فتح کا یقین دلایا تھا۔ اس وقت بھی بش کا خدا (ابلیس) اپنی تمام ذریت کے ساتھ میدان میں کیوں نہ آجائے محمد عربی ﷺ کا رب مجاہدین کے ساتھ فرشتوں کی فوج کو بھیج رہا ہے۔ سو کامیابی اہلِ ایمان کا مقدر ہے، جو ہر حال میں ان کو مل کر رہے گی۔ اس مناسبت سے یہاں ہم دنیا میں جاری اسلامی تحریکات پر انتہائی مختصر بات کرتے ہیں۔

## جہادِ فلسطین

اس تحریک نے اپنی تاریخ میں بہت سے اتار چڑھاؤ دیکھے ہیں۔ مختلف نعروں اور مختلف نظریات کی چھاپ اس پر پڑتی رہی۔ معاہدوں، کانفرنسوں اور مذاکرات کے گرداب (Whirlpool) میں اسکو پھنسائے رکھا گیا۔ اس تحریک میں دنیا نے تمام تجربات کئے لیکن مظلوم مظلوم تر ہوتے گئے اور غاصب بدترین غاصب بنتے چلے گئے۔ فلسطینیوں نے کوئی در نہ چھوڑا جہاں انصاف کی فریاد نہ کی ہو لیکن ہر جگہ سے ایک ہی جواب ملا کہ اس دنیا میں کمزوروں کو انصاف نہیں ظلم ملا کرتا ہے...... جنکے بازوؤں میں فیصلے کرانے کی قوت ختم ہو جائے پھر انکے فیصلے

غاصب قومیں ہی کیا کرتی ہیں۔

فلسطینیوں نے تمام تجربات کے بعد اس راستے کا انتخاب کیا جہاں فیصلوں کیلئے بھیک نہیں مانگی جاتی...... جہاں انصاف کے لیے ظالموں کی زنجیریں نہیں کھٹ کھٹائی جاتیں بلکہ اپنے فیصلے سنائے جاتے ہیں۔

تحریک فلسطین نے جب سے اسلامی رنگ اختیار کیا ہے اس وقت سے یہود جیسی مکار قوم کے ہوش ٹھکانے آ گئے ہیں۔ مسلمانوں کے لئے اللہ نے یہ اصول بتائے ہیں کہ عزت وقار حاصل کرنے کے لیے قرآن وسنت کے مطابق جہاد ہونا چاہئے۔ اسکے بغیر اگر قوم پرستی یا علاقہ پرستی کی جنگ لڑی جائیگی تو اس میں مسلمانوں کو عزت نہیں مل سکتی۔ یہ اصول ہمیں تمام اسلامی تحریکات میں اپنے اثرات دکھاتا نظر آتا ہے۔ وہ تحریک فلسطین ہو یا تحریک کشمیر یا چیچنیا۔ اس اسلامی تحریک نے دنیا کی مکارترین قوم کے تمام منصوبوں پر پانی پھیرنا شروع کر دیا ہے باوجود اس حقیقت کے کہ دنیا کا جدید ترین سیکورٹی سسٹم یہودیوں کے پاس موجود ہے، پھر بھی مجاہدین اسرائیل کے قلب میں گھس کر یہودیوں کو واصلِ جہنم کر رہے ہیں۔

وہ صیہونی منصوبے جنکا راستہ تمام عرب قومیت مل کر بھی نہ روک سکی..... تیل کی دولت سے مالا مال حکومتیں جن یہودیوں کا کچھ نہ بگاڑ سکیں ........ وہ بازیاں جو عرب کے سیاسی بازی گر، کیمپ ڈیوڈ اور اوسلو میں یہودی مکاری وعیاری کے سامنے ہار بیٹھے ......... ان جہاد کے شیدائیوں کی چند سالہ محنت نے اس بازی کو الٹ کر رکھ دیا ہے۔

اس جہاد سے قبل تمام مہرے یہودیوں کے ہاتھ میں تھے وہ جس طرح چاہتے کھیل کا نقشہ بدلتے رہتے، لیکن ان نوجوانوں اور غیرت مند بہنوں کی قربانیوں کی بدولت اب بازی مجاہدین کے ہاتھ میں ہے۔

عالم اسلام کیلئے یہ بڑی عبرت کا مقام ہے کہ ایک طرف غیر جہادی کوششیں (جہاد کے علاوہ تمام کوششیں) تھیں تو یہودی کس تیزی کے ساتھ اپنے وسیع تر اسرائیل کے منصوبے پر عمل پیرا تھے اور تمام دنیا سے یہودی اسرائیل پہنچ رہے تھے۔ جبکہ ہماری حالت یہ تھی کہ اپنا گھر ہونے کے



باوجود پناہ گزین کیمپ ہمارا مقدر بن گئے تھے۔ اور اب جب سے جہادی کارروائیوں کا آغاز ہوا ہے تو بازی مکمل الٹ دی گئی ہے۔ اب ہم جو پناہ گزین بنادئے گئے تھے، نئی امیدوں اور امنگوں کیساتھ گھروں کو لوٹ رہے ہیں اور وہ جو وسیع تر اسرائیل بنا رہے تھے اب دوبارہ انخلاء پر مجبور ہوگئے ہیں۔ وہ جس جگہ کو اپنی آخری پناہ گاہ خیال کرتے تھے اور ساری دنیا سے اٹھ اٹھ کر اسرائیل میں جمع ہو رہے تھے، کہ وہاں عالمی یہودی حکومت قائم کرینگے وہی سرزمین انکا زندہ قبرستان بن رہی ہے اور یہ تو آغاز ہے اس دن کا جب اللہ کا غضب نازل ہوگا۔ اس دن کیا عالم ہوگا جب کہیں بھی انکو پناہ نہ ملے گی؟

یہ ایک کھلی حقیقت ہے اور اس میں تمام مسلمانوں کے لئے بڑی عبرت اور سبق ہے کہ جہاد میں آج بھی اللہ نے وہی قوت رکھی ہے کہ دنیا کے طاقتور ترین دشمن کی نیندیں حرام کی جاسکتی ہیں۔ وہ یہودی جو دنیا کی سیاسی بساط پر اپنی مرضی کی چالیں چلتے ہیں آج فدائی کارروائیوں نے انکے دماغوں کو ماؤف کر کے رکھ دیا ہے کہ کوئی چال اب سمجھ میں نہیں آتی کبھی امن مذاکرات کا ڈول ڈالتے ہیں تو کبھی مقبوضہ علاقوں سے فوج واپس بلانے کی بات کرتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے جہاد میں یہی تاثیر رکھی ہے کہ اگر جہاد جاری رکھا جائے تو تمام مشکلات ختم ہو جایا کرتی ہیں پریشانیاں، راحت و آرام میں تبدیل ہوجاتی ہیں اور منزل سامنے نظر آنے لگتی ہے۔

موجودہ حالات کے تناظر میں جہادِ فلسطین تمام تحریکات کے لئے ایک معیار اور پیمانے کی حیثیت رکھتا ہے اور اس سے تمام اسلامی تحریکات کو بہت کچھ سیکھنے کی ضرورت ہے۔ جہادِ فلسطین کی اہمیت اس وجہ سے اور بڑھ جاتی ہے کہ یہ وہ محاذ ہے جہاں یہ فیصلہ ہونا ہے کہ اس دنیا میں خیر اور شر، حق و باطل اور نیکی اور بدی میں سے کون باقی رہے گا؟ کفر و اسلام کے درمیان آخری اور فیصلہ کن جنگ اسی محاذ پر ہی لڑی جائے گی۔ اس تحریک کی کامیابی و ناکامی کے اثرات براہِ راست ان دجالی منصوبوں پر پڑتے ہیں جو اسکے ایجنٹوں نے بنائے ہوئے ہیں۔ اس لئے تمام عالم اسلام کو اور ہر اہل ایمان کو ان مجاہدین کی جیسے بھی ہو مدد کرنی چاہئے۔

ہم سلام پیش کرتے ہیں ان جوانوں کو جو اللہ کے حکم کو پورا کرتے ہوئے اسکے دشمنوں کے

لئے دردناک عذاب بنے ہوئے ہیں۔

## جہادِ افغانستان

جہادِ افغانستان نے دیکھتے ہی دیکھتے عالمِ اسلام میں زندگی کی ایک نئی لہر پیدا کر دی۔ جب اللہ سے محبت کرنے والوں نے روئے زمین پر اللہ کا نظام نافذ کر دیا تو کفر کی تمام سازشیں مکڑی کے جالے کی طرح ثابت ہوئیں۔

طالبان کی تحریک نے رات کے مسافروں کو، صبح کی نوید سنائی، سردی میں ٹھٹھرتے لوگوں کو اپنے لہو سے حرارت بخشی، اہلِ علم کے دلوں کے بحرا کاہل کو موجوں سے آشنا کیا، ظلم و جبر کے صحراؤں میں بھٹکنے والوں کو نخلستان کی اہمیت سے آگاہ کیا، بزدلی اور بے غیرتی کو تقدیر کا نام دینے والوں کو، تقدیر کا مطلب سمجھایا۔

طالبان کی بے بہا قربانیوں کی بدولت شاہین بچوں کو بال و پر ملے، عقابی روح ان میں بیدار ہوئی، شیر خواروں نے خود کو پہچانا، پھر تاریکیاں چھٹنے لگیں، صحراؤں کو نخلستان میں تبدیل کیا جانے لگا، خاموش سمندر بپھر پڑے، مظلوموں نے اٹھ کر ظالموں کے ہاتھ پکڑ لئے فرعونوں سے بغاوت کی گئی، عشق نے آتش نمرود کو پسند کیا....اور آج...آج دنیا کے مختلف خطوں میں ظلم کے خلاف جہاد زور وشور سے جاری ہے۔

جہاد سے بغض رکھنے والے جو چاہیں کہیں لیکن یہ تاریخی حقیقت بن چکی کہ خلافت عثمانیہ ٹوٹنے کے بعد جہدِ افغانستان سے پہلے تک لاشوں کا بازار لگا تو صرف اہلِ ایمان کا، پناہ گزین بنے تو صرف محمد عربی ﷺ کے غلام بنے، چادریں نیلام ہوئیں تو صرف اس امت کی بیٹیوں کی، بچے صرف ہمارے یتیم ہوئے، ماؤں کی گودیں صرف اس قوم کی سونی ہوئیں، بیوائیں صرف ایمان والی ہوئیں۔

جبکہ جہادِ افغانستان کے بعد صورتِ حال تبدیل ہوئی، اور اب اگر کسی دن ہمارے گھروں میں چولہا نہیں جلتا تو روٹی قاتلوں کو بھی نصیب نہیں ہوتی، ماتم ہمارے گھروں میں ہوتے ہیں تو

چراغاں ہم انکے گھروں میں بھی نہیں ہونے دیتے، گھر ہمارے جلتے ہیں تو گھر جلانے والے خود بھی جلتے ہیں۔ اگر پریشان ہم ہوتے ہیں تو سکون سے انکو بھی نہیں بیٹھنے دیتے، اگر برفانی راتوں میں ہم نہیں سو پاتے تو نیند ان سے بھی کوسوں دور رہتی ہے، اگر ہم سے ہمارے گھر چھوٹ گئے تو گھر دیکھنا انکو بھی نصیب نہیں ہوگا، حساب دوطرفہ ہے کہیں وہ آگے کہیں ہم پیچھے۔ اور ہم انشاء اللہ ان کا پیچھا ہی کرتے رہینگے۔ اور کامیاب ہم ہی ہونگے کہ ہم اپنے رب سے ان چیزوں کی امیدیں رکھتے ہیں جو کافروں کو نہیں ملنے والیں۔

اسی جذبے کے ساتھ اس وقت تمام دنیا میں جاری اسلامی تحریکات عالمِ کفر کے خلاف اعلانِ جہاد کر چکی ہیں۔ اگر چہ یہ حقیقت ہے کہ مجاہدین کے پاس کفر کے مقابلے وسائل نہ ہونے کے برابر ہیں۔ لیکن یہ کوئی پریشانی کی بات نہیں۔ کیونکہ اہلِ ایمان کی ہر دور میں یہی حالت رہی ہے اور وہ تو اللہ کی مدد کے بھروسے پر میدان میں نکلتے ہیں۔

کفریہ طاقتیں اس حقیقت کو بہت اچھی طرح سمجھتی ہیں۔ اسلئے عالمی کفر دجال کی آمد سے پہلے ہر اس قوت کو کچل دینا چاہتا ہے جو اس کے راستے میں ذرہ برابر بھی پریشانی کھڑی کر سکتی ہے۔

روس کو شکست دینے کے بعد طالبان نے ابلیسی منصوبوں کو خاک میں ملاتے ہوئے اسلامی نظام نافذ کر کے عالمِ اسلام کے لئے ایک نمونہ پیش کر دیا کہ آج چودہ سو سال بعد بھی اس اسلام کی وہی شان ہے بشرطیکہ جذبے سچے اور حوصلے جوان ہوں۔

تحریک طالبان کی اہمیت اور قدر و قیمت کا صحیح اندازہ اس وقت تک نہیں لگایا جا سکتا جب تک کہ خلافت کی اہمیت اور یہود کے حالات پر گہری نظر نہ ہو۔ نیز طالبان کو سمجھے بغیر ایئر کنڈیشنڈ کمروں میں بیٹھ کر طالبان کے خلاف زبانیں چلانے والے طالبان کے اس عظیم الشان کارنامے اور اسکی اہمیت کو اس وقت تک نہیں سمجھ سکتے جب تک وہ اپنی آنکھوں سے دجالی میڈیا کی عینک اتار کر قرآن وحدیث کی نظر سے اس تحریک کو نہ دیکھیں۔

افسوس خلافت کے دشمن اس تحریک کو صحیح معنیٰ میں سمجھ گئے لیکن ایمان کا دعویٰ کرنے والے اس تحریک کو اس طرح نہ سمجھ سکے جس طرح اسکو سمجھنے کا حق تھا۔ افغانستان میں قرآن کی حکومت

کے ختم ہونے کے بعد انکے خلاف چلنے والی زبانیں اور تیز ہوگئیں، جتنی خوشی ابلیسی قوتوں کو ہوئی (اور ہونی بھی چاہئے تھی) وہیں خوشی منانے والوں میں بہت سے لوگ ایسے بھی تھے جنکا اپنے بارے میں یہ گمان ہے کہ وہ مسلمان ہیں۔

بہت سے لوگ اس لئے خوش ہوئے کہ ان کی پیشن گوئیاں درست ثابت ہوئیں کہ جہاد سے کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔ یہاں بغیر تفصیل میں جائے ہوئے صرف اتنا عرض کرنے کو جی چاہتا ہے کہ یہ حضرات یہی نہ سمجھ سکے کہ اللہ اپنے بندوں سے کیا چاہتا ہے؟ اللہ اپنے بندوں سے یہ چاہتا ہے کہ اسکے نام لیوا ہر حال میں اللہ کی وحدانیت اور حاکمیت کے عقیدے پر قائم رہیں، خواہ اس کے لئے انکی جان لے لی جائے۔ حق اور باطل کے درمیان یہ جنگ عقیدے کو بچانے کی جنگ ہے نہ کہ جسموں کو بچانے کی۔

اسلئے طالبان نے اپنے عقیدے کو بچانے کے لئے اپنی حکومت قربان کی، اپنے گھر بار کو جلوانا گوارا کیا، اپنے سکھ چین کو آگ لگائی، پر اپنے عقیدے کا سودا کرنا گوارا نہ کیا، کفر اپنی تمام تر قوت استعمال کرنے کے باوجود طالبان کو انکے نظریہ اور عقیدے سے ایک بالشت بھی نہ ہٹا سکا۔ اسکے باوجود بھی اگر کوئی یہ کہے کہ جہاد کا کوئی فائدہ نہیں، طالبان شکست کھا گئے تو یہ اسکی قرآن وسنت سے دوری ہی ہوسکتی ہے۔

طالبان کا افغانستان تمام اسلامی تحریکات کیلئے اس ماں کی طرح تھا جسکی ضرورت گھر میں ہر وقت محسوس کی جاتی ہے۔ اولاد چھوٹی ہوتب بھی ماں گھر کا مرکز ہوا کرتی ہے اور اولاد جوان ہو جائے تب بھی ماں کی حیثیت بنیادی ہوا کرتی ہے۔ گھر کے تمام افراد میں باہمی تعلقات قائم رکھنا اور گھر کو جوڑے رکھنا ماں کا کام ہوتا ہے۔

ابلیسی قوتیں امارتِ اسلامی کی اس حیثیت سے واقف تھیں اور یہ ''ماں'' اپنی اولاد کی آنیوالی زندگی میں کیا کردار ادا کرسکتی تھی، انکو حالات کے تھپیڑوں سے کس طرح پناہ فراہم کرسکتی تھی، اس سب کو یہودی اور انکے حلیف اچھی طرح جانتے تھے۔ پر افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ قرآن پر ایمان رکھنے والے قرآن کی اس ریاست کی اہمیت کو نہ سمجھ سکے۔ کاش مسعود طالبان کا

احمد شاہ مسعود نے عالمی فتنہ گروں کیلئے جو کارنامہ انجام دیا ہے وہ یقیناً اسکے لیے نوبل انعام کا حقدار ہے۔ اگر مسعود کو نوبل انعام نہیں دیا گیا تو یہ اسکی روح کیساتھ بہت بڑی زیادتی ہوگی اس وقت اگر علامہ اقبال ہوتے تو ضرور یہ شعر کہتے:

چاک کردی شاہِ تاجک (احمد شاہ مسعود) نے خلافت کی قبا
سادگی اپنوں کی دیکھ غیروں کی عیاری بھی دیکھ

موجودہ افغانستان تحریک آقائے مدنی صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث مبارکہ کی روشنی میں دن بدن تیز ہوتی چلی جارہی ہے۔ اس تحریک کا مضبوط ہونا دنیا کی تمام اسلامی تحریکات کا مضبوط ہونا ہے۔ کیونکہ اللہ نے اس زمین کو اللہ والوں کا مرکز بنایا ہے اور تمام تحریکات کے نمائندے اسی مشرب سے پانی پیتے ہیں۔ تمام تحریکات کے سوتے اسی چشمے سے پھوٹتے ہیں۔

افغانستان میں امریکہ کے خلاف حالیہ کاروائیاں اللہ والوں کے دلوں میں امید کی نئی دنیا آباد کررہی ہیں۔ ان کامیابیوں کو دیکھ کر ایمان والوں کے دلوں میں جذبات کی بجلیاں بھر گئیں اور یہ بجلیاں مسلسل باطل پر برسنے کے لیے بیتاب نظر آرہی ہیں۔ افغانستان پاکستان ہندوستان اور تمام جنوبی ایشیاء اور جنوب مشرقی ایشیاء کے مسلمانوں کو اپنا لائحہ عمل اس خطے کو سامنے رکھ کر بنانا چاہیے۔ اس خطہ میں موجود تمام مجاہدین کو مضبوط کرنا چاہیے۔ اس وقت جہاں کہیں مجاہدین کام کررہے ہیں اسکو جاری رکھتے ہوئے اپنی ریزرو (Reserve) قوت افغانستان میں ہی لگانی چاہیے۔

اس خطے میں جتنا طاقتور دشمن موجود ہے ویسے ہی اللہ کی مدد بھی آرہی ہے۔ افغانستان میں اب تک دجالی فوجوں کو جو نقصان اٹھانا پڑا ہے اگر وہ دنیا کے سامنے لایا جائے تو فتح کے نشے میں چُور امریکیوں کا سارا نشہ اتر جائے گا لیکن وہ کتنا ہی سچ کو چھپائیں عنقریب وہ دنیا کے سامنے آنے والا ہے اور دنیا دیکھے گی کہ فلموں اور افسانوں میں اپنی شجاعت و بہادری کی داستانیں بیان کرنے والی قوم کے لونڈے کتنے بہادر ہیں اور اللہ کے شیروں کے مقابلے میں ان میں کتنا دم خم



ہے۔لوگ کہتے ہیں امریکہ کو روس کی طرح افغانستان سے بھاگنا پڑیگا جبکہ دوست کہتے ہیں کہ امریکہ کو بھاگنا نہیں پڑیگا۔ کیونکہ یہ آخری معرکہ ہے، یہ حق و باطل کے درمیان موت و حیات کی جنگ ہے،لہٰذا روس کو تو بھاگنا نصیب بھی ہوگیا تھا لیکن امریکہ کو بھاگنا بھی نصیب نہیں ہوگا۔نیز اللہ والے بھی اس بار ایسا کوئی ارادہ نہیں رکھتے کہ امریکہ کو بھاگنے کا موقع دیا جائے۔چشمِ فلک دیکھے گا کہ افغانستان امریکی قبرستان بنے گا۔یہاں امریکہ جتنا شکست کھاتا جائے گا مزید فوج بھیجتا جائے گا۔

سواس فیصلہ کن معرکہ کی اہمیت کو سامنے رکھتے ہوئے ہر اہل ایمان پر اس لشکر کی مدد فرض ہے جو مسلمان اپنے درجات بلند کرانا چاہتا ہے، جسکے دل میں یہ خواہش ہے کہ وہ ان فضائل کو حاصل کرے، جو خراسان کے لشکر کے بارے میں آئے ہیں،تو وہ اس لشکر میں شامل ہو جائے اور ہم دعوت دیتے ہیں ان ایمان والوں کو جو اپنا ایمان بچانا چاہتے ہیں، کہ وہ اس لشکر کا حصہ بن جائیں (جانی و مالی) اور وہ اہل تقوی جنکو اپنا ایمان شہروں میں خطرے میں نظر آتا ہے وہ انھیں اور ان قافلوں میں شامل ہو جائیں خواہ پانی پلانے کی ہی ذمہ داری کیوں نہ مل جائے۔

...یہ دعوت ہے انکے لئے جو دجال کے فتنے سے دور رہنے والی حدیث پر عمل کرنا چاہتے ہیں کہ شہر تو فتنۂ دجال کے مرکز ہونگے ،اور امن و عافیت پہاڑوں میں ہی ہوگا۔لہذا ابھی وقت ہے کہ ان فتنوں سے نکل کر اپنے ایمان کو بچایا جائے۔

یہ دعوت ہے ان اہل علم کیلئے جو حقیقی معنی میں انبیاء کرامؑ کے وارث ہیں، مجاہدین میں درس کیلئے اور تعلیم و تعلم کے لئے اس لشکر میں شامل ہو جائیں، جو نبی کریم ﷺ کی احادیث کا مصداق ہے،اور جسکے حق ہونے میں کوئی شک وشبہ نہیں۔نیز جہاں کوئی اختلاف اور جماعت بندی بھی نہیں ہے۔ یہ دعوت ہے امت کی ماؤں کیلئے کہ تمہارے بچوں کو تمہاری دعاؤں کی ضرورت ہے.... تمہاری حوصلہ افزائی اور تائید کی ضرورت ہے......یہ فریاد ہے۔ان بہنوں سے جو بھائیوں کو سرخرو دیکھنا چاہتی ہیں، کہ بھائیوں کو اس لشکر کا سپاہی بنانے میں اپنا کردار ادا کریں.....دنیا داری سے نکل کر دعوت جہاد کو عام کریں.....اور اس لشکر کو مضبوط کریں جو آنے والے حالات میں تمہاری

عصمتوں کا محافظ ہے، برے حالات سے پہلے بھائیوں کواپنی عزتوں کی حفاظت کرنے کا طریقہ سکھائیں، کہیں ایسا نہ ہو کہ کل بھائی کو ندامت کی موت سے دوچار ہونا پڑے۔

یہ دعوت ہے ہراس شخص کے لیے جوخود کومحب وطن سمجھتا ہے کہ اس لشکر کو مضبوط کر دتا کہ کل برہمن کے ناپاک ارادوں کے راستے میں یہ دیوار بن کر کھڑے ہو جائیں۔

اور یہ دعوت ہے ان دوستوں کے لئے جومختلف حالات سے دل برداشتہ ہوکر گھروں میں بیٹھ گئے....کہ وہ اپنے ان شہید ساتھیوں کو یاد کریں....جنکے ساتھ کبھی وقت گذارا تھا....ان لمحوں کو یاد کریں جب رب کی رضاء پانے کے لئے موت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر اس کو راستہ بدلنے پرمجبور کردیا تھا....کیا وہ خیمے اور خندقیں آپ بھلا سکتے ہیں....جہاں آپ نے اپنی زندگی کے سب سے خوبصورت لمحات بتائے تھے؟ کیا کبھی آپ کو جہاد کا وہ پہلا دن یادنہیں آتا جب سودائے عشق میں قدم رکھا تھا؟

ضرور یاد آتا ہوگا، ایمان کی وہ حلاوت آج بھی دل کے کسی گوشے میں محسوس ہوتی ہوگی، جو کبھی برفانی راتوں میں پہرے کے وقت محسوس ہوتی تھی، یقیناً جب آپ عراق وافغانستان میں کاروائیوں کی خبریں سنتے ہونگے تو آپ کے دل میں سویا ہوا سمندر اچانک سرکش ہو جاتا ہوگا۔

غلطیوں کی وجہ سے افراد سے تو ناراض آپ ہو سکتے ہیں لیکن جہاد سے کیسے ناراض ہونگے۔ جو ساتھی اس وقت موجود ہیں ان سے بے شک ہزار گلے شکوے ہو سکتے ہیں، اور جب ساتھ ہوتے ہیں تو ہو ہی جاتے ہیں، لیکن شہید ساتھیوں اور اسیر دوستوں کو یاد کرکے آپ ضرور تڑپ اٹھتے ہونگے۔

اگر ان گلے شکووں کی وجہ سے جہاد چھوڑنا جائز ہوتا تو سب سے پہلے طالبان جہاد چھوڑ کر چلے جاتے کہ ان کے ساتھ اچھانہیں ہوا۔ اگر جہاد اس وجہ سے چھوڑا جاتا تو عرب ساتھی کبھی بھی جہاد کا نام نہ لیتے۔

سو اے ایمان والو! شکوے شکائتیں تو چلتی ہی رہتی ہیں اور پھر جنت میں سب ایک

دوسرے سے محبت کرنے والے ہونگے۔اس لئے جہاد کے قافلے رواں دواں ہیں یہ نہ رکتے ہیں اور نہ انتظار کرتے ہیں۔لہٰذا خیال رہے کہیں قافلے دور نہ نکل جائیں۔

مبارک ہو ہر اس مسلمان کو جو جتنا حصہ ڈال کر کامیاب ہو جائے.....اپنی جان و مال اپنا سب کچھ...کہ اسکے بعد پھر کچھ اور نہیں ہے۔

اور ہم مبارک باد دیتے ہیں ان جوانوں کو جو افغانستان میں پہنچ کر تاریخ اسلام کی عظیم الشان جنگ میں شریک ہو چکے ہیں اور ہم اللہ سے دعا کرتے ہیں کہ وہ سب کو اس قافلے کا سپاہی بنادے۔آمین

## جہادِ عراق

یہ ایسی تحریک ہے جہاں صورتِ حال بہت تیزی کے ساتھ تبدیل ہو رہی ہے اور اس میں شریک مجاہدین امریکی فوجیوں سے زیادہ جنگوں کا تجربہ رکھتے ہیں۔یہ مجاہدین طالبان کی پسپائی کے بعد گھروں کو دلوں میں یہ حسرت لئے ہوئے لوٹے تھے کہ دشمن سے دوبدو مقابلہ نہ ہو سکا،لیکن اب اللہ نے انکی تمناؤں کو پورا کر دیا ہے اور انکے رب کی جانب سے حکم آیا ہے کہ گھر جا کر آرام نہیں کرنا ابھی چھٹی نہیں ہوئی ابھی بہت کچھ کرنا باقی ہے۔ ؎

مکتبِ عشق کے انداز نرالے دیکھے
اسکو چھٹی نہ ملی جس نے سبق یاد کیا

جیسا کہ پیچھے نعیم ابن حماد کی روایت میں گذرا دجال اپنی خدائی کے اعلان سے پہلے دو سال عراق پر حکومت کرے گا۔اس روایت کو پڑھ کر ہی عراق کے محاذ کی نزاکت اور اہمیت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔نیز وہ احادیث جو فرات اور بقیہ عراق کے بارے میں آئی ہیں وہ بھی مسلمانوں کو بہت کچھ غور و فکر کی دعوت دے رہی ہیں۔

عراق کی اس اہمیت کو مد نظر رکھتے ہوئے تمام ابلیسی قوتیں متحد ہو کر سب سے پہلے عراق پر قابض ہوئی ہیں۔عراق کے مشرق میں اصفہان (ایران) ہے،شمال میں ترکی،شمال مغرب میں

شام، جنوب میں سعودی عرب، جنوب مشرق میں خلیج فارس اور مغرب میں اردن ہے۔اس طرح جغرافیائی لحاظ سے آئندہ آنے والے حالات میں عراق مرکزی حیثیت رکھتا ہے۔

عراق میں موجود مجاہدین آنے والے وقت میں مکہ مکرمہ سے لیکر بیت المقدس تک اور خراسان سے لے کر الغوطہ اور اعماق تک سپلائی کا کام کرینگے۔اور دشمن کی سپلائی اور قافلوں کے لیے مستقل عذاب الٰہی بنے رہیں گے۔اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔ویکیدون کیداً واکید کیداً (وہ کافر اپنی چالیں چلتے ہیں اور میں (اللہ) اپنی تدبیریں کرتا ہوں)۔

عراق کی تازہ صورتحال نے غفلت کی نیند میں پڑے عربوں کو بیدار کر کے رکھدیا ہے، اب وہاں کھلے عام منبر ومحراب سے جہاد کی صدائیں بلند ہورہی ہیں۔عوام کے جذبہ جہاد کو اب شاید شہنشائیت کی زنجیریں زیادہ عرصہ تک نہیں روک سکیں گی۔عرب عوام کے جذبات اور اللہ والوں کی تکبیروں سے اب عرب شہنشائیت کے قلعے زمین بوس ہوا چاہتے ہیں۔اللہ کے محبوب بندوں کا لہو مکافات عمل بن کر بہت جلد انکو اپنی گرفت میں لینے والا ہے۔

عرب دنیا کی بدلتی صورت حال کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ جامعہ ازہر جیسے اداروں کے اساتذہ اب وہ باتیں علی الاعلان کررہے ہیں، جوانکی زبانوں سے نکلنا ناممکنات میں سے سمجھا جاتا تھا۔

جامعہ ازہر کے ایک محقق ایک مشہور ٹی وی چینل پر اعلان کرتے ہیں کہ یہودیوں سے نمٹنے کا ایک ہی راستہ ہے کہ انہیں جہاں پاؤ قتل کرو۔سوال کرنے والا پوچھتا ہے یا شیخ کیا اس سے آپکی مراد حقیقت میں قتل کرنا ہے؟ (گویا وہ کہنا چاہ رہا تھا کہ آپکو پتہ ہے کہ آپ کیا کہہ رہے ہیں؟) جواب میں اعتماد بھری آواز آتی ہے۔جی ہاں

## جہادِ چیچنیا

انتہائی منظم اسلامی تحریک جس نے ماسکو تک کو غیر محفوظ بنادیا ہے یہاں بسنے والے لوگوں کا تعلق اس قوم سے ہے جنہوں نے ایک زمانے تک اسلامی پرچم کو بلند رکھا اور دنیا کے تین

برّ اعظموں ایشیا افریقہ اور یورپ پر اسلام کا جھنڈا گاڑھ دیا۔ چیچن مجاہدین کا تعلق ترک قوم سے ہے جسکے مختلف قبائل تمام وسط ایشیائی ریاستوں (Centeral Asia) میں پھیلے ہوئے ہیں۔ غیرت وحمیت اور ہمت و بہادری کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ کمیونسٹ انقلاب نے ان پر بدترین مظالم ڈھائے 70 سال تک اپنا غلام بنائے رکھا۔ اور کسی کو مسلمان نام تک نہیں رکھنے دیا گیا۔ ان حالات میں ایمان بچانے والی (بقول مولانا ابوالحسن علی ندویؒ) یہ ترک قوم ہی تھی جنہوں نے اس مشکل دور میں نسل در نسل ایمان کو بچائے رکھا۔ اس وقت وادی فرغانہ ازبکستان (ظہیر الدین بابر کی جائے پیدائش) میں بھی اسلامی نظام کی تحریک چل رہی ہے۔ یہود کو خطرہ ہے کہ اگر چیچن تحریک کامیاب ہوگئی تو تمام وسط ایشاء میں اسلامی تحریکات پھوٹ پڑینگی۔ جسکے بعد روس کا بچا ہوا وجود بھی باقی نہیں رہ سکے گا۔

یہ خطہ تمام قسم کے وسائل سے مالا مال ہے معدنی وسائل میں گیس اور یورینیم جیسی دولت یہاں بڑی تعداد میں موجود ہے۔ اسکے علاوہ اللہ تعالی نے اس خطے کو افرادی قوت اور زرخیز زمینوں سے بھی مالا مال فرمایا ہے۔ یہی وہ علاقے ہیں جہاں امام بخاریؒ اور امام ترمذی" جیسے محدثین اور عالمِ اسلام کے بڑے بڑے فقہاء اور صوفیاء پیدا ہوئے، جنکی بدولت ہم آج درس و تدریس کی دولت سے فیضیاب ہو رہے ہیں۔ ان تمام علاقوں کو ماوراءالنہر (دریا آمو کے پار کے علاقے) کہا جاتا ہے۔ اہل علم اس نام سے اچھی طرح واقف ہیں۔

## جہادِ فلپائن

ایک ایسا خطہ جہاں یہودی عزائم کے راستہ میں کوئی رکاوٹ نہ تھی۔ جہاں بیٹھ کر وہ تمام جنوب مشرقی ایشیاء پر اپنا کنٹرول جمائے ہوئے تھے۔ تحریکِ فلپائن انکے عزائم کے راستے میں بہت بڑی رکاوٹ بن کر کھڑی ہے۔ یہ ایسا خطہ ہے جہاں بڑے بڑے یہودی آ کر اپنا مشن پورا کرتے ہیں۔ لیکن جہاد فلپائن نے اگر انکے منصوبوں کو مکمل ختم نہیں کیا تو انکو بہت حد تک خراب ضرور کر دیا ہے۔

لہٰذا یہ بھی ابلیسی قوتوں کی نظر میں چبھتا ہوا کانٹا ہے۔ کیونکہ یہ تحریک مکمل اسلامی رنگ میں

رنگی ہوئی ہے۔اور انکی قیادت بھی علماء حق کر رہے ہیں۔فلپائن ویتنام انڈونیشاء ملیشاء ان تمام خطوں میں دین کا رجحان بہت پایا جاتا ہے۔یہودی ساہوکاروں نے ان کے وسائل پر ڈاکہ مار کر دولت اکھٹی کی ہے اور ان علاقوں کو پسماندہ رکھا ہے۔لیکن اب جہاد کی کرنوں نے اس خطے میں بسنے والے مسلمانوں کے دلوں کو ایک نئی روشنی سے آشنا کر دیا ہے اور صورت حال تیزی کے ساتھ اسلام کے حق میں جارہی ہے۔

## جہادِ کشمیر

جہادِ کشمیر اور جہادِ فلسطین میں بہت حد تک یکسانیت پائی جاتی ہے۔جس طرح جہادِ فلسطین یہودیوں کے عالمی منصوبوں کے راستے میں بہت بڑی رکاوٹ ہے اسی طرح اس خطے میں جب تک جہادِ کشمیر جاری ہے یہودی اپنا عالمی منصوبہ کبھی بھی پورا نہیں کر سکتے۔جیسا کہ پہلے بتایا جاچکا ہے کہ اب یہودیت کے راستے کی آخری رکاوٹ جذبہ جہاد اور ایٹم بم سے مسلح پاکستان ہے۔اور ان کے گمان کے مطابق جذبہ جہاد اور ایٹم بم کو پاکستان سے ختم کرنے کے لئے جہادِ کشمیر کو ختم کرنا یہودیوں کی مجبوری ہے۔

ابلیسی قوتیں جہادِ کشمیر کی اس اہمیت سے بخوبی واقف تھیں کہ اس جہاد کی بدولت نہ صرف یہاں بلکہ دنیا بھر میں جہاد کی فضا عام ہو رہی ہے اور اگر یہی سلسلہ چلتا رہا تو آنے والی نسل جہاد کی تکبیروں میں پرورش پائیگی۔لہٰذا کسی اور تحریک سے پہلے عالمِ کفر نے اس تحریک سے نمٹنے کی ٹھان رکھی ہے۔

دنیا کی مظلوم ترین قوموں میں سے ایک کشمیری قوم ہے جسکے ساتھ ہر دور میں اس نوعیت کا ظلم کیا گیا جو تاریخ عالم میں کسی کے ساتھ نہ کیا گیا ہوگا......ایک ایسی قوم کہ کبھی اسکی لاشوں پر تجارتی محلات تعمیر کئے گئے تو کبھی زندوں کو ہی بھیڑ بکریوں کی طرح انسانیت کی منڈی میں فروخت کر دیا گیا......اور وہ بھی جانوروں سے سستے داموں پر۔

اللہ جب کسی قوم کا انتخاب کرتا ہے تو اسکو زمین کی پستیوں سے نکال کر آسمان کی بلندیوں پر پہنچا دیا کرتا ہے۔اس قوم کو بھی اللہ نے جہاد کے لئے منتخب فرمایا اور تبصرہ نگاروں کے

تبصرے، انسانی نفسیات کے ماہرین کی تحقیقات، دانشوروں اور فلسفیوں کے فلسفے اس قوم کے بارے میں اس وقت غلط ثابت ہو گئے جب اس قوم نے جہاد کے پرچم کو بلند کیا، انسانی نفسیات کے ماہر یہ دیکھ کر حیران و پریشان تھے کہ کیا یہ وہی کشمیری قوم ہے جسکو ایک سپاہی ایک ڈنڈے کے ساتھ بکریوں کے ریوڑ کی طرح اکیلا ہنکا کر لیجایا کرتا تھا، جسکے زندہ افراد کو جانوروں کی طرح نیلام کر دیا گیا تھا، عقلیں دنگ رہ گئیں، تجزیے غلط ثابت ہوئے..... جب اس قوم نے جہاد کا نعرہ لگا کر اللہ کی رضا کی خاطر اپنی جانوں کو اس راستے میں پیش کرنا شروع کیا۔

تمام دنیا میں جاری اسلامی تحریکات کا اگر مطالعہ کیا جائے تو یہ بات ثابت ہو جاتی ہے کہ قربانیوں کے اعتبار سے جہادِ افغانستان کے بعد سب سے زیادہ قربانیاں کشمیری دے رہے ہیں۔ چودہ سال تک اپنی زمین پر گوریلا جنگ لڑنا ہر کسی کے بس کی بات نہیں۔

جہادِ کشمیر جس نے صرف برہمن کی ہی نہیں بلکہ یہودیوں کی نیندیں بھی حرام کر دیں، ان گنت اور دل دہلا دینے والی قربانیوں کا نتیجہ ہے۔ اس قوم کی قربانیوں کو بہت قریب سے دیکھنے والے جانتے ہیں کہ قربانیوں کے کتنے ہی میدانوں میں اس قوم نے بہت سوں کو پیچھے چھوڑ دیا ہے۔ اسکے علاوہ یہ تحریک بے بہا قربانیوں کے باوجود ہمدردی اور مدد کی اس لئے بھی زیادہ مستحق ہے کہ یہ دنیا کی سب سے زیادہ مظلوم تحریک ہے۔ انکے ساتھ جو کچھ ہوتا رہا ہے اور اب ہونے والا ہے شاید اس طرح کسی اور تحریک کے ساتھ نہیں ہوا۔ کتنی حیرت کی بات ہے کہ دشمنانِ اسلام اس تحریک کو بہت گہرائی کے ساتھ سمجھے اور بہت تیزی کے ساتھ اسکے خلاف حرکت میں آئے، لیکن اپنے آج تک اس تحریک کو سمجھ ہی نہ سکے۔ ہزاروں شہداء کا خون بھی انکے سامنے موجود تحفظات کی دھند کو صاف نہ کر سکا۔

اس وقت جو مسائل وخطرات جہادِ کشمیر کو درپیش ہیں وہ غیروں کی سازشوں سے زیادہ اپنوں کی لاپروائی اور اسکا ساتھ نہ دینے کی وجہ سے ہیں۔ اس نا اتفاقی کا ہی تو یہ نتیجہ ہے کہ آج بھارت اپنی دیرینہ خواہشوں کو پورا کرنے کے لئے ہمیں مذاکرات کے بھنور میں الجھا رہا ہے،، بیٹیوں کی چادریں بننے کے ہاتھوں فروخت کی جارہی ہیں، اور سب ہیں کہ محو تماشا ہیں.... ہر طرف موت کا

پاکستان کے غیور مجاہدین نے اپنے کشمیری مجاہدین سے کچھ عہد و پیمان کئے تھے، کہ خون کے آخری قطرے تک جہاد کو جاری رکھا جائیگا، آخری سانس تک میدان کو گرم رکھا جائے گا، ہاتھ شل ہوجائیں... پاؤں میں چھالے پڑجائیں لیکن... منزل کی جانب سفر جاری رکھا جائے گا، جن چراغوں کو سرخ لہو سے روشن کیا گیا ہے، انکی لو کو کبھی مدھم نہیں ہونے دیا جائے گا۔

کشمیری ابھی بھی اپنے عہد پر قائم ہیں، آبلہ پا ہیں پھر بھی عزم سفر جوان ہے، روشنی کی دشمن آندھیوں نے ان چراغوں پر یلغار کرنی شروع کردی ہے، پھر بھی انکو بجھنے نہیں دیا گیا ہے۔ کشمیری تو اپنا عہد نبھا رہے ہیں، اور اندلس کے ان نوجوانوں کی طرح آخری سانس تک ڈٹے رہیں گے، جو امیر غرناطہ عبداللہ کی کم ہمتی اور بزدلی کے باوجود آخری مجاہد تک اسلام اور اپنے ملک کی حفاظت کرتے رہے، اور اپنے رب کی بارگاہ میں سرخرو ہوئے۔

کشمیری مجاہدین بھی آخری سانس تک اس عہد کو نبھاتے رہیں گے، کیونکہ وہ جانتے ہیں کہ جہاد میں کامیابی صرف علاقہ فتح کرنے کا نام نہیں، بلکہ یہ تو عقیدے کی جنگ ہے، جو اپنے عقیدے پر آخر تک ڈٹا رہا وہی کامیاب اور فاتح کہلاتا ہے۔ انکے سامنے اسلام کی تاریخ ہے جس میں انھوں نے پڑھا ہے کہ دنیا کا گھٹیا سے گھٹیا مؤرخ بھی میر جعفر اور میر صادق کو کامیاب نہیں کہتا، بلکہ دنیا انہی کو کامیاب کہتی ہے جو اپنے جسموں کو تو مٹا گئے، لیکن اپنے نظریے اور عقیدے کو بچا گئے، جئے تو عقیدے پر اور جان نکلی تو بھی اپنے عقیدے پر۔ یہ کوئی سیاسی جنگ نہیں، بلکہ شریعت نے اسی لئے اس کو جہاد کہا ہے۔

طاغوتی قوتیں ہم سے اس لئے لڑتی ہیں کہ ہم اللہ کی بالادستی کا خیال دل سے نکال کر انکے ولڈ آرڈر کے سامنے سر جھکالیں۔ جبکہ ہمارا اصرار ہے کہ ایسا کبھی نہیں ہوسکتا۔ اس کشمکش میں اگر ہماری جان بھی چلی جاتی ہے تو اس حال میں جاتی ہے کہ ہم اپنے عقیدے پر قائم ہوتے ہیں، جبکہ باطل ہم سے اسلئے لڑا تھا کہ وہ ہم کو ہمارے عقیدے سے ہٹادے۔ سوائے عقل والوذ راہتاؤ تو سہی



اگر مجاہدین کسی خطے میں لڑتے لڑتے شہید ہو جائیں تو انصاف سے فیصلہ کرو کہ فاتح کون بنا؟ ہم یا ہمارا دشمن؟ لہٰذا مجاہدینِ کشمیر بھی انشاءاللہ فاتح ہی بننا پسند کرینگے۔

وہ تو اپنے نظریے اور عقیدے پر جانیں قربان کر کے فاتح بن جائیں گے، لیکن کل تاریخ کیا لکھے گی کہ یہ عہد و پیمان تو کسی اور نے بھی کئے تھے، سفر میں ساتھ رہنے کے وعدے کرنے والے تو کوئی اور بھی تھے، چراغوں میں لہو جلانے کی قسمیں تو اوروں نے بھی کھائیں تھیں، تاریخ کے سامنے کیا عذر پیش کیا جائے گا؟ حالات ناموافق تھے؟ حکومت کی پالیسی تبدیل ہوگئی تھی؟ لیکن مؤرخ کے قلم کو حرکت کرنے سے بھلا کس نے روکا ہے، وہ تو تاریخ کے سینے میں اپنے خنجر سے یہ ضرور تحریر کر جائے گا، کہ شہداء کشمیر سے عہد وفا کرتے وقت حالات کے موافق و ناموافق ہونے کی تو بات نہیں ہوئی تھی، عشق کی راہوں پر قدم رکھتے وقت ایسی تو کوئی شرط نہیں تھی، کیونکہ عشق شرطوں پر نہیں کیا جاتا۔

میں جب اس کشمیری بوڑھے کے بارے میں سوچتا ہوں، جو اب سے پہلے بھی دو مرتبہ اپنوں کی بے وفائی دیکھ چکا ہے، تو پریشان ہو جاتا ہوں کہ اس کے دل سے کیا آہ نکلتی ہوگی، میں جب ان ساتھیوں کے بارے میں سوچتا ہوں، جو سخت برفانی راتوں میں ڈوڈہ کے پہاڑوں میں چلتے ہوئے، پیچھے مڑکر دیکھتے ہونگے، کہ قافلے کہاں ہیں، تو انکی نظر میں کسی کی کیا اہمیت رہتی ہوگی؟ کل روزِ محشر جب جموں کے کہساروں، اور وادی کے سبزہ زاروں سے شہداء اٹھ کر آئینگے تو ان سے کس طرح نظریں ملائی جائیں گی؟

وہ خونِ شہداء جس سے وادی کے چنار رنگین ہوئے، امت کی بیٹیوں کی وہ چیخیں جس نے کشمیر کی خاموش فضاؤں کو بوجھل بنا دیا، دریائے جہلم میں بہتی بہنوں کی برہنہ لاشیں، بیٹے کی راہیں تکتی بوڑھی ماں کی پتھرائی آنکھیں، مصائب و الم کے پچاس سال جس سے وادی جنت نظیر جہنم میں تبدیل ہوگئی، یہ سب اس لئے برداشت کیا کہ ایک دن برہمن کے کفر سے نجات ملے گی۔ روزِ محشر کوئی ان کے خلاف کیا عذر تراشے گا جب کہ امام المجاہدین، محسنِ انسانیت، محمد عربی ﷺ بھی انکے ساتھ ہونگے۔



مجھے اس بات کی کوئی پریشانی نہیں کہ عشق کی راہوں پر چلنے والوں کا کیا بنے گا، ہم انکے حوصلوں کے بارے میں جانتے ہیں۔ اگر انکے لئے ایک راستہ بند ہوا تو وہ نئے راستے تلاش کر لینگے، اور جو بھی ہو راہِ وفا میں چلتے رہنا ہی کامیابی کہلاتی ہے، تھک کر بیٹھ جانا خواہ کتنے ہی خوبصورت سراب کے قریب ہو، ناکامی ہی کہلاتا ہے۔ سوان دیوانوں کے حوالے سے ہم بہت پر امید ہیں۔

اسلئے جہادِ کشمیر سے محبت کرنے والوں کو دل برداشتہ اور افسردہ نہیں ہونا چاہئے، شہداء کے خون سے تجارت کرنے والے ہر دور میں موجود رہے ہیں، میدانِ جہاد میں چنگاریاں بھڑکاتے گھوڑوں کی ٹاپوں کو، سیاست کے میدان میں گرانے کی کوششیں بھی کوئی نئی نہیں ہیں، آسمان کی بلندیوں میں اڑنے والے عقابوں، اور بلند چٹانوں میں نشیمن بنانے والوں کو خوبصورت گنبدوں کا اسیر بنانے کا درس دینے والے بھی پرانی تاریخ رکھتے ہیں، سو آج جو کچھ جہادِ کشمیر کے ساتھ ہوتا نظر آرہا ہے، نہ تو یہ مجاہدین کی آواز ہے اور نہ ہی ان کشمیریوں کے جذبات ہیں جنکے گھروں تک برہمن کا ظلم پہنچا ہے۔ وہ اپنے مقصد کے حاصل ہونے تک نہ تو مانینگے اور نہ ہی شکست تسلیم کرینگے۔ لہٰذا ڈھل جھیل کے کنارے خوبصورت ہوٹلوں سے لے کر دہلی کے نرم و گداز بستروں تک اور کٹھمنڈو سے لے کر وائٹ ہاؤس تک جتنے چاہیں خفیہ مذاکرات کئے جائیں انکے ذریعے جہادِ کشمیر کو بند نہیں کرایا جاسکتا۔

اگر چہ یہ ایک حقیقت ہے کہ ان حالات میں مجاہدین کو بے انتہا پریشانیوں اور تکلیفوں کا سامنا کرنا پڑیگا، لیکن اس کے بعد تحریک اپنے نئے جنم کے ساتھ ایک نئے انداز میں اپنے پیروں پر کھڑی نظر آئے گی۔ جب مجاہدین اپنوں کی بے وفائیاں دیکھیں گے تو پھر ممکن ہے ''اپنوں'' کی طرف دیکھنا چھوڑ دیں اور تحریک میں عسکری انقلابی تبدیلیاں لے آئیں۔ ایسا ہونا قطعاً ناممکن نہیں کیونکہ تحریکوں میں ایسے مراحل آیا ہی کرتے ہیں، لیکن ان مراحل کے بعد تحریکوں میں نکھار اور اجلا پن پیدا ہو جاتا ہے۔

چنانچہ مجاہدین ہمت نہیں ہارینگے۔ ہاں البتہ ان سے وعدے کرنے والوں کو ضرور سوچنا



چاہئے، کہ ہر ایک سے اس کے وعدے کے بارے میں پوچھا جائے گا۔ لوگوں کے انفرادی گناہ تو معاف بھی ہو جایا کرتے ہیں لیکن کبھی قوموں کے اجتماعی گناہ بھی معاف ہوئے ہیں؟... اگر بھول گئے ہو تو تم تو صاحب قرآن ہو، اسکی تاریخ اٹھا کر دیکھ لینا قوم کے اجتماعی گناہ اللہ معاف نہیں کیا کرتا۔ آخرت میں تو نیتوں کے اعتبار سے فیصلہ ہوتا ہے وہ ہو کر رہے گا، اس جرم کا عذاب دنیا میں ہی آجاتا ہے، اور سب پر آتا ہے وہاں یہ نہیں دیکھا جاتا فیصلہ کس نے کیا تھا بلکہ دیکھا یہ جاتا ہے کس نے کیا کیا تھا؟

جہادِ کشمیر صرف کشمیریوں کا مسئلہ نہیں بلکہ یہ ہندوستان کے پچیس کروڑ مسلمانوں اور چودہ کروڑ پاکستانیوں کی امن و سلامتی اور بقاء کا ضامن ہے۔ بھارت کی اگر جہادِ کشمیر سے جان چھوٹ جاتی ہے تو اسکے بعد اسکے ناپاک عزائم کے راستے میں کوئی اور چیز رکاوٹ نہیں ہے۔

ہفت روزہ تکبیر کے شمارہ ۲۵ نومبر تا یکم دسمبر ۲۰۰۴ میں جارج فریڈ مین کے حوالے سے ایک رپورٹ شائع ہوئی ہے۔ ڈاکٹر فریڈ مین ''اسٹریفور گلوبل انٹیلی جنیس'' نامی ایک پرائیویٹ کمپنی کا سربراہ ہے۔

فریڈ مین نے نیشنل پبلک ریڈیو کو ایک انٹرویو میں پاکستان کے خلاف بکواس کی ہے جس میں اس نے کہا ''امریکہ آئندہ موسمِ بہار تک شمال مغربی پاکستان پر حملہ کر دیگا، اور اگر پاکستان اس حملے کی تاب نہ لا سکا تو امریکہ اور بھارت مل کر پاکستان پر قبضہ کر لینگے۔

فریڈ مین نے اپنی کتاب ''امریکاز سیکرٹ وار'' اور اپنے مختلف انٹرویوز میں دعویٰ کیا ہے کہ پاکستان پر حملہ امریکہ کی ضرورت ہے، کیونکہ القاعدہ کی کمانڈ پوسٹ پاکستان کے قبائلی علاقوں میں منتقل ہو چکی ہے، اور دہشت گردی کے خلاف جنگ جیتنے کے لئے اس کمانڈ پوسٹ کا تباہ کیا جانا ضروری ہے۔ جارج فریڈ مین کے خیال میں امریکہ کو پاکستان پر حملہ بہت پہلے کر دینا چاہئے تھا، لیکن چونکہ اس حملے کے لئے اس علاقے میں امریکہ کے پاس کافی فوج موجود نہیں ہے اس لئے حملہ آئندہ موسمِ بہار تک مؤخر کر دیا گیا ہے۔ اپنے اس دعوے کے ثبوت میں فریڈ مین نے پینٹاگون کے ایک ترجمان کا بھی حوالہ دیا جس نے غلطی سے امریکی پلان میڈیا کو بتا دیا تھا، تاہم



بعد میں امریکن میڈیا نے پینٹا گون کی مدد کرتے ہوئے اس پلان کو میڈیا میں زیادہ نہیں اچھالا۔
(ہفت روزہ تکبیر)

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو کافروں کی دشمنی اور ناپاک ارادوں سے آگاہ فرمایا: یا ایھا الذین آمنوا لا تتخذوا بطانۃً من دُونکم لا یألُونکم خبالاً. ودوا ما عنتم قد بدت البغضاء من افواھھم وما تخفی صدورھم اکبرُ. قد بیّنا لکم الأیات ان کنتم تعقلون.

ترجمہ: اے ایمان والو! اپنے علاوہ (غیروں) کو رازدار نہ بناؤ۔ وہ (کافر) تمہیں دھوکہ دے کر برباد کرنے میں کوئی کسر نہ رکھیں گے، انکی دلی خواہش ہوتی ہے کہ وہ تمہیں مشکل میں ڈالدیں، (یہ حقیقت ہے کوئی مفروضہ نہیں کیونکہ) انکی باتوں سے (تمہارے بارے میں) انکا بغض ظاہر ہو چکا ہے اور (اس کے علاوہ) جو انکے دلوں میں چھپا ہے وہ اس سے بھی زیادہ ہے۔ ہم نے تمہارے لئے نشانیاں واضح کر دی ہیں اگر تم کو کچھ عقل ہو تو (حقیقت کو سمجھو)۔

اسلام دشمنوں کا بغض اللہ تعالیٰ انکی زبانوں سے اس لئے ہی ظاہر کراتا ہے تاکہ ملک وملت سے محبت کرنے والے اپنے دشمنوں سے ہوشیار رہیں۔ خوش فہمی کی جنت میں رہنے والے اس طرح کے بیان کو پڑھکر یہی کہیں گے کہ یہ حقیقت کے خلاف ہے، اور امریکہ پاکستان کا اسٹریٹیجک پارٹنر ہے۔

لیکن وہ لوگ جن کے دلوں میں ایمان کی کرنیں زندہ ہیں، جو مساجد و مدارس کو بچانا چاہتے ہیں، جو اپنی بہنوں اور بیٹیوں کی عصمتوں کے پاسبان ہیں، اور وہ لوگ جنکی رگ و پے میں وطنِ عزیز کی محبت گہرائیوں تک اتری ہوئی ہے اور جو اس کے لئے اپنا سب کچھ قربان کر دیتے ہیں، انکو یہ بات زیب نہیں دیتی کہ وہ ملک وملت کی حفاظت کے معاملے میں ذرہ برابر سستی اور کاہلی کا مظاہرہ کریں۔



## نازک حالات اور مسلمانوں کی ذمہ داریاں

حضرت مہدی سے متعلق احادیث کو پڑھنے اور دجال کے بارے میں احادیث کو سمجھنے کے بعد اب یہ بات آسانی سے سمجھ میں آجاتی ہے کہ اس وقت دنیا کے اسٹیج پر جو کچھ ہورہا ہے یہ حق و باطل کے درمیان جنگ کا آخری معرکہ ہے۔ اب ابلیس کی ساری محنت و توانائیاں اس بات پر لگی ہوئی ہیں کہ ساری دنیا میں اسکی حکومت قائم ہوجائے تاکہ (اپنے گمان کے مطابق) تاریخ انسانی کو تباہ کن انجام سے ہمکنار کردے اور انسان کو اللہ کی نظر میں گرادے کہ یہ انسان تیری دی ہوئی ذمہ داری کو نہ نبھا سکا۔

ابلیس کے اس مشن میں ابلیس کے دیرینہ حلیف، اللہ کے دشمن اور انسانیت کے مجرم یہودی سب سے بڑھ چڑھ کر لگے ہوئے ہیں۔ انکے ساتھ ابلیس کے تمام چیلے جنات میں سے ہوں یا انسانوں میں سے بھرپور طریقے سے ان کا ساتھ دے رہے ہیں۔ اب انھوں نے صاف صاف کہنا شروع کردیا ہے کہ انکی جنگ مشن کے مکمل ہونے تک جاری رہے گی مقاصد کے حصول تک وہ لڑتے رہیں گے۔

یہ وہ جملہ ہے جو آپ بش اور دیگر کفر کے سرداروں کی زبان سے بار بار سن رہے ہیں۔ ہم سوئے ہوئے مسلمانوں سے پوچھتے ہیں کہ اے غفلت کے صحراؤں میں بھٹکنے والو! خطرات کو دیکھ کر آنکھیں بند کرلینے والو! وہ کونسا مشن ہے جو ابھی تک مکمل نہیں ہوا؟ مشن اگر طالبان تھے تو وہ انکے مطابق جاچکے، مشن اگر القاعدہ تھی تو وہ (ان کے بقول) ٹوٹ چکی، مشن اگر عراق کی عسکری قوت تھی تو وہ بھی ختم ہوچکی، لیکن بش ابھی بھی کہتا ہے کہ مشن پورا ہونے تک جنگ جاری رہے گی۔ اسکا مطلب یہ ہے کہ مشن آگے کوئی اور ہے...... کفر کے سردار اس مشن کو مکمل کرنا چاہتے ہیں۔

بش ایک ایسے ملک کا صدر ہے جو یہودیوں کا غلام ہے جس صدر کا بیڈروم بھی یہودیوں کی نظروں سے محفوظ نہیں رہتا۔ اس کا تعلق عیسائیوں کے فرقے WASP سے ہے۔ جنکی بنیاد ہی اسرائیلی ریاست کا قیام ہے جنکا نظریہ یہ ہے کہ انکی زندگی یہودیوں کی مرہونِ منت ہے۔ دنیا سے



اگر یہودی ختم ہو گئے تو دنیا ختم ہو جائیگی لہذا یہودیت کی حفاظت بش کی قوم اپنا مذہبی فریضہ سمجھتی ہے، اس قوم کی حفاظت جس پر کتے، بلی سانپ اور بچھو بھی لعنت بھیجتے ہیں۔ قرآن میں ہے:

انّ الّذین یکتمون ما انزلنا من البیّنٰت والھدیٰ من بعد ما بیّنّٰہ للنّا سِ فی الکتاب اؤلٰئک یلعنھم اللہ ویلعنھم اللّٰعنون.

ترجمہ: بیشک جو لوگ ہمارے نازل کردہ واضح دلائل اور ہدایت کو چھپاتے ہیں بعد اسکے کہ ہم نے اس کو لوگوں کے لئے کتاب میں کھول کر بیان کیا ہے، تو ان پر اللہ کی لعنت اور تمام لعنت کرنے والوں کی لعنت ہے۔

جس طرح دجال کے آلہ کار مشن کے مکمل ہونے تک پیچھے ہٹنے کا ارادہ نہیں رکھتے اسی طرح اللہ کے مجاہد بھی اپنے مشن کی تکمیل تک میدان میں ڈٹے رہیں گے۔ اور جس دن کا یہودی انتظار کر رہے ہیں کہ جب ان کا خدا دجال آئے گا تو ساری دنیا میں انکی عالمی حکومت قائم کرے گا، در حقیقت یہ وہ دن ہوگا جو یہودیوں کی بربادی کا آخری دن ہوگا جہاں ان کو پتھر اور درخت بھی پناہ نہیں دیں گے۔

اللہ کے مشن کو مکمل کرنے کے لئے تمام دنیا میں ایمان والے اللہ کے دشمنوں سے قتال کر رہے ہیں۔ مشن ایک ہے محاذ مختلف ہیں جنگ ایک ہے خطے تقسیم ہیں۔ دشمن ایک ہے چہرے الگ الگ ہیں، یہ جہاد کرتے رہے، کر رہے ہیں اور فتح یا شہادت تک کرتے رہینگے۔ نہ دشمن کی قوت انکے عزائم کو کمزور کر سکتی ہے اور نہ اپنوں کی بے وفائیاں انکے قدموں کو ڈگمگا سکتی ہیں۔ یہ عزم وہمت کی وہ چٹانیں ہیں جن سے ٹکرا کر روس کا سرخ سمندر اپنا سر پھوڑ چکا ہے، یہ جذبوں اور حوصلوں کے وہ طوفان ہیں جن سے نکلنے والی بجلیوں نے دجالی قوتوں کے عسکری اور اقتصادی غرور (ولڈ ٹریڈ سینٹر اور پینٹا گون) کی علامات کو زمین بوس کر کے رکھ دیا ہے، یہ اللہ کے دشمنوں کے لیے ایک مکافاتِ عمل ہیں جو سزا دینے پر آئیں تو ایٹم بم کا انتظار نہیں کرتے بلکہ اپنے جسموں کو بم بنا کر اللہ کے دشمنوں کو اڑا دیا کرتے ہیں، ہاں بھلا اب یہ دشمن کی قوت سے کس طرح مرعوب ہو سکتے ہیں، اب تو رحمانی امداد انکی آنکھوں کے سامنے آتی ہے، یہ بھلا مایوسیوں کا شکار



کیوں ہونے لگے کہ اب تو قوم کے بزرگ انکے سروں پر ہاتھ رکھنے لگے ہیں، ان دیوانوں کو اب کون کم ہمت بنا سکتا ہے جنکی مائیں انکے ساتھ جانے کی فرمائشیں کرتی ہوں، ہاں، اب تو بہنیں بھی بھائیوں کی شہادت پر جشن مناتی ہیں، انکے مشن میں انکا ہاتھ بٹاتی ہیں، اب تو ان جوانوں کے حوصلے پہلے سے زیادہ بلند ہو چکے ہیں کہ آقائے مدنی ﷺ کی بشارتوں کو لوٹنے کا وقت آ گیا ہے۔ اس وقت طرح طرح کی مشکلات اور تکالیف کے باوجود اللہ کے مشن کو پورا کرنے کے لئے اللہ کے سپاہی افغانستان، کشمیر فلسطین، عراق، فلپائن، انڈیا اور دیگر محاذوں پر ڈٹے ہوئے ہیں۔ اور ہر ایمان والے کو اپنے عمل سے دعوت دے رہیں کہ اے مقصدِ ربانی کو بھول کر دنیا کے ہنگاموں میں گم ہو جانے والو! خود کو تاویلوں، علتوں اور مصلحتوں میں الجھا لینے والو! اے دنیا کے فانی حسن کے پیچھے بھاگنے والے جوانو! آؤ ہم تمہیں اس حسن کے بارے میں بتاتے ہیں جس کو سن کر دلہا نئی نویلی دلہن کو حجلۂ عروسی میں چھوڑ کر چلے جایا کرتے ہیں۔ اے دنیا کے نشے میں خود کو ڈبونے والو! ادھر آؤ ہم تمہیں ایسا نشہ پلاتے ہیں کہ جنت میں جا کر بھی جس (شہادت) کا نشہ نہیں اترا کرتا۔ اے خود کو تجارت میں ڈبو دینے والو! اس تجارت کی طرف آؤ جس میں صرف فائدہ ہی فائدہ ہوا کرتا ہے، اے حکمرانو! جہاد کی راہوں کے راہی بن جاؤ پھر دنیا کی بادشاہتیں تمہارے قدموں میں ہونگی۔

اے محمدِ عربی ﷺ کے غلامو! ایمان بچانے کے لئے جان گنوا دینا، جان بچانے کی خاطر ایمان نہ گنوانا، اس لشکر کی مدد کرو جس طرح بھی کر سکتے ہو۔ اور خود کو بھی تیار کرو کہ حضرت مہدی کے ساتھ وہی تو ہونگے جن کو جنگ لڑنی آتی ہوگی اور جنگ بھی کیسی الملحمة الکبری (خطرناک جنگِ عظیم)..... اپنے کانوں کو ڈیزی کٹر اور کروز کی چنگھاڑ کا عادی بنالو، تاکہ کل جہنم کی چنگھاڑ سے بچ سکو (لھم فیھا زفیر و شھیق) یہ کسی ایک جماعت کا لشکر نہیں یہ سب کا لشکر ہے۔ ہر کلمہ پڑھنے والے پر اسکی مدد کرنا فرض ہے، یہ تمہارے بچے ہیں تمام آپسی اختلافات کو بھلا کر، ذاتی اناؤں کی دیواروں کو مسمار کر کے، سب کے متحد ہونے کا وقت آ گیا ہے، فرشتے تمہاری نصرت کے لئے تیار کھڑے ہوئے ہیں تمہاری حوریں بن سنور کر تمہاری راہیں تک رہی ہیں، تم سے پہلے شہادت پانے



والے تمہیں خوشخبری سنا رہے ہیں (لا خوف علیھم و لا ھم یحزنون) کہ نہ تو ان کو خوف ہوگا اور نہ کسی بات کا ملال ہوگا۔

## خلاصہ واقعات احادیث

چونکہ آپ ﷺ نے حضرتِ مہدی اور دجال سے متعلق واقعات کو ترتیب وار بیان نہیں فرمایا، اسلئے ترتیب کے بارے میں یقین سے کچھ نہیں کہا جاسکتا۔ البتہ آپ ﷺ نے حضرتِ مہدی کے خروج والے سال کچھ نشانیاں بیان فرمائی ہیں۔ لیکن یہاں پھر یاد دلا دیں کہ واقعات کی ترتیب حتمی نہیں ہے۔

## خروجِ حضرت مہدی سے قریب ترین واقعات

حضرت مہدی کا خروج ذی الحجہ (حج) کے مہینے میں ہوگا۔ اس سے پہلے نفس زکیہ کو شہید کردیا جائے گا۔ عرب کے کسی ملک کے بادشاہ کی موت اور اس پر اختلاف ہوگا۔ رمضان میں خوفناک آواز آئے گی۔ ذی قعدہ (ذی الحجہ سے پہلے آتا ہے) کے مہینے میں عرب قبائل میں انتشار ہوگا جسکے نتیجے میں لڑائیاں ہونگی۔ حج کے موقع پر حاجیوں کو لوٹا جائے گا اور حاجیوں کا قتلِ عام ہوگا۔ شام (یعنی اردن، اسرائیل، سیریا میں سے کہیں) میں سفیانی اقتدار میں آئے گا اور ایمان والوں پر مظالم ڈھائے گا، دریائے فرات پر جنگ ہو رہی ہوگی۔

## جنگِ عظیم کے مختلف محاذ

غزوہ ہند اور رومیوں سے جنگ والی احادیث سے پتہ چلتا ہے کہ حضرت مہدی کے خروج کے وقت کافروں اور مسلمانوں کے درمیان ہونے والی جنگوں کے دو بڑے محاذ ہونگے۔ پہلا محاذ عرب کی ساری سرزمین ہوگی جہاں مختلف جگہوں پر مجاہدین اور کفار میں جنگ ہو رہی ہوگی جن میں خاص طور پر فلسطین، عراق اور شام قابلِ ذکر ہیں، اس محاذ پر حضرت مہدی کا ہیڈ کوارٹر دمشق کے قریب الغوطہ میں ہوگا جہاں سے وہ تمام مجاہدین کی کمانڈ کرینگے۔ جبکہ دوسرا محاذ ہندوستان کا ہوگا۔ حدیث میں اس محاذ کے مرکز کا ذکر نہیں ہے۔

## عرب کا محاذ

عرب والے محاذ کی ترتیب احادیث کی روشنی میں کچھ یوں بنتی ہے۔ حضرت مہدی کے خروج کی خبر ملتے ہی انکے خلاف ایک لشکر آئے گا۔ جو بیداء میں دھنس جائے گا۔

یہ خبر سن کر شام کے ابدال اور عراق کے اولیاء حضرت مہدی کے ساتھ مل کر قتال کرنے کے لئے اس لشکر میں آکر شامل ہو جائینگے۔ پھر ایک قریشی جو سفیانی کے لقب سے مشہور ہوگا اس کے لشکر سے حضرت مہدی جنگ کرینگے۔ یہ جنگِ کلب ہوگی۔ اس میں مسلمان فاتح ہونگے۔

پھر حضرت مہدی دمشق کے قریب الغوطہ کے علاقے میں پہنچ کر اپنا مرکزی ہیڈکواٹر بنائیں گے۔ یمن اور خراسان سے مجاہدین کے لشکر بھی آئینگے۔ رومی عیسائی مسلمانوں کے ساتھ امن معاہدہ کرینگے۔ پھر یہ دونوں مل کر اپنے عقب کے مشترکہ دشمن سے جنگ کرینگے اور فاتح ہونگے۔

پھر عیسائی معاہدہ شکنی کرینگے اور تمام کافر پھر اکٹھے ہو کر آئینگے اور اعماق (دابق) میں اترینگے۔ اور مسلمانوں سے اپنے مطلوبہ افراد مانگیں گے۔ پھر اعماق میں گھمسان کی جنگ ہوگی۔ اس جنگ میں اللہ مجاہدین کو فتح دیگا۔ اسکے بعد روم کی طرف جائیں گے۱ فتح کرلینگے۔ یہاں دجال کے نکلنے کی خبر سنیں گے۔ لہٰذا وہاں سے واپس آئینگے۔

دجال اپنے مخالف ملکوں میں تباہی پھیلائے گا۔ یہ عرصہ مسلمانوں پر بہت آزمائشوں اور پریشانیوں کا ہوگا۔ ایک تہائی مسلمان جہاد چھوڑ کر دنیاداری میں پڑ جائیں گے۔ ایک تہائی دجال سے لڑتے ہوئے شہید ہو جائیں گے۔ باقی ایک تہائی دجال کے سخت محاصرہ میں ہونگے۔ اور وقتاً فوقتاً دجال کے لشکر پر حملے کر رہے ہونگے۔ پھر جب فیصلہ کن حملے کی تیاری کر رہے ہونگے تو عیسیٰ علیہ السلام کا نزول ہوگا۔

---

حاشیہ ۱ ضروری نہیں کہ جس لشکر نے قسطنطنیہ فتح کیا ہو وہی روم کی طرف جائے۔ (بلکہ یہ لشکر دوسرا بھی ہو سکتا ہے) اور ویٹی کن سٹی اٹلی کا شہر جہاں پاپ جان پال ہوتا ہے۔

## ہندوستان کا محاذ

دوسری جانب ہندوستان والے محاذ پر مجاہدین ہندوؤں سے جنگ کررہے ہونگے۔ حدیث میں اس محاذ کی زیادہ تفصیل نہیں آئی ہے۔ البتہ اس محاذ پر موجود دشمن کو دیکھتے ہوئے یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ محاذ بھی انتہائی خطرناک ہوگا۔ ابتدا میں مسلمانوں کو بہت دشواریوں کا سامنا کرنا پڑیگا، پھر مجاہدین ہندوؤں کو شکست دیتے ہوئے آگے ہی آگے بڑھتے چلے جائینگے اور اس طرح پورے ہندوستان پر اسلام کا پرچم لہرادینگے، ہندوؤں کے بڑے بڑے لیڈروں اور جرنیلوں کو زندہ گرفتار کرکے لائینگے، جب واپس آئینگے تو خبر ملے گی کہ عیسیٰ ابن مریم تشریف لاچکے ہیں۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام مجاہدین کی قیادت کریں گے اور دجالی فوج سے قتال کریں گے۔ اللہ کا دشمن دجال ملعون سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کو دیکھ کر بھاگے گا لیکن حضرت عیسیٰ علیہ السلام دجال ملعون کو لُد پر قتل کردینگے۔ پھر صلیب توڑ دینگے۔ اور خنزیر کو قتل کردینگے۔ پھر یاجوج ماجوج آئیں گے اور ہر طرف تباہی پھیلائیں گے۔ اللہ تعالیٰ عیسیٰ علیہ السلام کو حکم فرمائے گا کہ میرے بندوں کو لے کر طور کے پہاڑ پر چلے جاؤ۔ چنانچہ عیسیٰ علیہ السلام مسلمانوں کو لیکر کوہ طور پر چلے جائیں گے۔ پھر وہ اللہ تعالیٰ سے دعا کریں گے اور اللہ تعالیٰ یاجوج ماجوج کی گردنوں میں ایک پھوڑا پیدا کردے گا۔ اس طرح وہ سب مرجائیں گے۔ پھر اللہ تعالیٰ بارش سے ساری جگہ کو صاف کردے گا۔ ان گھمسان کی جنگوں کے بعد تمام عالم میں اسلامی حکومت قائم ہوجائے گی۔ ہر طرف امن و امان ہوگا۔ کوئی پریشان حال نہ ہوگا، کسی کو کسی سے کوئی تکلیف نہیں ہوگی، زمین اپنے خزانے باہر نکال دیگی، آسمان سے بارش برسے گی۔ اس طرح چالیس سال تک یہی سلسلہ چلتا رہے گا۔ پھر دھیرے دھیرے دنیا سے ایمان والے اٹھنے شروع ہوجائیں گے اور جب قیامت آئے گی تو صرف کافروں پر آئے گی۔

## دجال کا ذکر قرآن کریم میں

دجال کے بارے میں یہ سوال ذہن میں آتا ہے کہ اگر اس کا فتنہ اتنا زیادہ اہم ہے تو اس کو قرآن نے کیوں نہیں بیان کیا؟ اس کے بارے میں علماء کرام نے مختلف جوابات لکھے

ہیں۔ بخاری شریف کی شرح فتح الباری میں علامہ ابن حجر عسقلانیؒ فرماتے ہیں: ''اس کا ایک جواب تو یہ ہے کہ دجال کا ذکر قرآن کریم کی اس آیت میں کیا گیا ہے۔

یوم یاتی بعضُ آیاتِ ربک لاینفعُ نفساً ایمانُھا

ترجمہ: جس دن آپ کے رب کی بعض نشانیاں آئیں گی تو کسی کو اس کا ایمان فائدہ نہ دے گا۔ ترمذی شریف میں حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ تین چیزیں ایسی ہیں کہ جب وہ ظاہر ہو جائیں گی تو ایسے شخص کا ایمان لانا جو پہلے ایمان نہیں لایا تھا، اس کو فائدہ نہ دیگا، (وہ تین چیزیں یہ ہیں) دجال، دابۃ الارض، سورج کا مغرب سے نکلنا۔ امام ترمذیؒ نے اس روایت کو صحیح کہا ہے۔

اور تفسیر بغوی میں ہے کہ دجال کا ذکر قرآن میں آیا ہے۔ اور وہ آیت یہ ہے:

لخلق السمٰوات والارض اکبر من خلق الناس

(آسمانوں اور زمین کو پیدا کرنا انسان کے پیدا کرنے سے بڑا ہے) یہاں الناس سے مراد دجال ہے۔'' (فتح الباری ج: ۱۳ ص: ۹۲)۔

اس کے علاوہ ابو داؤد کی شرح عون المعبود میں یہ ذکر ہے: ''اللہ تعالیٰ کا یہ قول لینذر باسا شدیدا (تا کہ ان کو سخت عذاب سے ڈرائے) اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے لفظِ باس کو شدت کے ساتھ اور اپنی جانب سے قرار دیا ہے۔ لہٰذا اس کے رب ہونے کا دعویٰ کرے اور اس کے فتنے اور قوت کی وجہ سے یہ کہنا مناسب ہے کہ اس آیت سے مراد دجال ہو''۔

## فتنۂ دجال اور ایمان کی حفاظت

یہ شہادت گہہ الفت میں قدم رکھنا ہے
لوگ آسان سمجھتے ہیں مسلماں ہونا

تاریک فتنوں کے مہیب سائے دن بدن انسانیت کو اپنی گرفت میں لئے چلے جا رہے ہیں، ایمان والوں کے لئے یہ انتہائی آزمائش کی گھڑی ہے۔ کفر کی جانب سے ادھر یا ادھر کا اعلان کر دیا گیا ہے۔ یہ ہر مسلمان کو سمجھ لینا چاہئے کہ اس امتحان گاہ میں گذرے بغیر جنت وجہنم کا فیصلہ نہیں ہو

سکتا قرآن میں ارشاد باری ہے:

اَم حَسِبتُم اَن تَدخُلوا الجنَۃَ ولمّا یَعلَمِ اللہُ الذین جٰھدوا مِنکُم ویَعلَمَ الصّا برین ۔

ترجمہ: (اے مسلمانو!) کیا تم نے یہ سمجھ رکھا ہے کہ یوں ہی جنت میں داخل کردیئے جاؤ گے حالانکہ ابھی تو اللہ نے یہ ظاہر ہی نہیں کیا کہ تم میں جہاد کرنے والا کون ہے اور ثابت قدم رہنے والا کون؟

یہ اللہ کا قانون ہے اور اللہ کے قانون کبھی تبدیل نہیں ہوتے۔ آپ نے ان تمام احادیث کو پڑھا۔ تمام احادیث میں حضرت مہدی اور سیدنا عیسیٰ ابن مریم کی آمد کا مقصد واضح الفاظ میں قتال بتایا گیا ہے کہ وہ کفار کے خلاف مجاہدین کی قیادت کریں گے۔ اس لئے ہر مسلمان کو اپنے ایمان کی فکر کرنی چاہئے اور ایمان بچانے کے لئے اپنے دل میں جذبہ جہاد اور شوق شہادت پیدا کر کے اسکی عملی تیاری کرنی چاہئے۔ جہاد کے لئے اللہ تعالیٰ نے جہادی تربیت کا حکم فرمایا ہے۔ اور اگر کوئی یہ کہتا ہے کہ ابھی تو حضرت مہدی کا دور بہت دور ہے لہٰذا بعد میں جہاد کی تربیت حاصل کرلینگے تو اس بارے میں قرآن کریم نے ایک اصول بیان فرمایا ہے ارشاد باری تعالیٰ ہے:

ولو اَرادو الخُروجَ لَاَ عدّوا لہ عُدّۃ

ترجمہ: اگر (وہ منافقین جہاد میں) نکلنا چاہتے تو جہاد کے لئے سامان (وغیرہ) تو اکٹھا کرتے۔

جیسا کہ پیچھے بتایا گیا کہ مسلمانوں کو بہکانے کے لئے ابلیسی قوتوں کی جانب سے جھوٹے مہدی کو منظر عام پر لایا جاسکتا ہے۔ لہٰذا آقائے مدنی ﷺ نے جو نشانیاں حضرتِ مہدی کی بیان فرمائی ہیں ان کو ذہن نشیں رکھنا چاہئے۔ اس کے علاوہ چند باتیں اور ہیں جن پر عمل کر کے فتنوں سے بچنے میں انشاءاللہ مدد ملے گی:

۱۔ چونکہ دجال کے دور میں حقیقت اتنی نہیں ہوگی جتنی کہ افواہیں اور پروپیگنڈہ ہوگا۔ اور اس پروپیگنڈہ کو پھیلانے کا سب سے مؤثر ذریعہ جدید ذرائع ابلاغ (اخبار، ریڈیو، ٹی وی وغیرہ) ہیں۔ لہٰذا جدید کمیونیکیشن (ٹیلی فون، موبائل، انٹرنیٹ وغیرہ) اور دیگر جدید سہولیات کا خود کو محتاج نہ بنائیں بلکہ ابھی سے ایسی عادت بنالیں کہ اگر کل یہ سارا نظام آپ کو چھوڑنا پڑے تو اس صورت

میں آپ کیا کرینگے؟ لہٰذا اس پر کم سے کم اعتماد ہی دنیا و آخرت کے لئے فائدہ مند ثابت ہوگا۔

۲۔ اگر دجالی مغربی میڈیا کو سنیں تو اس وقت ذکر واذ کار کرتے رہنا چاہئے۔

۳۔ زبان کا فتنہ: اس دور میں دجالی قوتوں کی کوشش ہوگی کہ وہ حق اور اہلِ حق کے خلاف اتنا پروپیگنڈہ کریں کہ اسکے زور میں حق دب کر رہ جائے۔ اس لئے اگر آپ کوئی خبر مغربی میڈیا کی جانب سے سنتے ہیں تو اپنے موبائل سے یا زبانی اس وقت تک کسی اور کو نہ بتائیں جب تک کہ صورتِ حال واضح نہ ہوجائے۔ اس طرح آپ دجالی قوتوں کے پروپیگنڈے کے اثر کو اگر بالکل ختم نہیں، تو اس کا زور ضرور توڑ دینگے۔ قرآن کریم نے کافروں کی اس کوشش کو یوں بیان فرمایا ہے:

وقالَ الّذین کفروا لا تسمَعوا لِھٰذا القرآنِ وَالغَوا فیه لعلّکم تغلبون ۔

ترجمہ: اور کافروں نے (لوگوں سے) کہا اس قرآن کو نہ سنو اور (جب مسلمان اس کو پڑھیں یا دعوت دیں تو) اس کے مقابلے میں (زور و شور سے) لغو باتیں کرو (کہ اس قرآن کو کوئی سن نہ سکے، اور صحیح بات لوگوں تک نہ پہونچ سکے اور) تا کہ تم غالب آجاؤ۔

۴۔ جب کسی مسئلے کو دجالی قوتوں کی جانب سے مشتبہ بنا دیا جائے اور صحیح اور غلط کا فیصلہ کرنا مشکل ہوجائے، تو اس وقت ایمان والوں کے لئے جدید مادی وسائل کے ذریعے معلومات کے بجائے اللہ ہی کی طرف رجوع کرنے میں خیر ہوگی۔ کیونکہ حالات کو دجال کی آنکھ سے دیکھنے والے اور اللہ کے نور سے دیکھنے والے برابر نہیں ہوسکتے۔ جیسا کہ ارشادِ ربانی ہے:

اَفَمَن شَرَحَ اللہُ صَدْرَہٗ للاسلامِ فھو علیٰ نورٍ من ربه ۔

تو کیا وہ شخص جس کے سینے کو اللہ نے اسلام کے لئے کھول دیا ہو تو وہ اپنے رب کے نور پر ہے۔ (دوسرے جیسا ہوسکتا ہے)

۵۔ دل کی اسکرین کو صاف کریں: عقل و خرد رکھنے والے مسلمان بھائی جب مغربی میڈیا کی حقیقت کو سمجھ جائیں اور انکے ٹیلی ویژن اور کمپیوٹر کی اسکرین پر حالات کی تصویر دھندلا نے لگے، تو اس وقت انکے لئے، کہیں دائیں بائیں دیکھنے کے بجائے، اپنے سینے میں موجود چھوٹی سی

اسکرین کو صاف کرنا ہی زیادہ بہتر ہوگا، اور پھر وہ دیکھیں گے کہ صاف ہونے کے بعد یہ ننھی سی اسکرین وہ مناظر دکھائے گی جو آپ ساری عمر جدید سے جدید ٹیکنالوجی استعمال کر کے بھی نہیں دیکھ سکتے تھے۔ ارشادِ ربانی ہے۔

**یا ایھا الّذین اٰمنوا ان تتّقوا اللہ یجعلْ لکم فُرقانا.**

ترجمہ: اے ایمان والو اگر تم اللہ سے ڈرو گے تو اللہ تمہیں "فرقان" عطا کر دے گا۔

یہ فرقان ہی وہ اسکرین ہے جس کے ذریعے عام آنکھ سے نہ نظر آنے والی چیزیں بھی نظر آنا شروع ہو جاتی ہیں۔ بندے کا تعلق ملاء اعلیٰ (رحمانی قوتوں) سے جڑ جاتا ہے جہاں دنیا کے انتظامی معاملات طے پاتے ہیں، اور جہاں تجلی الٰہی پڑتی ہے۔[1] اللہ تعالیٰ اپنے بندے کو بصیرت عطا کر دیتا ہے، پھر وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے۔

۶۔ سورہ کہف کی ابتدائی آیات

فتنہ دجال سے بچنے کے لئے نبی کریم ﷺ نے سورہ کہف کی جن ابتدائی آیات کا حکم فرمایا آپ ان کا مضمون پڑھ کر دیکھیں تو ان آیات میں مندرجہ ذیل باتیں بیان کی گئی ہیں:

ا: اللہ کی حمد و ثناء کے بعد قرآن کریم کا حق و سچ نبی کریم ﷺ پر نازل ہونا۔

**الحمد للّٰہ الذی الایہ**

۲۔ اللہ کی نافرمانی کرنے والوں کو دنیا و آخرت میں پیش آنے والے انتہائی سخت آفات و مصائب سے ڈرانا[2] لِیُنذر باساً شدیداً

۳۔ ہر حال میں اللہ کی فرمانبرداری کرنے والوں کو دائمی راحت و آرام کی بشارت۔

**ویبشّر المومنین الذین ۔ الایہ**

---

حاشیہ[1]: تفصیل کے لئے شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی کتاب حجۃ اللہ البالغہ دیکھیں۔

حاشیہ[2]: اور دجال کے دور سے سخت حالات تاریخ انسانی میں کوئی نہیں ہیں۔

۴۔اوران لوگوں کو بھی سخت حالات سے ڈرانا جو اللہ تعالیٰ کا بیٹا رکھنے کا نظریہ رکھتے ہیں۔

وَيُنذِرَ الَّذِينَ قَالُوا اتَّخَذَ اللَّهُ وَلَداً

۵۔دنیا کی رونقوں کی ناپائیداری بتا کر زُہد وتقویٰ(Self denial)اختیار کرنے کی ترغیب دینا۔

وَاِنَّا لَجٰعِلُونَ مَا عَلَيْهَا صَعِيداً جُرُزاً

۶۔اصحابِ کہف کا واقعہ بیان کر کے اس سے بڑے واقعات کے لئے ذہن کو تیار کرنا۔

اَمْ حَسِبْتَ اَنَّ اَصْحَابَ الْكَهْفِ وَالرَّقِيمِ كَانُوا مِنْ آيَاتِنَا عَجَبا

۷۔اصحابِ کہف کی دعا

رَبَّنَا آتِنَا مِن لَّدُنكَ رَحْمَةً وَهَيِّئْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا رَشَداً

اس دعا میں حق کے مشتبہ ہو جانے کے وقت دو چیزیں اللہ سے مانگنے کی تعلیم۔

(ا) اے ہمارے رب ہم کو خاص اپنی جانب سے استقامت عطا فرما (۲) اور ہمارے معاملے(بتوں سے بغاوت اور صحیح دین کے بارے) میں ہماری رہنمائی فرما۔

لہٰذا ان آیات کو روز تلاوت کر کے ان پر عمل پیرا ہونا چاہئے۔اور انکو زبانی بھی یاد کرنا چاہئے۔

۷۔تقویٰ: موجودہ وقت میں تقویٰ اختیار کرنا انتہائی ضروری ہے۔ان اعمال کا خود کو پابند بنایا جائے جن کے کرنے سے رحمتِ الٰہی بندے کو ہر وقت ڈھانپے رکھتی ہے۔مثلاً ہر وقت باوضوء رہنا،نمازوں میں نوافل وغیرہ سے فارغ ہونے کے بعد کچھ دیر تک اسی جگہ پر بیٹھے رہنا۔تہجد کی پابندی۔خصوصاً وہ لوگ جو دین کے کسی بھی شعبے میں خدمات انجام دے رہے ہیں ان کے لئے تو تہجد بہت زیادہ ضروری ہے۔

۸۔اللہ تعالیٰ سے مضبوط رابطے کے لئے قرآن کریم کو ترجمہ وتفسیر کے ساتھ پابندی سے پڑھنا اور اپنے قلوب کو منور رکھنے اور حق کے قافلوں میں شامل رہنے کے لئے علماء حق کی صحبت

اختیار کرنا اور ہر حال میں حق والوں کے ساتھ ڈٹے رہنا۔

۹۔محلوں کے اندر مسجدوں کے کردار کو فعال بنانا: عالمی کفریہ اداروں کی یہ کوشش ہے کہ مسلمانوں کی زندگی سے مسجد کے کردار کو ختم کر دیا جائے اس کے لئے علماء اور دین دار لوگوں کو مختلف طریقوں سے بدنام کرنے کی کوشش کی جائے گی۔ لہٰذا انکا توڑ کرنے کے لئے محلوں کے اندر مسجدوں کے کردار کو فعال بنایا جائے، ہر مسجد میں درسِ قرآن کا اہتمام کیا جائے۔

۱۰۔جیسا کہ پہلے بتایا گیا کہ ہر اس چیز کی عملی تیاری جو حضرتِ مہدی کے دور میں کرنا ایمان کی علامت ہوگی۔ مثلاً خود کو گرمی سردی کا عادی بنانا، کئی کئی دن بھوک پیاس برداشت کرنا راتوں کو پہاڑوں پر چلنے اور گھمسان کی جنگوں کی تیاری کرنا، پہاڑوں کی زندگی سے طبیعت کو مانوس کرنا، اپنے اندر بھی اور اہل خانہ کو بھی اللہ کے راستے میں ہر قسم کی قربانی دینے کے لئے ابھی سے تیار کرتے رہنا۔ علامہ اقبال نے فرمایا:

چوں می گویم مسلمانم بلرزم

کہ دانم مشکلاتِ لا الٰہ را

ترجمہ: جب میں یہ کہتا ہوں کہ میں مسلمان ہوں تو کانپ اٹھتا ہوں۔ کیونکہ میں جانتا ہوں لا الٰہ کے تقاضے پورے کرنے میں بے شمار مشکلات ہیں۔

## فتنہ دجال اور خواتین کی ذمہ داری

مسلمانوں کے گھر وہ اسلام کے قلعے ہیں جنھوں نے مشکل سے مشکل دور میں اسلامی تہذیب وتمدن اور ثقافت واقدار کی حفاظت کی ہے حتیٰ کہ ان قلعوں نے اس وقت بھی اسلام کی حفاظت کی جب مسلمان مردوں کی فوجیں ہر میدان سے پسپائی پہ پسپائی اختیار کرتی چلی جارہی تھیں۔

خلافتِ عثمانیہ ٹوٹنے (1923) کے بعد سے اب تک اگر تاریخ اسلام کا مطالعہ کیا جائے تو صاف پتہ چلتا ہے کہ اسلامی معاشرتی نظام اور تہذیب وتمدن کی حفاظت ہمارے گھروں کے ذریعے ہی کی گئی ہے۔ اور مسلم معاشرے کو ابھی تک ٹوٹ پھوٹ سے بچایا ہوا ہے۔ کتنے ہی مسلم

اور مدرسے ان کا گردن کے بیچ میں پھنسے ہے، لیکن ان قلعوں میں موجود اسلامی فوج نے ہمت نہیں ہاری اور اپنے محاذ پر ڈٹی رہی۔

اسلام کے ان قلعوں میں جو فوج ہے وہ مسلم خواتین کی فوج ہے، جس نے اسلام کے لئے وہ عظیم الشان کارنامے انجام دیئے ہیں، جس نے اسلام دشمنوں کی ہزار سالہ محنت کے آگے ابھی تک بند باندھا ہوا ہے۔ اس وقت جن حالات کا مسلمانوں کو سامنا ہے یہ تاریخ انسانیت کے سب سے بھیانک حالات ہیں۔ لہٰذا ان حالات میں مسلمان خواتین کی ذمہ داری بھی پہلے سے زیادہ بڑھ جاتی ہے۔ ایمان والی ماؤں بہنوں کو اس وقت پہلے سے زیادہ محنت، لگن، کڑھن، حوصلے اور جذبے سے اپنی ذمہ داری کو ادا کرنا ہوگا۔

دشمنانِ اسلام آپ کے مقابلے میں مسلسل اسّی سال سے شکست کھاتے چلے آرہے ہیں۔ لہٰذا ان شکستوں سے وہ اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ وہ اس فوج سے مقابلے کے ذریعے نہیں جیت سکتے۔ بلکہ اس فوج کو شکست دینے کے لئے دشمن نے اب یہ حکمتِ عملی اختیار کی ہے کہ مسلمانوں کے گھروں میں موجود اس اسلامی فوج کو اس کی ذمہ داریوں سے غافل کردیا جائے۔ اس کے لئے وہ بہت سارے خوبصورت نعروں کے ساتھ ہمدرد دوست کی شکل میں آپ کے سامنے آرہا ہے۔

لہٰذا میری ماؤں اور بہنو! وقت کی نزاکت اور دشمن کی مکاری وعیاری کو سمجھتے ہوئے آپ کو ان کا مقابلہ کرنا ہے اور کبھی بھی اپنی ذمہ داری سے غافل نہیں ہونا ہے۔ مسلمان مردوں کی فوج، جو اپنی ذمہ داریوں سے جان چرا رہی ہے، ذہنی طور پر شکست وریخت کا شکار ہے مایوسیوں کی کالی گھٹائیں انکے گرد گھیرے ڈالے ہوئے ہیں، آپ خواتین کو اللہ رب العزت نے یہ صلاحیت دی ہے کہ آپ پسپا ہوتی فوج کو آگے بڑھنے کے حوصلے عطا کرسکتی ہیں، شل بازؤں میں بجلیاں بھرسکتی ہیں اور ڈرے اور سہمے ہوئے مردوں میں غیرت وحمیت بیدار کرکے ان کو انکی ذمہ داریاں نبھانے کے قابل بناسکتی ہیں۔ آپ کو اللہ تعالیٰ نے اپنی ذات میں خود ایک تنظیم بنایا ہے۔ اسلئے فتنۂ دجال



گھر کے اندر بچوں کو پکا اور کھرا مسلمان بنانا اور انکو ہر حال میں اسلامی روایات کا پاسبان بنانا خواتین کی ذمہ داری ہے۔ بچپن سے ہی بچے کے ذہن میں یہ بات بٹھادی جائے کہ اس کا ایمان دنیا کی ہر چیز سے زیادہ قیمتی ہے۔ لہٰذا ایمان کو بچانے کے لئے اگر ساری دنیا کو بھی قربان کرنا پڑے تو بغیر کسی ہچکچاہٹ کے دنیا قربان کردے لیکن ایمان پر آنچ نہ آنے دے۔

عن عمران بن سليم الكلاعي قَالَ مَا عَدَتْ اِمْرَأَةٌ فِي رَبْعَتِهَا بِأَفْضَل لَهَا مِن مِيْضَاةٍ وَنَعْلَيْن وَيْلٌ لِلْمُسَمَّنَاتِ وَطُوبَى لِلْفُقَرَاءِ اَلْبِسُو ا نِسَائَكُمُ اَلْخِفَافَ الْمُنَعَّلَةَ وَعَلِّمُوهُنَّ الْمَشْيَ فِي بُيُوتِهِنَّ فَإِنَّهُ يُوشِكُ أَنْ يُحْوِجْنَ اِلَى ذَلِكَ ( الفتن نعيم بن حماج:٢ ص: ٤٥١)

ترجمہ: حضرت عمران ابن سلیم کلاعی سے روایت ہے انھوں نے فرمایا عورت کا اپنے گھر میں دوڑنا (یا چکر لگانا) اسکے لئے افضل ہے، لوٹے (یا کوئی بھی پاکی حاصل کرنے کے برتن) سے اور جوتوں سے۔ اور موٹی عورتوں کے لئے مصیبت ہے، اور خوشخبری غریب عورتوں کے لئے ہے۔ اپنی عورتوں کو سول والے جوتے پہناؤ اور انکو انکے گھروں کے اندر چلنا سکھلاؤ کیونکہ وہ وقت قریب ہے کہ ان عورتوں کو اس (چلنے) کی ضرورت پیش آجائے۔

اس روایت میں یہ بیان کیا گیا کہ مسلمان عورتوں کو آرام پسند نہیں ہونا چاہئے بلکہ سخت سول والے جوتے پہنیں اور خود کو گھر کے اندر چلنے پھرنے کا عادی بنائے رکھیں تاکہ جسم ہلکا رہے۔ کیونکہ مسلمان عورتوں پر ایسے حالات آسکتے ہیں جب انکو اپنی عزت اور اپنا ایمان بچانے کے لئے پہاڑوں اور بیابانوں میں پیدل سفر کرنا پڑے۔ جیسا کہ افغانستان، عراق، فلسطین اور کشمیر وغیرہ میں ہوا۔ اس روایت پر عمل کرنے کے ساتھ ساتھ گذشتہ بحثوں میں جو آپ نے پڑھا اس پر خود بھی عمل کریں اور پورے گھر اور خاندان میں باقاعدہ مہم چلائیں اور اس عظیم فتنے کی ہولناکیوں سے سب کو آگاہ کریں۔



آپ کو عراق کی مجبور ماؤں کا واسطہ، فلسطین کی ان بہنوں کا واسطہ، جنکے ہاتھوں کی مہندی بھی ابھی نہیں سوکھی تھی کہ انکے سہاگ اجاڑ دئے گئے، کشمیر وافغانستان کی ان بیٹیوں کا واسطہ جو ہر پل اور ہر لمحہ خوف کے عالم میں گذارتی ہیں، ان معصوم بچوں کا واسطہ جو کھلے آسمان تلے ماں ماں پکارتے ہیں، لیکن انکی ماں کو اسلام کے دشمنوں نے چھین لیا ہے۔

آپ تو بہت رحم دل ہوتی ہیں، آپکے اندر تو ایثار وقربانی کا جذبہ مردوں سے کہیں زیادہ ہوتا ہے، سو آپ کو عراق کی ماؤں بہنوں، فلسطین کے بچوں اور کشمیر وافغانستان کی مجبور بیٹیوں پر ترس آنا چاہئے۔ کہ برے حالات کا کیا پتہ کب کس پر آجائیں۔ اللہ تمام عالم اسلام کی ماؤں بہنوں کی حفاظت فرمائے۔

اسلام آپ سے آپ کی طاقت سے زیادہ قربانی نہیں مانگتا، لہٰذا جو آپ کی طاقت میں ہے وہ آپ کو ہر حال میں کرنا چاہئے۔ اور اپنی ذمہ داریوں کو پوری دیانت داری کے ساتھ نبھانا چاہئے۔ ظاہر ہے ایمان جیسی عظیم دولت کو بغیر کسی قربانی دیئے تو نہیں بچایا جاسکتا۔ بلکہ اس کے لئے انھیں حالات کا سامنا کرنا پڑے گا جو پہلے والوں کو پیش آئے۔ سو یہ کام طبیعت پر گراں گذرے گا۔ لیکن یاد رکھنا چاہئے کہ اس دور کی مشکلات کی طرح حق پر ڈٹ جانے والوں کے لئے آقائے مدنی ﷺ نے فضائل بھی اتنے ہی زیادہ بیان فرمائے ہیں۔ لہٰذا دلوں کو ٹھنڈا کرنے کے لئے ہر اہل ایمان کو جہاد کے فضائل، مجاہد کیلئے انعامات اور شہید کے درجات والی آیات واحادیث کا مطالعہ کرنا چاہئے تا کہ انکے دل سے شیطان کے وسوسے دور ہو جائیں اور اللہ کے وعدوں پر یقین آجائے کہ دجال کتنا ہی طاقتور کیوں نہ ہو، حق والوں کو وہ حق سے نہیں ہٹا سکتا۔ باطل کتنا ہی سج دھج کر آجائے ہمیشہ باطل ہی رہے گا اور حق کتنا ہی بے سروسامان نظر آئے غالب حق ہی کو ہونا ہے۔

جو کچھ بیان کیا گیا یہ ایک ''غریب'' کا دردِ دل ہے جو آپ کے سامنے نکال کر رکھدیا گیا ہے، یہ وہ کڑھن ہے جو تمام ''غرباء'' کا کل سرمایہ حیات ہے، یہ ٹوٹے پھوٹے الفاظ وہ آہیں اور سسکیاں ہیں جنھوں نے ہنگامہ پسند نوجوانوں کو ''غرباء'' بنادیا۔ یہ وہ آنسو ہیں جو قلم کے راستے صرف اسلئے بہہ نکلے ہیں کہ شاید قوم کے سخت دلوں کو پگھلاسکیں۔ شاید یہ کسک ہر دل میں اتر جائے۔

اور ہر مسلمان وقت کی نزاکت کو سمجھ کر بیدار ہو جائے، کہ اب بیدار ہونے کا وقت آ گیا ہے۔

اللہ رب العزت تمام مسلمانوں کو اپنی ذمہ داریاں ادا کرنے والا بنائے اور سب کو دجال کے فتنۂ عظیم سے محفوظ فرمائے اور ہم سب کو حق کے ساتھ چمٹے رہنے کی توفیق فرمائے۔ (آمین)

وآخر دعونا ان الحمد للہ رب العالمین

## حوالہ جات ماخذ و مصادر


### ۱۔ نام کتاب.......تفسیر قرطبی
مؤلف........محمد ابن احمد ابن ابی بکر ابن فرح قرطبیؒ ابو عبداللہ
وفات........۶۷۱ھ ناشر..........دار الشعب قاہرہ
محقق......احمد عبد العلیم البردونی

### ۲۔ نام کتاب.......الآحاد و المثانی
مؤلف........احمد بن عمرو بن ضحاک ابوبکر الشیبانیؒ
ولادت........۲۰۶ھ وفات........۲۸۷ھ
ناشر..........دار الرایہ ریاض

### ۳۔ نام کتاب......التاریخ الکبیر
مؤلف........محمد بن اسمٰعیل بن ابراہیم ابو عبداللہ البخاری الجعفیؒ
ولادت........۱۹۴ھ وفات........۲۵۶ھ
ناشر..........دار الفکر بیروت

### ۴۔ نام کتاب.......الجامع
مؤلف........معمر ابن راشد الازدیؒ
وفات........۱۵۱ھ ناشر..........المکتب الاسلامی بیروت
محقق.......حضرت مولانا حبیب الرحمٰن اعظمی

### ۵۔ نام کتاب......الزہد و یلیہ الرقائق
مؤلف........عبداللہ بن مبارکؒ بن واضح المروزی ابو عبداللہ
ولادت........۱۱۸ھ وفات........۱۸۱ھ
ناشر..........دار الکتب العلمیہ بیروت
محقق.......حبیب الرحمٰن اعظمی

## ۶۔نام کتاب.......السنن الکبریٰ

مؤلف.......احمد بن شعیب ابوعبدالرحمن النسائی

ولادت.......۲۱۵ھ وفات.......۳۰۳ھ

ناشر.......دارالکتب العلمیہ بیروت

محقق....... دعبدالغفارسلیمان البنداری،سید کسروی حسن

## ۷۔نام کتاب.......السنن الواردة فی الفتن وغوائلہا والساعة واشراطہا

مؤلف.......ابوعمرو عثمان ابن سعید المقری الدانی

ولادت.......۳۷۱ھ وفات.......۴۴۴ھ

ناشر.......دارالعاصمہ ریاض

محقق....... د. ضاءاللہ بن محمد ادریس المبارکفوری

## ۸۔نام کتاب.......المستدرک علی الصحیحین

مؤلف.......محمد بن عبداللہ ابوعبداللہ حاکم النیسابوریؒ

ولادت.......۳۲۱ھ وفات.......۴۰۵ھ

ناشر.......دارالکتب العلمیہ بیروت

## ۹۔نام کتاب.......المعجم الاوسط

مؤلف.......ابوالقاسم سلیمان بن احمد الطبرانی

ولادت.......۲۶۰ھ وفات.......۳۶۰ھ

ناشر.......دارالحرمین قاہرہ

## ۱۰۔نام کتاب.......المعجم الکبیر

مؤلف.......ابوالقاسم سلیمان بن احمد الطبرانیؒ

ولادت.......۲۶۰ھ وفات.......۳۶۰ھ

ناشر.......مکتبة العلوم والحکم موصل

## ۱۱۔نام کتاب.......سنن ابوداؤد

مؤلف.......سلیمان ابن الاشعث ابوداؤد السجستانی الازدیؒ

ولادت.......۲۰۲ھ وفات.......۲۷۵ھ

ناشر.......دارالفکر بیروت

## ۱۲۔نام کتاب......سنن ابن ماجہ

مؤلف........محمد بن یزید ابو عبداللہ القزوینیؒ

ولادت........۲۰۷ھ وفات.........۲۷۵ھ

ناشر..........دارالفکر بیروت

## ۱۳۔نام کتاب.......سنن البیہقی الکبریٰ

مؤلف........احمد بن حسین بن علی بن موسیٰ ابوبکر البیہقیؒ

ولادت........۳۸۴ھ وفات........۴۵۸ھ

ناشر..........مکتبہ دارالباز مکہ مکرمہ

## ۱۴۔نام کتاب.......الجامع الصحیح سنن الترمذی

مؤلف........محمد بن عیسیٰ ابو عیسیٰ الترمذی السلمیؒ

ولادت........۲۰۹ھ وفات........۲۷۹ھ

ناشر..........داراحیاء التراث العربی بیروت

## ۱۵۔نام کتاب.......المجتبیٰ من السنن

مؤلف........احمد بن شعیب ابو عبدالرحمن النسائیؒ

ولادت........۲۱۵ھ وفات........۳۰۳ھ

ناشر..........مکتب المطبوعات الاسلامیہ حلب

## ۱۶۔نام کتاب .......الفتن لنعیم ابن حماد

مؤلف ......نعیم ابن حماد المروزی ابو عبداللہ

وفات........۲۸۸ھ ناشر.........مکتبۃ التوحید قاہرہ

محقق.......سمیر امین الزہیری

## ۱۷۔نام کتاب......شعب الایمان

مؤلف.....ابوبکر احمد بن الحسین البیہقیؒ

ولادت.....۳۸۴ھ وفات.....۴۵۸ھ

ناشر.....دار الکتب العلمیۃ بیروت

## ۱۸۔نام کتاب......صحیح ابن حبان بترتیب ابن بلبان

مؤلف......محمد ابن حبان ابن احمد ابو حاتم التمیمی البستیؒ

وفات......۳۵۴ھ　　ناشر......مؤسسۃ الرسالہ بیروت

## ۱۹۔نام کتاب......صحیح ابن خزیمہ

مؤلف......محمد ابن اسحاق بن خزیمہ ابو بکر السلمی النیسابوریؒ

ولادت......۲۲۳ھ　　وفات......۳۱۱ھ

ناشر......المکتب الاسلامی بیروت

اسم المحقق......د۔محمد مصطفیٰ اعظمی

## ۲۰۔نام کتاب......الجامع الصحیح المختصر

مؤلف......محمد ابن اسمٰعیل ابو عبداللہ البخاری الجعفیؒ

ولادت......۱۹۴ھ　　وفات......۲۵۶ھ

ناشر......دار ابن کثیر یمامہ بیروت

## ۲۱۔نام کتاب......صحیح مسلم

مؤلف......مسلم ابن الحجاج ابو الحسین القشیری النیسابوریؒ

ولادت......۲۰۶　　وفات......۲۶۱

ناشر......دار احیاء التراث العربی

محقق......محمد فؤاد عبدالباقی

## ۲۲۔نام کتاب......فتح الباری شرح صحیح البخاری

مؤلف......احمد ابن علی ابن حجر ابوالفضل عسقلانی الشافعیؒ

ولادت......۷۷۳ھ　　وفات......۸۵۲ھ

ناشر......دار المعرفہ بیروت

محقق......محمد فؤاد عبدالباقی۔محب الدین الخطیب

## ۲۳۔نام کتاب.....کتاب الزہد الکبیر

مؤلف.....ابوبکر احمد ابن الحسین ابن علی بن عبداللہ ابن موسیٰ البیہقیؒ

ولادت.....۳۸۴ھ وفات.....۴۵۸ھ

ناشر.....مؤسسۃ الکتب الثقافیۃ بیروت

محقق.....الشیخ عامر احمد حیدر

## ۲۴۔نام کتاب.....الزہد

مؤلف.....احمد ابن عمرو ابن ابی عاصم الشیبانیؒ ابوبکر

وفات.....۲۸۷ھ ناشر.....دارالریان للتراث قاہرہ

محقق.....عبدالعلی عبداللہ الحمید حامد

## ۲۵۔نام کتاب.....کتاب السنن

مؤلف.....ابوعثمان سعید ابن منصور الخراسانی

وفات.....۲۲۷ ناشر.....دارالسلفیہ ہندستان

محقق.....حضرت مولانا حبیب الرحمن اعظمی

## ۲۶۔نام کتاب.....کشف الخفاء ومزیل الالباس

مؤلف.....اسمٰعیل ابن محمد العجلونی الجراحیؒ وفات.....۱۱۶۲ھ

ناشر.....مؤسسۃ الرسالہ بیروت

## ۲۷۔نام کتاب.....مجمع الزوائد ومنبع الفوائد

مؤلف.....علی بن ابی بکر الہیثمیؒ

وفات.....۸۰۷ھ ناشر.....دارالکتاب العربی قاہرہ

## ۲۸۔نام کتاب.....مسند ابی یعلی

مؤلف.....احمد بن علی المثنی ابویعلی الموصلی التمیمیؒ

ولادت.....۲۱۰ھ وفات.....۳۰۷ھ

ناشر.....دارالمامون للتراث دمشق

## ۲۹۔نامِ کتاب.....مسند الامام احمد ابن حنبل

مؤلف.....احمد ابن حنبل ابو عبداللہ شیبانی ؒ

ولادت.....۱۶۴ھ وفات.....۲۴۱ھ

ناشر.....مؤسسہ قرطبہ مصر

## ۳۰۔نامِ کتاب.....مسند اسحاق بن راھویہ

مؤلف.....اسحاق ابن ابراہیم ابن مخلد ابن راھویہ الحنظلیؒ

ولادت.....۱۶۱ھ وفات.....۲۳۸ھ

ناشر.....مکتبہ الایمان مدینہ منورہ

## ۳۱۔نامِ کتاب.....البحر الزخار

مؤلف.....ابوبکر احمد ابن عمرو ابن عبدالخالق البزارؒ

ولادت.....۲۱۵ھ وفات.....۲۹۲ھ

ناشر.....مؤسسہ علوم القرآن بیروت۔مکتبہ العلوم والحکم مدینہ منورہ

محقق..... دمحفوظ الرحمٰن زین اللہ

## ۳۲۔نامِ کتاب.....بغیۃ الباحث عن زوائد مسند الحارث

مؤلف.....الحارث ابن ابی اسامہ۔الحافظ نور الدین الہیثمیؒ

ولادت.....۱۸۶ھ وفات.....۲۸۲ھ

ناشر.....مرکز خدمۃ السنۃ والسیرۃ النبویہ مدینہ منورہ

## ۳۳۔نامِ کتاب.....مسند الشامیین

مؤلف.....سلیمان ابن احمد ابن ایوب ابو القاسم الطبرانیؒ

ولادت.....۲۶۰ھ وفات.....۳۶۰ھ

ناشر.....مؤسسۃ الرسالہ

محقق.....حمدی بن عبدالمجید السلفی

## ۳۴۔نامِ کتاب.....الکتاب المصنف فی الاحادیث والآثار

مؤلف.....ابوبکر عبداللہ ابن محمد ابن ابی شیبہ الکوفیؒ

ولادت.....۱۵۹ھ وفات.....۲۳۵ھ

ناشر.....مکتبہ الرشد ریاض

## ۳۵۔نام کتاب.....المصنف

مؤلف.....ابوبکر عبدالرزاق ابن ہمام الصنعانی

ولادت.....۱۲۶ھ وفات.....۲۱۱ھ

ناشر.....المکتب الاسلامی بیروت

محقق..... حضرت مولانا حبیب الرحمٰن اعظمی

## ۳۶۔نام کتاب.....المعتصر من المختصر من مشکل الآثار.

مؤلف.....یوسف بن موسیٰ الحنفی ابوالمحاسنؒ ناشر.....عالم الکتب بیروت

## ۳۷۔نام کتاب.....موارد الظمآن الی زوائد ابن حبان

مؤلف.....علی بن ابی بکر الہیثمی ابوالحسنؒ

ولادت.....۷۳۵ھ وفات.....۸۰۷ھ

ناشر.....دار الکتب العلمیہ بیروت

محقق.....محمد عبدالرزاق حمزہ

## ۳۸۔نام کتاب.....میزان الاعتدال فی نقد الرجال

مؤلف.....شمس الدین محمد بن احمد الذہبیؒ

وفات.....۷۴۸ھ ناشر.....دار الکتب العلمیہ بیروت

محقق.....الشیخ علی محمد معوض والشیخ عادل احمد عبدالموجود

## ۳۹۔نام کتاب.....عون المعبود شرح ابوداؤد

مؤلف.....محمد شمس الحق عظیم آبادی ابوالطیب

ناشر.....دار الکتب العلمیہ

## ۴۰۔نام کتاب.....شرح النووی علیٰ صحیح مسلم

مؤلف.....ابوزکریا یحییٰ بن شرف بن مری النوویؒ

ولادت.....۶۳۱ھ وفات.....۶۷۶ھ

ناشر.....دار احیاء التراث العربی بیروت

## ۴۱۔نامِ کتاب.......معجم البلدان

مؤلف.........یاقوت ابن عبداللہ الحموی ابو عبداللہ

وفات.........۶۲۶ ناشر.........دارالفکر بیروت

## ۴۲۔نامِ کتاب.......معجم ما ستعجم

مؤلف.........عبداللہ ابن عبدالعزیز البکری الاندلسی ابوعبید

وفات.........۴۸۷ھ ناشر.........عالم الکتب بیروت

محقق.........مصطفیٰ السقا

## ۴۳۔نامِ کتاب............تاریخ بغداد

مؤلف.........احمد بن علی ابوبکر الخطیب بغدادی

ولادت.........۳۹۳ھ وفات.........۴۶۳ھ

ناشر.........دارالکتب العلمیہ بیروت

## ۴۴۔نامِ کتاب.......تاریخ الطبری

مؤلف.....محمد بن جریر الطبری ابوجعفر

ولادت.........۲۲۴ھ وفات.........۳۱۰ھ

ناشر.........دارالکتب العلمیہ بیروت

## ۴۵۔نامِ کتاب..........الجامع لمعمر بن راشد

مؤلف.........معمر ابن راشد

وفات.........۱۵۱ھ ناشر.........المکتب الاسلامی بیروت

محقق.........حضرت مولانا حبیب الرحمٰن اعظمی

## ۴۶۔نامِ کتاب.......عقیدہ ظہور مہدی احادیث کی روشنی میں

مؤلف.........حضرت مولانا مفتی نظام الدین شامزئی شہید

ناشر.........الفیصل پرنٹرز کراچی پاکستان

۴۷۔ نامِ کتاب...... علاماتِ قیامت اور نزولِ مسیح

مؤلف...... حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ

ترتیب...... حضرت مولانا مفتی محمد رفیع عثمانی صاحب

ناشر...... مکتبہ دار العلوم کراچی

۴۸۔ نامِ کتاب...... شرح مشکوٰۃ مظاہرِ حق جدید

از افادات...... علامہ نواب محمد قطب الدین خان دہلوی

ترتیب...... مولانا عبداللہ جاوید غازی پوری (فاضلِ دیوبند)

ناشر...... دار الاشاعت کراچی

۴۹۔ نامِ کتاب...... انسائیکلو پیڈیا آف برٹانیکا

۵۰۔ نامِ کتاب...... انسائیکلو پیڈیا آف انکارٹا

۵۱۔ نامِ کتاب...... خوفناک جدید صلیبی جنگیں

۵۲۔ نامِ کتاب...... یوم الغضب

مؤلف...... ڈاکٹر سفر الحوالی

۵۳۔ نامِ کتاب...... مثلث برمودا

۵۴۔ نامِ کتاب...... کنز العمال فی سنن الاقوال والافعال

مؤلف...... علی بن حسام الدین المتقی الہندی

ناشر...... مؤسسہ الرسالہ بیروت 1989



# کیا آپ جانتے ہیں

- ★ آخری جنگ عظیم کب ہونے والی ہے؟
- ★ یہودی انسانیت کو تباہی کی طرف کیسے دھکیل رہے ہیں؟
- ★ آپ کے سروں پر خطرات کے خطرناک بادل منڈلا رہے ہیں؟
- ★ کیا دجال آنے والا ہے؟
- ★ یہودی دجال کے لئے اتنے بے چین کیوں ہے؟
- ★ کیا عالمی ادارے اور ملٹی نیشنل کمپنیاں دجال کیلئے راہ ہموار کر رہی ہیں؟
- ★ دنیا میں جاری کفر واسلام کی جنگیں کیا رُخ اختیار کریں گی؟
- ★ فتنۂ دجال سے آپ اپنے ایمان کو کیسے بچائیں گے؟

یہ اور اس طرح کے دیگر سوالات کے جوابات جاننے کیلئے مطالعہ کیجئے:

## تیسری جنگِ عظیم اور دجّال

جس میں احادیث کی روشنی میں موجودہ حالات کو کھول کر بیان کیا گیا ہے

ناشر: الھجرہ پبلیکیشن